# خُطباتِ جہاد

حصہ اول

ارشادات

حضرت مولانا محمد مسعود ازہر

ناشر

مکتبہ حسن

هو الله الذي لا إله إلا هو

عالم الغيب والشهادة هو الرحمن الرحيم

# انتساب

## اسیرانِ کشمیر کے نام

جو محمد بن قاسمؒ کا کردار ادا کرتے ہوئے کشمیر کی
حسین دھرتی میں داخل ہوئے
اور ہزاروں برہمنی سامراجوں کو
خاک وخون میں تڑپا کر آج خود زنداں
کی تاریک کوٹھریوں میں
کسی محمد بن قاسمؒ کے منتظر ہیں۔

# فہرست مضامین

## حصہ اول


| | |
|---|---|
| آئینہ کردار | ۸ |
| تقریظ | ۱۷ |
| حرف اول | ۲۰ |
| عرض مرتب | ۲۶ |
| عقیدۂ جہاد | ۲۹ |
| دین کامل اور قتال | ۴۲ |
| بیعت علی الجہاد | ۶۱ |
| قتال کے چھ فائدے | ۹۹ |
| نبی کو حکم قتال | ۱۲۲ |
| لذت شہادت | ۱۴۱ |
| ترک جہاد کے نقصانات | ۱۶۲ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# آئینہ کردار

۱۹ راگست ۱۹۳۲ء کو امام العصر حضرت علامہ سید انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ اپنے رفقاء کے ساتھ بہاولپور تشریف لائے، جہاں آپ نے منکرین ختم نبوت قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے لئے پہلا مقدمہ لڑا اور تحریک ختم نبوت کی بنیاد رکھی۔

پھر اسی تحریک کو امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے مجلس احرار اسلام کے نام سے آسمان عروج پر پہنچایا۔

حضرت امیر شریعت کو اس تحریک کے لئے بہاولپور کی مردم خیز سرزمین سے جناب محمد حسن چغتائی جیسی شخصیت مل گئی، جنہوں نے تحریک ختم نبوت میں نمایاں کردار ادا کیا اور دو سال قبل ۱۹۹۲ء تک مجلس احرار اسلام بہاولپور کے امیر رہے۔

علامہ انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ کے ورود کے بعد بہاولپور کو دوسرا شرف یہ حاصل ہوا کہ مجاہد ختم نبوت جناب محمد حسن چغتائی کی بیٹی اور امیر پور سادات کی دینی شخصیت جناب اللہ دتہ



عطا کے بیٹے ماسٹر اللہ بخش صابر صاحب کے گھر ۱۹۶۸ء کو ایک بچے نے جنم لیا، جس کو آج دنیا، مجاہد اسلام مولانا محمد مسعود اظہر کے نام سے یاد کرتی ہے۔

## خاندانی پس منظر

مولانا کا تعلق علوی خاندان سے ہے اور آپ کے خاندان میں بڑے بڑے بزرگ گزرے ہیں۔ آپ کے دادا جناب اللہ دتہ عطا صاحب نیک صالح اور راسخ العقیدہ مسلمان تھے۔

آپ کے والد صاحب کا شروع ہی سے علماء حق سے گہرا تعلق رہا ہے، اردو اور فارسی کے اچھے ادیب اور علمی شخصیت ہیں۔ طب اور حکمت میں بھی مہارت رکھتے ہیں۔

## ابتدائی تعلیم و تربیت

مولانا محمد مسعود اظہر صاحب کو اللہ تعالیٰ نے بچپن ہی سے بے شمار خصوصیات سے نوازا۔ شروع ہی سے آپ کے چہرے پر ذہانت و فطانت، عظمت و شرافت کے آثار واضح دکھائی دیتے تھے۔ چار سال کے بعد آپ کو قومی مدرسہ میں داخل کیا گیا جہاں پر قرآن مجید اور پرائمری تک تعلیم حاصل کی اور پھر چھٹی جماعت کے لئے گورنمنٹ مڈل اسکول بہاولپور میں داخل ہوئے۔

ساتویں جماعت کے لئے آپ کے چچا محمد اقبال آپ کو رحیم یار خان لے گئے۔ وہاں پائلٹ سیکنڈری اسکول میں ساتویں جماعت پاس کی۔

آپ کے والد صاحب اردو ادب خصوصاً اقبالیات کے ماہر استاذ تھے جو علامہ اقبال کے اشعار آپ کو زبانی یاد کراتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو اردو ادب سے مناسبت ہوئی اور اسکول میں بھی آپ کی امتیازی حیثیت بن گئی تھی۔ آپ کے نانا جناب الحاج محمد حسن چغتائی صاحب چونکہ انقلابی اور تحریکی آدمی تھے وہ آپ کو مختلف عنوانات پر تقریریں لکھ کر دیتے اور بڑے بڑے اجتماعات اور جلسوں میں آپ کو اپنے ساتھ لے جاتے اور تقریریں کراتے۔

اسکول کے تقریری مقابلوں میں بھی آپ بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے اور امتیازی پوزیشن حاصل کرتے۔

## جامعہ بنوری ٹاؤن میں داخلہ

آپ کے والد صاحب نے یہ عزم اور ارادہ کرلیا تھا کہ میں اپنے سب سے ذہین اور لائق بیٹے کو دینی تعلیم دلاؤں گا۔ اس لئے ساتویں جماعت کے بعد ۱۹۸۰ء میں آپ کو پاکستان کے سب سے بڑے دینی ادارے جامعۃ العلوم الاسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی میں مولانا مفتی ابوبکر سعید الرحمٰن کے توسط سے داخل کرادیا گیا۔

مولانا دینی تعلیم میں بہت زیادہ شوق رکھتے تھے۔ اس لئے شروع ہی سے محنت ولگن، ذہانت ولیاقت، زہد وتقویٰ اور دیگر اہم صفات کی وجہ سے تمام اساتذہ خصوصاً امام اہل سنت حضرت مفتی احمد الرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا عبدالسمیع صاحب کی توجہ اور محبت کا مرکز بن گئے جس کی وجہ سے مولانا کی علمی استعداد اور قابلیت میں مزید نکھار پیدا ہوگیا اور جامعہ کے امتحانات کے علاوہ تقریری مقابلوں اور تدریبی مناظروں میں بھی امتیازی پوزیشن حاصل کرکے اساتذہ سے انعامات اور مبارک باد وصول کرتے رہے۔

## بیعت

مولانا کی طبیعت اور فطرت میں اللہ رب العزت نے ابتداء ہی سے نیکی کا جذبہ اور بزرگوں سے فیض حاصل کرنے کا شوق ودیعت فرمادیا تھا۔

بنوری ٹاؤن میں زمانہ طالب علمی کے چوتھے سال اس گوہر نایاب کو ولی کامل شیخ طریقت مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی ولی حسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت اور خصوصی تعلق نصیب ہوگیا اور مولانا باقاعدہ حضرت مفتی صاحب سے بیعت ہوگئے۔ اور اپنے رفقاء کو بھی اصلاحی بیعت کی ترغیب دیتے چنانچہ ۱۹۸۴ء میں جب راقم الحروف بنوری ٹاؤن میں داخل ہوا تو جس کمرے میں مجھے رہائش ملی خوش قسمتی سے اسی کمرے میں مولانا محمد مسعود اظہر صاحب بھی رہائش پذیر تھے۔ تعلیم وتربیت، تحریر وتقریر کے ساتھ ساتھ اصلاحی بیعت کی طرف بھی مولانا نے میری رہنمائی فرمائی۔ چنانچہ میں بھی حضرت مفتی ولی حسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوگیا اور اس کے بعد مولانا سے الحمدللہ بہت زیادہ تعلق ہوگیا اور ہر معاملے میں مولانا راقم کی اصلاح فرماتے رہے۔

مولانا مکمل بارہ سال سفر وحضر میں حضرت مفتی صاحب کی خدمت میں رہے اور تعلیم کے



ساتھ ساتھ سلوک میں بھی کمال حاصل کیا۔

## تدریس

زمانہ طالب علمی میں خارجی اوقات میں کئی طلباء مولانا سے مختلف فنون کی کتابیں پڑھتے تھے اور مولانا کی قابلیت اور علمی صلاحیت سے ہر شخص بخوبی واقف تھا۔ فراغت کے بعد جامعہ کی مجلس تعلیمی نے اتفاق رائے سے مولانا کو جامعہ میں استاذ مقرر کرلیا۔

## افغانستان روانگی

۱۹۸۸ء میں حضرت مولانا مفتی احمد الرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ افغانستان تشریف لے گئے اور مختلف قائدین سے ملاقاتیں کیں۔ مولانا جلال الدین حقانی صاحب سے بھی ملاقات ہوئی اور ان کے سامنے مفتی صاحب رحمہ اللہ نے اپنی خواہش کا اظہار فرمایا کہ میں اپنے جامعہ کے طلباء کو جہاد کی تربیت دلانا چاہتا ہوں۔ مولانا حقانی صاحب بہت خوش ہوئے اور مولانا فضل الرحمٰن خلیل کو کراچی بھیج دیا کہ آپ مدارس میں جہاد کی دعوت دیں اور جو آنا چاہیں ان کو لاکر تربیت دیں۔ چنانچہ ۱۹۸۸ء کی سالانہ تعطیلات میں بنوری ٹاؤن سے کافی تعداد میں طلباء ٹریننگ کے لئے افغانستان گئے اور جہاد میں شریک ہوئے پھر ہر مجاہد کی یہ خواہش تھی کہ اگر مولانا محمد مسعود اظہر صاحب بھی جہاد میں آجائیں تو انشاء اللہ جہاد کے کام کو بہت فائدہ ہوگا۔

بہرحال اللہ رب العزت نے مولانا کے ذریعے سے جہاد کا کام دنیا میں پھیلانا تھا ۱۹۸۹ء میں فراغت کے بعد چند رفقاء کے ساتھ مجاہدین کے حالات دیکھنے کے لئے صرف تین دن کے لئے افغانستان تشریف لے گئے۔

جہاد کی برکات، مجاہدین کے حالات اور مولانا فضل الرحمٰن خلیل کی درد بھری دعوت کو دیکھ کر بجائے تین دن کے مکمل چالیس دن کی ٹریننگ حاصل کی اور پھر مستقل جہاد میں رہنے کا عزم کرلیا۔ اب مولانا کی زندگی میں ایک انقلاب آگیا تھا اور بار بار یہ فرماتے تھے کہ نبی کا کلمہ پڑھنے والے مسلمان ذبح ہورہے ہیں اور ہم آرام سے بیٹھے رہیں۔ کل قیامت کے دن ہم کیا منہ دکھائیں گے؟

مدارس میں سالانہ تعطیلات ختم ہونے پر کراچی تشریف لائے۔ بنوری ٹاؤن میں اسباق

بھی پڑھائے اور کراچی کے مدارس، مساجد اور گلی گلی میں جہاد کی دعوت کو عام کیا۔

جمعرات اور جمعہ چھٹی کے دوران بھی آرام سے نہ بیٹھتے بلکہ کبھی حیدرآباد میں جہاد کی دعوت دے رہے ہیں تو کبھی سکھر، کبھی کچھرو، کبھی نواب شاہ۔ صرف ایک سال میں سندھ اور اندرون سندھ میں جہاد کی دعوت کو اتنا عام کیا کہ بچہ بچہ اس کام کی اہمیت سے بخوبی واقف ہو گیا اور بے شمار نوجوانوں کو عظمت و سربلندی کی زندگی (جہاد) کے لئے کھڑا کر دیا۔

## صدائے مجاہد کا اجراء

جہاد کے کام کو وسیع پیمانے پر عام کرنے کے لئے، مجاہدین کے حالات اور شہداء کے پیغامات کو امت تک پہنچانے کے لئے اور اہل باطل کے غلط پروپیگنڈے کو مٹانے کے لئے اس بات کی سخت ضرورت محسوس کی گئی کہ مجاہدین کا اپنا ایک رسالہ ہونا چاہئے۔

مولانا کو اللہ رب العزت نے جس طرح تقریر میں مہارت عطا فرمائی ہے تحریر میں بھی حد درجہ کا کمال عطا کیا ہے۔

چنانچہ جنوری ۱۹۹۰ء سے ماہنامہ ''صدائے مجاہد'' کا پہلا شمارہ جاری ہوا۔ مجاہدین کی محنت، کمانڈر عبدالرشید کی دعا، اور مولانا کے اخلاص کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے اس رسالے کو اتنی مقبولیت عطا فرمائی کہ تھوڑے عرصے میں وہ مسلمانوں کا محبوب رسالہ بن گیا ہے۔ مولانا بیت اللہ اور مسجد نبوی میں بھی جا کر رسالے کی مقبولیت کے لئے دعا فرماتے تھے۔ بے شمار مسلمانوں نے صدائے مجاہد کو پڑھ کر جہاد کی مبارک زندگی کو اختیار کیا ہے۔

## جہاد میں عملی شرکت اور زخمی ہونا

۱۹۹۰ء کے بعد ہر سال سالانہ تعطیلات میں افغانستان کے مختلف محاذوں پر رہنے اور مجاہدین کے ساتھ کچھ وقت گزارنے کا معمول رہا۔ خوست کی سب سے گرم چھاؤنی باڑی سے آگے شلگہ پوسٹ پر کمانڈر مولانا شبیر احمد شہید کی کمان میں ایک جھڑپ کے دوران دشمن نے راکٹ کا گولہ مارا جو مولانا کے قریب آ کر گرا اور مولانا کی ٹانگ پر زخم آ گیا۔ کچھ عرصے کے بعد زخم تو ٹھیک ہو گیا مگر بارود کا اثر اب تک جسم میں موجود ہے۔



## تصنیفات

صدائے مجاہد کے علاوہ جہاد کے مختلف موضوعات پر مولانا نے کئی کتابیں بھی تحریر فرمائی ہیں۔

۱۔ فضائل جہاد کامل......

۲۔ مجاہد کی اذاں (دو جلد)......مضامین کا مجموعہ۔

۳۔ جہاد رحمت یا فساد......حقانیت اسلام پر بے شمار دلائل۔

۴۔ میرا بھی ایک سوال ہے......مسئلہ کشمیر کی جدید انداز سے وضاحت۔

۵۔ اسلام اور جہاد کی تیاری......اسلحہ سیکھنے اور بنانے کے متعلق احادیث کی وضاحت۔

۶۔ اللہ والے......۔

دیگر متعدد کتب، کتابچے اور پمفلٹ جن میں مجاہدین اور شہداء کے فضائل ہیں۔

## جہادی اسفار

مولانا یہ ارادہ رکھتے تھے کہ پوری دنیا میں جہاد کی دعوت کو عام کیا جائے اور ایک ایک مسلمان تک جہاد کی آواز پہنچ جائے۔ تاکہ مسلمان اپنی کھوئی ہوئی خلافت اسلامی اور عظمت رفتہ کو پھر سے قائم کر سکیں۔ اس کے لئے آپ نے مختلف ممالک کے سفر بھی کئے اور بڑے بڑے اجتماعات میں بیانات بھی ہوئے۔ چنانچہ ۱۹۸۹ء، ۱۹۹۰ء، ۱۹۹۱ء میں بنگلہ دیش تشریف لے گئے۔ ۱۹۸۷ء میں پہلی مرتبہ حج کے لئے تشریف لے گئے تھے اور پھر تقریباً ہر سال جہاد کی دعوت کے سلسلے میں سعودی عرب جانا ہوا اور وہاں کے علماء اور شیوخ سے ملاقاتیں ہوئیں۔ ۱۹۹۲ء، ۱۹۹۳ء میں متحدہ عرب امارات جانا ہوا اور کئی اجتماعات سے عربی میں خطاب ہوئے اور بے شمار نوجوان عملی طور پر جہاد میں شریک ہوئے۔

فروری، مارچ ۱۹۹۱ء اور ۱۹۹۳ء میں زامبیا، سینٹرل افریقہ میں جانا ہوا۔

اگست ۱۹۹۳ء میں برطانیہ کا تفصیلی دورہ ہوا۔

نومبر، دسمبر ۱۹۹۳ء میں صومالیہ کے حالات معلوم کرنے کے لئے پاکستان کے معروف صحافیوں کے ساتھ دو مرتبہ سفر فرمایا۔ اسی طرح مولانا محمد مسعود اظہر صاحب ایک عالمی فکر اور سوچ لے کر بہت تھوڑے وقت میں پوری دنیا میں پہنچ گئے اور مولانا کا اٹھنا بیٹھنا بلکہ زندگی کا

ہر ہر لمحہ جہاد کے لئے گزرتا اور اپنا سب کچھ اسلام کی عظمت کے لئے قربان کر دیا۔

اگر چہ حرکت کی بنیاد مولانا ارشاد احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا فضل الرحمٰن خلیل نے رکھی اور اس کی بنیادوں کو کمانڈر مولانا خالد زبیر شہید، کمانڈر عبدالرشید شہید اور ان کے رفقاء نے اپنے خون سے مضبوط کیا مگر حرکت کو آسمان عروج پر پہنچانے والے مولانا محمد مسعود اظہر صاحب ہیں۔

## سری نگر جیل میں

امت مسلمہ کا یہ عظیم محسن جس نے اپنے قلم، زبان اور دیگر تمام صلاحیتوں کو اعلاء کلمۃ اللہ کے لئے وقف کر دیا تھا جو بکھری ہوئی امت کو جوڑنے اور ان میں جذبہ جہاد پیدا کرنے کے لئے دنیا کے کونے کونے میں کوشاں تھے۔

جو رات کی تنہائیوں میں بھی اپنے مولیٰ سے مسلمانوں کے اتحاد و اتفاق کے لئے دعائیں کر رہے تھے۔

جو اپنی عزت کو قربان کر کے دین کی عزت چاہتے تھے۔

جو اپنے آرام کو چھوڑ کر مسلمانوں کو آرام پہنچانا چاہتے تھے اور ان کو ظلم سے نکالنا چاہتے تھے۔

جن کی گفتار ان کے کردار کا نمونہ تھی۔

جن کی زندگی کا نصب العین خلافت اسلامیہ کا قیام تھا۔

جو امت کے ایک ایک نوجوان کو .......... مجاہد اعظم ﷺ کی استقامت .......... صدیق اکبر ؓ کا عزم .......... عمر ؓ کا دبدبہ .......... عثمان ؓ کی غیرت .......... علی ؓ کی شجاعت .......... حمزہ ؓ کی یلغار .......... طلحہ ؓ و زبیر ؓ کی جوانمردی .......... خالد ؓ و ضرار ؓ کی بہادری .......... ابوعبیدہ ؓ کی سپہ سالاری .......... ابودجانہ کی چال .......... مصعب بن عمیر ؓ کی جاں نثاری .......... عمرو بن جموح ؓ کے جذبات کا درس یاد دلایا کرتا تھا۔

جو سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ اور شاہ اسماعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ کے مشن کا امین تھا، جو مولانا قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ الہند مولانا محمود حسن رحمۃ اللہ علیہ کے دیئے ہوئے نظریہ



انقلاب کا سچا داعی تھا۔

جو اس دور میں علماء دیوبند کا ایک قابل فخر فرزند تھا جو کفر کے پنجۂ استبداد میں جکڑی ہوئی امت مسلمہ تک پہنچ کر ان کی چیخ و پکار اور حالت زار کو پوری دنیا کے سامنے پیش کرنے کا خواہش مند تھا۔ چنانچہ اسی سوچ کے ساتھ وہ کشمیر کے مظلوم مسلمانوں کی مظلومیت کا عینی مشاہدہ کرنے کے لئے اپنے دینی، اخلاقی اور صحافتی فرائض کے پیش نظر قانونی طریقہ اختیار کر کے کشمیر میں داخل ہوا۔ وہاں کے ستم رسیدہ مسلمانوں کے حالات سن ہی رہا تھا کہ "گاؤ ماتا"، کے پجاریوں نے بین الاقوامی قانون کی خلاف ورزی کرتے ہوئے ۱۱ رفروری ۱۹۹۴ء کو اس عظیم صحافی کے قلم کو ہاتھوں سمیت زنجیروں میں جکڑ کر پابند سلاسل کر دیا۔

پوری دنیا کے مظلوم مسلمانوں پر دن رات رونے والا عظیم انسان خود زنداں کی تاریک کوٹھریوں میں بے انتہا ظلم کا شکار رہا۔

جو پہلے بھی اور آج (پس دیوار زنداں) بھی امت کی مظلومیت اور بے حسی پر آنسو بہا رہا ہے۔

مگر اس پر آج سب خاموش تھے .......... انسانی حقوق کے ادارے بھی خاموش تھے صحافی بھی خاموش تھے..........اور اپنے مسلمان بھی چپ تھے۔

آزادی صحافت اور انسانی حقوق کے علمبردار جس طرح بوسنیا اور صومالیہ میں ہونے والے ظلم پر خاموش تھے اس مجاہد صحافی کی گرفتاری پر بھی مصلحت کے پردے میں ان کی زبانوں پر تالے لگے ہوئے تھے۔

بے شک ساری دنیا خاموش ہو جائے۔

مگر مولانا کے قلم اور زبان سے اللہ پاک نے جہاد کا جو عظیم الشان کام لیا ہے اس کو تو کوئی بند نہیں کر سکتا۔

جب تک دنیا میں فتنۂ کفر موجود ہے .......... میرے شیخ .......... کی آواز حق کفر کے ایوانوں میں زلزلہ برپا کرتی رہے گی۔ انشاء اللہ

سلطان محمود ضیاء

(نوٹ) ۲۲ رمضان المبارک ۱۴۲۱ھ بمطابق ۳۱ دسمبر ۱۹۹۹ء بروز جمعۃ المبارک اللہ تبارک وتعالیٰ نے مجاہدین کی نصرت فرماتے ہوئے مولانا محمد مسعود ازہر کو مشرکین کی قید سے رہائی عطا فرمادی-والحمد للہ علی ذلک حمداً کثیراً۔



# تقریظ

حضرت اقدس مولانا ڈاکٹر مفتی نظام الدین شامزئی صاحب مدظلہ
مشرف تخصص فی الفقہ "جامعۃ العلوم الاسلامیہ"
علامہ بنوری ٹاؤن کراچی نمبر۵

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

امابعد: اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد ہے:

وانزلنا الیک الذکر لتبین للناس

(النحل:۴۴)

کہ ہم نے آپ پر قرآن کریم اس لئے اتارا ہے کہ آپ لوگوں کے سامنے وہ احکام بیان کردیں جوان کے فائدے کے لئے اللہ تعالیٰ نے اتارے ہیں۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والتسلیمات کی بعثت اس لئے ہوتی ہے کہ وہ اللہ تبارک وتعالیٰ کے احکام کو لوگوں کے سامنے کھول کر بیان فرماتے ہیں اور جن احکام کی عملی تربیت کی ضرورت ہوتی ہے ان کا عملی نمونہ امت کے سامنے پیش کرتے ہیں تاکہ امت کے لئے اقتداء واتباع آسان ہو جائے اور کسی کے لئے عدم بیان یا عدم تعلیم کا عذر باقی نہ رہے۔

چنانچہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام تلاوت آیات اور تزکیہ اور تعلیم کتاب وسنت کا کام تازیست فرماتے تھے۔ جب دنیا سے رحلت فرماتے تو پھر یہ کام ان کی امت کے حوالے ہوتا۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مشہور حدیث ''العلماء ورثة الانبياء'' میں اسی کی طرف اشارہ ہے کہ تعلیم کتاب وسنت کی وراثت انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے بعد علماء امت کی طرف منتقل ہوئی۔

اب یہ ان علماء کی ذمہ داری ہے کہ احکام دین کی صحیح تعبیر وتشریح امت کے سامنے پیش کیا کریں۔

علماء امت نے اس ذمہ داری کا ادراک کیا اور الحمدللہ پوری ذمہ داری کے ساتھ امت کے سامنے تعلیم وتزکیہ اور وعظ ونصیحت کی صورت میں اس ذمہ داری کو نباہ رہے ہیں۔

اس سلسلے میں ہمارے اس دور میں علماء دیوبند ''کثر اللہ سوادھم'' نے امت کے سامنے پوری ذمہ داری کے ساتھ اس پیغام کو عام کیا۔

اسی سلسلے کی ایک کڑی ''خطباتِ جہاد'' ہے جو ہمارے رفیق اور پرُعزم نوجوان عالم اور مجاہد حضرت مولانا محمد مسعود اظہر صاحب کی تقاریر کا مجموعہ ہے جو عزیزم مولوی سلطان محمود ضیاء نے مرتب کیا ہے۔

اس مجموعہ کے مختلف عنوانات پر سرسری نظر ڈالنے سے معلوم ہوا کہ فریضۂ جہاد کے متعلق جو مختلف شکوک وشبہات آج کل عام زبانوں پر آتے ہیں اس مجموعہ میں دلنشین طریقے سے ان کے جوابات آگئے ہیں اور

یایها النبی حرض المؤمنین علی القتال

(الانفال: ۶۵)



کا فریضہ احسن طریقے سے ادا کیا گیا ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس مجموعہ کو مولانا محمد مسعود ازہر صاحب اور عزیزم مولوی سلطان محمود ضیاء صاحب کے لئے ذخیرۂ آخرت بنائے اور امت مسلمہ کے لئے اس کو ذریعۂ ہدایت بنائے، آمین۔

(حضرت مولانا مفتی) نظام الدین شامزئی

استاذ حدیث جامعۃ العلوم اسلامیہ

علامہ بنوری ٹاؤن کراچی نمبر ۵

۲۳ شعبان المعظم ۱۴۱۴ھ

# حرفِ اوّل

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

''قتال فی سبیل اللہ'' اسلام کے محکم فرائض میں سے ہے اور اعلاء کلمۃ اللہ (اللہ تعالیٰ کے نام اور نظام کی سربلندی اور غلبے) کا ذریعہ ہے۔

اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کی عزت کو جہاد کے عمل کے ساتھ مشروط فرما دیا ہے اور جہاد چھوڑنے پر دردناک عذاب اور ذلت کے مسلط کر دیئے جانے کی وعید سنائی گئی ہے۔

جہاد ہی کے ذریعے سے اللہ کی زمین پر اللہ کا نظام نافذ ہوتا ہے اور کفر کا فساد ختم ہو جاتا ہے۔

جہاد ہی کے ذریعے سے زمین اور کائنات کی بقاء ہے۔

اگر جہاد نہ ہو تو زمین پر فساد برپا ہو جائے اور عبادت گاہیں تباہ کر دی جائیں۔

جہاد میں مسلمانوں کی قوت اور شوکت ہے اور جہاد ہی میں مسلمانوں کی وحدت اور اجتماعیت کا راز پوشیدہ ہے۔

اسی لئے جب تک مسلمان جہاد کرتے ہیں وہ ایک اُمت بن کر رہتے ہیں اور جب جہاد



چھوڑ دیتے ہیں تو مختلف ٹکڑیوں میں بٹ جاتے ہیں۔

کافر اس وقت تک مسلمانوں پر غلبہ نہیں پا سکتے جب تک مسلمان جہاد کرتے رہیں۔

جہاد اگرچہ ایک مشکل عمل ہے مگر اُمت مسلمہ کو اسی عمل کی بدولت مشکلات سے چھٹکارا ملتا ہے۔

جہاد اگرچہ گھر بار چھوڑ کر جان دینے کے لئے نکل جانے کا نام ہے مگر مسلمانوں کو اسی عمل کے ذریعے سے تمکن فی الارض اور خلافت فی الارض کی نعمتیں ملتی ہیں۔

جہاد کے اسی مہتم بالشان مقام کی وجہ سے اسلام دشمن طاقتوں کی ہمیشہ سے یہی کوشش رہی ہے کہ وہ مسلمانوں کو جہاد سے برگشتہ کریں اور انہیں بزدل بنا کر اپنا تر لقمہ بنائیں۔

مسلمانوں کو مٹانے کے لئے جہاد کے خلاف یہ کوششیں ہمیشہ رہی ہیں اور ان کوششوں اور ان کے ناپاک اثرات کی ایک لمبی چوڑی تفصیل ہے۔ جسے سن کر رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں اور انسان حیران ہوتا ہے کہ کن کن مقدس اصطلاحات کو استعمال کر کے امت کو جہاد سے دور کیا گیا۔

اس تمام تفصیل سے قطع نظر اس سلسلے میں سب سے منظم کوشش انگریز نے برصغیر پر قبضہ کرنے کے وقت اور بعد میں کی۔

جہاد جیسے متفقہ محکم فریضے کو امت میں ایک اختلافی مسئلہ بنانے اور اس عملی فریضے کو کتابی طرز پر زیر بحث لانے کے لئے باقاعدہ ایک جھوٹی نبوت کو کھڑا کیا گیا۔

مرزا قادیانی ملعون نے انگریز کے ایماء پر جہاد کے منسوخ ہونے کا اعلان کیا اور مسلمانوں میں جہاد کے خلاف وساوس عام کرنے کے لئے اپنی تصنیفات کا جال پھیلا دیا۔

اس نے جہاد کے مسائل کو اس طرح سے خلط ملط کر ڈالا کہ آج تک اس کے اثرات محسوس کئے جا رہے ہیں۔ اس نے برصغیر میں یہ زہر گھول گھول کر پلایا اور حالت یہاں تک جا پہنچی کہ مسلمانوں کا ایک طبقہ آج یہ تسلیم کرنے کے لئے تیار نہیں کہ قتال فی سبیل اللہ، اللہ جل شانہ کا حکم ہے اور مسلمانوں پر ضروری ہے کہ وہ دیگر احکامات شرعیہ کی طرح اس حکم کو بھی زندہ کریں۔

قادیانی ملعون کے وساوس اس قدر پھیل گئے کہ آج بڑے بڑے اہل علم ''قتال فی سبیل

اللہ'' کو فاسق حکومتوں اور ان کی تنخواہ دار فوج کا فرض منصبی سمجھتے ہیں اور خود کو اور عام مسلمانوں کو اللہ کے اس حکم سے مکمل طور پر مستثنیٰ اور بری سمجھتے ہیں۔

ان مشکل حالات میں جبکہ مسلمانوں کی لغت میں سے ''قتال فی سبیل اللہ'' کو نکال دیا گیا تھا اور نہتے مسلمان، کافروں کی ہر سازش کا سستا شکار بنے ہوئے تھے۔

اللہ تعالیٰ نے اپنا فضل فرمایا اور جہاد افغانستان کے ذریعے جہاد کو اُمت مسلمہ میں پھر سے عمومی طور پر زندہ فرما دیا۔

لاکھوں شہداء کے مہکتے خون نے قادیانی کے بدبودار پروپیگنڈے کی مکدر فضا کو جہاد کی خوشبو سے معطر کر دیا۔

جہاد کے خلاف پھیلائے گئے وساوس کے تار و پود بکھرنے لگے۔ جہاد کو ناممکن کہنے والے بغلیں جھانکنے لگے۔ کافروں کی طاقت کو ناقابل تسخیر سمجھ کر مسلمانوں کو لڑنے سے روکنے والے اپنا منہ دیکھتے رہ گئے۔ جہاد افغانستان رحمت کا بادل بن کر برسا اور مسلمانوں کے ویران دلوں کو آباد کر گیا۔

یہ ایمانی جذبوں کا ایک طوفان تھا جس نے سوویت یونین کی خوفناک طاقت کو خس وخاشاک کی طرح بہا دیا۔ لوہے اور بارود میں بے نظیر ترقی کرنے والا سوویت یونین نہتے مجاہدین کے ہاتھوں مار کھا کر اپنا وجود کھو بیٹھا اور جہاد نے ایک مرتبہ پھر اپنا آپ منوا لیا۔

اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اس نے ہمیں بھی جہاد افغانستان سے محبت کرنے والوں اور اس جہاد میں چند قدم چلنے والوں میں شامل فرما لیا۔ یہ اس کا اتنا بڑا احسان ہے کہ اگر پوری زندگی شکر میں گزرے تو شکر کا حق ادا نہیں ہو سکتا۔

جن خوش قسمت مسلمانوں نے جہاد افغانستان کی حقیقت کو سمجھا اور دیکھا ہے وہ جانتے ہیں کہ یہ جہاد اس قدر بلندی اور عظمت والا تھا جسے کماحقہ بیان کرنا ناممکن ہے اسی وجہ سے اب تک کوئی مصنف یا مقرر جہاد افغانستان کا حق اپنی تقریر و تحریر میں ادا نہیں کر سکا۔

ڈاکٹر عبداللہ عزام شہید رحمۃ اللہ علیہ جیسے بلند پایہ صاحب قلم اور صاحب بیان مجاہد سے جب یہ کہا گیا کہ آپ جہاد افغانستان کو بیان کرنے میں مبالغہ کرتے ہیں، یہ جہاد اس قدر عظیم نہیں جس قدر آپ کی خطابت و فصاحت اس کو عظیم بنا دیتی ہے،

تو ڈاکٹر عبداللہ عزام شہید رحمۃ اللہ علیہ رو پڑے اور ارشاد فرمایا کہ ''ہائے کاش میرے پاس وہ



قلم ہوتا جس سے میں اس جہاد کی حقیقت بیان کر سکتا اور وہ زبان ہوتی جس سے میں اس جہاد کا حق ادا کر سکتا، میں نے اب تک جو کچھ کہا ہے اور لکھا ہے وہ اس جہاد کی حقیقت کا سوواں حصہ بھی نہیں ہے۔''

مجھے ڈاکٹر عبداللہ عزام شہید رحمۃ اللہ علیہ کی اس بات سے سو فیصد اتفاق ہے کہ جہاد افغانستان کی حقیقت کو کماحقہ بیان نہیں کیا گیا اور یہ بظاہر ممکن بھی نہیں ہے کہ چودھویں صدی کا وہ جہاد جس میں نصرت خداوندی میدانوں میں اتری ہو اور ملائکۃ اللہ مجاہدین کے شانہ بشانہ شریک ہوئے ہوں' اس کی حقیقت اور کیفیت کو کماحقہ بیان کیا جا سکے۔

بہر حال اپنی بساط کے مطابق کوششیں کی گئیں اور الحمدللہ یہ کوششیں بارآور ثابت ہوئیں۔ مجاہدین ہی میں سے بعض افراد نے اپنے شہداء کے پیغام کو دنیا کے کونے کونے تک پہنچانے کا عزم کیا۔

اور وہ بے سروسامانی کے عالم میں پوری دنیا تک جہاد کی دعوت پہنچانے کا عزم لے کر نکلے اور اللہ تعالیٰ نے ان شہداء کی نصرت فرمائی اور دیکھتے ہی دیکھتے امت میں جہاد کے زمزمے دوبارہ زندہ ہونے لگے۔ جہاد کے الجھائے گئے مسائل کی گتھیاں خود بخود سلجھنے لگیں۔

معصوم بچوں سے لے کر عورتوں اور بوڑھوں تک میں جہاد سے محبت کرنے والے اور جہاد کے لئے قربان ہونے والے پیدا ہونے لگے۔

اللہ تعالیٰ نے ہواؤں کو ان داعیان جہاد کے لئے مسخر فرما دیا اور جہاد کا پیغام ہواؤں کے دوش پر دنیا کے کونے کونے تک پھیل گیا۔

کل تک وہ موضوع جس پر کوئی مطالعہ کرنا گوارا نہیں کرتا تھا اہل تحقیق کا پسندیدہ موضوع بن گیا۔

وہ مسئلہ جسے چھپایا گیا تھا علی الاعلان بیان کیا جانے لگا۔ الحمدللہ ثم الحمدللہ مجاہد نوجوانوں کو اللہ تعالیٰ نے اس مبارک عمل کے احیاء کے لئے محنت کی خاص توفیق عطا فرمائی اور وہ اپنی ٹوٹی پھوٹی زبان میں جہاد کی دعوت لے کر اندرون اور بیرون ملک نکل کھڑے ہوئے۔

ایک طرف تو وہ میدانوں میں آگ اور خون کا دریا عبور کر رہے تھے اور دوسری طرف امت کا ایمان بچانے اور اسے جہاد پر لانے کے لئے سرگرداں تھے۔ ان کے پاس سوائے اخلاص اور تڑپ کے کچھ نہیں تھا۔ وہ سلگتے ہوئے جذبات اور تڑپتے ہوئے دل لے کر مسلمانوں کے دروازوں پر گئے۔ اور انہیں جہاد کی دعوت دی۔ اللہ تعالیٰ کی خصوصی نصرت سے چند ہی روز

میں فضا بدلنے لگی اور جہاد امت مسلمہ کا مرغوب ترین موضوع بننے لگا۔

مشرق و مغرب سے خوش قسمت ارواح جہاد کا پیغام سن کر میدانوں کا رخ کرنے لگیں، ماؤں کو اپنے جوان بچے راہ خدا میں قربان کرنے کی توفیق ملی اور بہنوں کے جذبات میں ایسا تلاطم آیا کہ وہ بھائیوں کو اللہ کے راستے کا غازی بنانے لگیں۔

مظلوم بیٹیوں نے پہلی مرتبہ روشنی کی کرن دیکھی۔ ویران مساجد کے کھنڈرات پر امید کی روشنی جھلملانے لگی۔ لٹی ہوئی عصمتیں اور چھینے ہوئے دوپٹے زیر لب دعائیں کرنے لگے۔

مایوسی کی اندھیری رات میں اگر روشنی کا کوئی چراغ تھا تو وہ مجاہدین تھے اور ان کا پیغام۔

جہاد کے موضوع پر لاکھوں کیسٹیں چاردانگ عالم میں پھیل گئیں۔ جہادی لٹریچر اس قدر عام ہوا کہ کوئی اسے روک نہ سکا۔

بہت سے ایسے مسلمان جن کے سینوں میں جذبۂ جہاد کی دبی ہوئی چنگاریاں موجود تھیں اس دیوانہ وار دعوت کو سن کر ان کی دبی چنگاریاں شعلوں میں بدل گئیں۔

اب ان کی یہی خواہش تھی کہ اس دعوت کو مزید عام کیا جائے۔ پھر کیا تھا ان میں سے کوئی لٹریچر کے دوسری زبانوں میں ترجمے میں مشغول ہوا تو کوئی کیسٹیں اٹھائے دنیا کے ممالک میں پھیل گیا۔ کسی نے کتابیں چھپوانے کا بندوبست کیا تو کسی نے مشینیں لگا لگا کر دنیا بھر میں جہاد کی کیسٹوں کو عام کر دیا۔ کوئی مجاہدین کے لئے اموال جمع کرنے لگا تو کوئی ان کے لئے افراد مہیا کرنے کی فکر میں لگ گیا۔

یہ امت کا خوش قسمت طبقہ ہے جسے اللہ تعالیٰ نے اسلام کی نشأۃ ثانیہ اور خلافت راشدہ کے دوبارہ قیام کی محنت کے لئے قبول فرمایا ہے۔

ان میں بعض احباب کا اصرار تھا کہ کیسٹوں میں بند جہادی خطبات کو کاغذ پر منتقل کر کے چھپوا دیا جائے تو بہت فائدہ ہوگا۔

اس سلسلے میں بعض دوستوں نے کوشش بھی کی کہ وہ اس کام کا بیڑہ اٹھائیں مگر یہ ایک مشکل اور محنت طلب ہونے کے علاوہ تحقیق طلب کام تھا۔ جس کے لئے کتابوں کی ورق گردانی اور حزم و احتیاط کی اشد ضرورت پڑتی ہے۔

بالآخر اس خیر عظیم کا قرعہ برادر عزیز مولانا سلطان محمود ضیاء حفظہ اللہ تعالیٰ کے نام نکلا جو خود عملی طور پر جہاد میں شرکت فرمانے والے ایک باصلاحیت عالم دین ہیں۔ جہاد کے موضوع پر تقریر و تحریر میں اللہ تعالیٰ نے ان سے زمانہ طالب علمی ہی میں کافی کام لیا ہے۔



انہوں نے اللہ تعالیٰ کے بھروسے پر اس کام کو مکمل کرنے کا عزم کیا ہے اور اب تک کئی تقاریر کو وہ بڑی احتیاط کے ساتھ کاغذ پر منتقل کر چکے ہیں۔

اس دوران انہوں نے احادیث اور عبارات کی تخریج کا کام بھی بڑی عرق ریزی اور خوش اسلوبی سے فرمایا۔

اللہ تعالیٰ ان کی اس محنت کو قبول فرمائے اور جہادی مواعظ کے اس سلسلے کو خصوصی قبولیت سے نوازے۔

یہاں یہ گزارش کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ ان خطبات کی نسبت اگرچہ راقم الحروف کی طرف ہے مگر حقیقت میں اس میں میرا ذرہ برابر دخل نہیں ہے۔ یہ جہاد کے موضوع کی کرامت اور شہداء کے معطر خون کی مہک ہے جس نے ان خطبات کو اس قابل بنا دیا کہ لوگ انہیں سن لیتے ہیں ورنہ میں اپنی حقیقت سے واقف ہوں۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ہم سب کو جہاد کی زندگی اور شہادت کی موت نصیب فرمائے اور ان ناقص کاوشوں کو بارآور فرمائے اور دنیا کی ذلت اور آخرت کے عذاب سے ہماری حفاظت فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

آخری درخواست قارئین سے یہ ہے کہ تمام خطبات ہنگامی حالات اور فوری ضرورت کے تحت بیان ہوئے اور اسی حالت میں شائع ہو رہے ہیں۔ آپ اگر اس میں کسی بھی قسم کی کوئی علمی، فکری غلطی دیکھیں تو آپ کا احسان ہوگا کہ آپ ہمیں مطلع فرمائیں ہمیں اپنی کم علمی اور کم مائیگی کا مکمل اعتراف ہے۔

وما ابرئ نفسی ان النفس

لامارۃ بالسوء الا مارحم ربی

فقط

محمد مسعود اظہر

۱۲ شعبان المعظم ۱۴۱۴ھ

# عرضِ مرتب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان گرامی ہے کہ اللہ رب العزت جس کے ساتھ خیر اور بھلائی کا معاملہ فرمانا چاہیں اس کو دین کی سمجھ اور گہرائی عطا فرما دیتے ہیں اور ایسے لوگوں کی زندگی کے مختصر اوقات میں اتنی برکت ہو جاتی ہے کہ وہ تھوڑے وقت میں بہت زیادہ کام کر گزرتے ہیں۔

مجاہدین کے عظیم رہنما حضرت مولانا محمد مسعود اظہر صاحب دامت برکاتہم بھی ایسی ہی خوش قسمت شخصیات میں سے ہیں جن سے اللہ پاک نے بہت کم مدت میں جہاد کا بہت زیادہ کام لیا ہے اور لے رہے ہیں۔ اور مولانا کو اللہ پاک نے علم وعمل، غیرت وحمیت، حیا اور تواضع، اخلاق وکردار، شعر وادب، لطافت وظرافت، زہد وتقویٰ، استغناء وخودداری کے ساتھ انشاء پردازی اور شعلہ مقالی جیسی اہم صفات اور خصوصیات سے بھی نوازا ہے۔

مولانا اس دور میں جہاد کی نسبت سے عالمِ اسلام کے لئے ایک درخشندہ آفتاب کی



حیثیت رکھتے ہیں۔ جن کی جہادی کرنوں نے افریقہ، یورپ، متحدہ عرب امارات، بنگلہ دیش، برما، صومالیہ، کینیا، تاجکستان، الجزائر، برطانیہ، سوڈان بلکہ پوری دنیا کے مسلمانوں کے دلوں کو جہاد فی سبیل اللہ کے محکم فریضے سے منور کر دیا ہے۔

مولانا کو پڑھنے اور سننے والے حضرات بخوبی جانتے ہیں کہ جس طرح ان کی تحریر میں پاکیزگی اور ستھرائی، عزم ویقین اور شگفتگی پائی جاتی ہے۔ اسی طرح ان کی تقاریر میں بھی متانت ووقار، سلاست وروانی، فصاحت وبلاغت، سچائی اور صداقت، اور وہ تمام خصوصیات پائی جاتی ہیں جو ایک اچھے اور سلجھے ہوئے مقرر میں ہوتی ہیں۔

مولانا کو پڑھنے اور سننے والوں کی شدید خواہش اور بزرگوں کا اصرار تھا کہ ''صدائے مجاہد'' میں مولانا کے منتشر مضامین اور کیسٹوں میں بند تقاریر کو افادۂ عام اور دعوتِ جہاد کی غرض سے جمع کر کے کتابی شکل دیدی جائے۔

چنانچہ راقم الحروف نے ''صدائے مجاہد'' میں مولانا کے قلمی رشحات کو جمع کرنے کا عزم کیا اور ان مضامین کو جمع کر کے کچھ ابواب میں مرتب کیا ہی تھا کہ جہاد کی دیگر اہم مصروفیات کی وجہ سے یہ کام مزید آگے نہ بڑھ سکا۔ (اب مولانا کے اداریئے' تجزیئے اور اہم مضامین ''مجاہد کی اذان'' کے نام سے منظر عام پر آچکے ہیں۔)

لیکن اس دوران جہاد سے محبت رکھنے والے علماء کرام اور دیگر کرم فرماؤں کا اصرار بڑھتا گیا کہ مولانا کی تقاریر کو بھی جمع کر کے شائع کیا جائے۔

کیسٹوں سے تقاریر کو نقل کرنا، جملوں کی تقدیم وتاخیر، مضامین کی ترتیب اور عنوانات، حدیث کے الفاظ اور ان کو حوالوں سے مزین کرنا، یہ ایک مشکل اور وقت طلب کام تھا۔

مگر اللہ رب العزت کی ذات پر بھروسہ کر کے دعوت جہاد کی نیت سے یہ کام شروع کر دیا۔ جہاد کی برکت اور بزرگوں کی دعاؤں سے وقت میں بڑی برکت ہوئی اور بہت تیزی سے یہ کام تکمیلی مراحل طے کرنے لگا۔

صرف دو ماہ میں لکھی جانے والی ''خطبات جہاد'' کی پہلی جلد آپ کے ہاتھوں میں ہے جو روایتی خطبات یا خطبات کی کتابوں کی فہرست میں اضافہ کرنے کی نیت سے نہیں لکھی گئی۔

بلکہ یہ ایک نظریۂ انقلاب ہے، دعوت کردار ہے۔

بے مقصد راہ رووں کی منزل کی تعیین ہے۔

جہاد اور شہادت پر ایک علمی مقالہ ہے۔

جذبۂ جہاد اور شوق شہادت کے لئے سنگ میل ہے۔

خطباء اور داعیان جہاد کے لئے راہنما ہے۔

جس میں علمی نکات بھی ہیں، مظلوموں کی آہیں اور فریادیں بھی، اور شہداء کے حیرت انگیز واقعات بھی۔

جس کی اہمیت اور افادیت کو استاذ محترم حضرت اقدس مولانا ڈاکٹر مفتی نظام الدین شامزئی صاحب دامت برکاتہم کی تقریظ اور مجاہد اسلام حضرت مولانا محمد مسعود اظہر صاحب کے ''حرف اول'' نے دوچند کردیا ہے۔

بہرحال ''خطبات جہاد'' کے سلسلے کا نقشِ اوّل پیش خدمت ہے اور دعوتِ جہاد کا یہ سلسلہ انشاء اللہ چلتا رہے گا۔

ہم نے اپنی طرف سے پوری پوری کوشش کی ہے کہ یہ مجموعہ بہتر سے بہتر انداز سے آپ کی خدمت میں پیش کریں۔

اگرچہ تقریر کا انداز تحریر میں نہیں لایا جاسکتا مگر پھر بھی کوشش کی ہے کہ ہر ہر جملہ تحریر میں الگ الگ پیش کیا جائے جس طرح تقریر میں بیان ہوتا ہے۔ امید ہے کہ قارئین محترم اس کو پسند فرمائیں گے۔

اور اصلاح کی نیت سے غلطیوں سے بھی مطلع فرمائیں گے۔

اور اگر قارئین کا تعاون، حوصلہ افزائی اور دعائیں شامل حال رہیں تو انشاء اللہ ''خطبات جہاد'' کے باقی حصے بھی آپ کی خدمت میں پہنچتے رہیں گے۔

آخر میں ان تمام حضرات کا شکریہ ادا کرنا بھی ضروری سمجھتا ہوں جنہوں نے اس کتاب کی تیاری میں کسی بھی طرح کا تعاون کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ مرتب سمیت جملہ معاونین، قارئین اور عامۃ المسلمین کے لئے اس کتاب کو ذریعۂ نجات اور ذخیرۂ آخرت بنائے اور خطبات کے اس سلسلے کو امت مسلمہ کے شعور اور بیداری کا ذریعہ بنائے اور اور ہم سب کو جہاد کی زندگی اور شہادت کی موت نصیب فرمائے، آمین۔

سلطان محمود ضیاء



# عقیدۂ جہاد

ہم نے قسم کھائی ہے کہ مسجد اقصیٰ کی آزادی تک
کشمیر کی آزادی تک............پوری دنیا میں اللہ کے
دین کی عظمت تک۔
صبح بھی لڑینگے شام بھی لڑیں گے
سمندروں میں بھی لڑیں گے، خشکی میں بھی لڑیں گے
امریکہ ہوگا لڑیں گے............روس آئے گا لڑیں گے
سربیا آئے گا لڑیں گے
جب اللہ نے ہمیں جہاد کا حکم دیدیا ہے............ہم جہاد بند نہیں کریں گے
چاہے ہماری جانوں کے ٹکڑے ہو جائیں۔

# عقیدہ جہاد

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

اما بعد! فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کتب علیکم القتال وھو کرہ لکم وعسی ان تکرھوا شیئاً وھو خیرلکم وعسی ان تحبوا شیئاً وھو شرلکم واللہ یعلم وانتم لاتعلمون

(البقرۃ:۲۱۶)

جہاد کرنا تم پر فرض کیا گیا ہے اور وہ تم کو طبعاً گراں معلوم ہوتا ہے اور یہ بات ممکن ہے کہ تم کسی امر کو گراں سمجھو اور وہ تمہارے حق میں بہتر ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ تم کسی امر کو مرغوب سمجھو اور وہ تمہارے حق میں باعث خرابی ہو اور اللہ تعالیٰ جانتے ہیں تم نہیں جانتے۔



وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم: امرت ان اقاتل الناس حتی یشھدوا ان لاالہ الا اللہ وان محمداً رسول اللہ۔ (صحیح بخاری ص ۸ ج ۱)

نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں اس وقت تک لوگوں سے جہاد کروں جب تک وہ اللہ کی وحدانیت اور میری رسالت کی گواہی نہ دیدیں۔

میرے واجب الاحترام مسلمان بھائیو، بزرگو اور دوستو!

اللہ رب العزت نے ہماری دنیا اور آخرت کی کامیابی کیلئے جو احکامات اور فرائض اتارے ہیں ان پر یقین رکھنا اور ان پر عمل کرنا ہماری ذمہ داری ہے۔

اگر ہم چاہتے ہیں کہ ہماری دنیا بھی بہتر ہو، ہماری قبر بھی اچھی رہے اور آخرت میں بھی رسوائی نہ ہو تو ہمیں اللہ پاک کی طرف سے اتارے گئے ایک ایک حکم کو ماننا ہوگا اور ایک ایک حکم پر عمل کرنا ہوگا۔ اور جناب نبی اقدس ﷺ کے ایک ایک طریقے کو اپنی زندگی میں لانا ہوگا۔

## ہر فرض کے دو درجے ہیں

اللہ رب العزت کے ہر حکم کے دو درجے ہیں:

(۱) ایک ہے کسی حکم کو ماننا اور اس کا عقیدہ رکھنا۔

(۲) اور دوسرا اس حکم پر عمل کرنا اور اسکو اپنی عملی زندگی میں لانے کے لئے اپنی پوری محنت کو خرچ کرنا۔

اللہ رب العزت نے ہم پر نماز کو فرض کیا ہے اگر ہم نماز پڑھیں تو اس میں ہمارا اپنا ہی فائدہ ہے اور اگر ہم نماز نہ پڑھیں تو اس میں اللہ کا کوئی نقصان نہیں، ہمارا ہی نقصان ہے۔

اور اگر ہم نماز کو اللہ کا فریضہ سمجھتے ہوئے پابندی سے ادا کریں تو اس میں ہمارا ہی فائدہ ہے۔ گویا اس میں ہماری دو ذمہ داریاں ہیں ایک یہ کہ نماز کو فرض ماننا کہ واقعی یہ اللہ کی طرف سے ہم پر فرض ہے اور دوسری یہ کہ نماز کو ادا کرنا۔

اب اگر کوئی شخص نماز کو فرض ماننے ہی سے انکار کردے تو وہ مسلمان نہیں رہے گا۔

لیکن جو مانتا ہے مگر پڑھتا نہیں وہ مسلمان تو رہے گا مگر اس کا فعل کافروں جیسا ہے کہ کافر بھی نماز نہیں پڑھتے، یہ بھی نہیں پڑھتا۔

## جہاد اور مسلمانوں کی ذمہ داری

اللہ پاک نے اس دین کی حفاظت کے لئے اور اس دین کو پوری دنیا پر غالب کرنے کیلئے جو فریضہ اور حکم اتارا ہے وہ جہاد کا حکم ہے۔

اب جہاد کے سلسلے میں بھی امت پر دو چیزیں ضروری ہیں:

پہلا کام جہاد کو ماننا کہ واقعی جہاد اللہ پاک کی طرف سے ایک فریضہ ہے۔

دوسرا اس جہاد میں نکل کر اپنی جان اور مال کو اللہ کے راستے میں قربان کرنا اگر ہم نے جہاد کو ماننے سے بھی انکار کر دیا تو پھر ایسا ہے جیسے ہمارے دلوں پر مہر لگ گئی کہ وہ فریضہ جسے اللہ نے قرآن میں ایک مرتبہ نہیں بلکہ قرآن مجید کے تیس پاروں میں سے تقریباً ہر پارے میں اس فریضے کو بیان کیا ہے، اسی فریضے کے لئے اللہ رب العزت نے اپنے قرآن میں باقاعدہ سورتیں نازل فرمائی ہیں اور اس فریضے کو ماننے اور کرنے کا حکم دیا ہے تو اب اگر کوئی آدمی اس فریضے کو نہ مانے تو وہ دائرہ اسلام سے خارج ہو جائے گا نعوذ باللہ۔ لیکن جو مانتا تو ہو اور کرتا نہ ہو تو وہ گناہگار ہوگا۔

بدقسمتی یہ کہ کافروں نے پوری محنت کی اور کوشش کی کہ مسلمانوں کے ایمان پر ڈاکہ ڈالیں ان کی تو صبح و شام کی کوشش یہ ہے کہ مسلمان، مسلمان بن کر دنیا میں نہ رہیں چنانچہ ایسی محنت کی گئی اور ایسی کوشش کی گئی کہ مسلمان نے جہاد کو ماننے ہی سے انکار کر دیا۔ آج کتنے مسلمان ایسے ہیں کہ جو جہاد کے فریضے کو جانتے تک نہیں کہ جہاد کسے کہتے ہیں؟ جہاد کب فرض ہوتا ہے؟ جہاد اللہ کا حکم ہے یا نہیں؟ ان کے دل و دماغ کے اندر یہ چیز بالکل نہیں رہی۔

چوبیس گھنٹے کی زندگی میں ایک منٹ انہوں نے نہیں سوچا، اپنی ساٹھ سالہ زندگی میں ایک منٹ نہیں سوچا کہ اللہ کا کتنا بڑا فریضہ آج ہم سے چھوٹا ہوا ہے۔

## دین کی ڈیفنس لائن

جس فریضے کو اللہ پاک نے ان الفاظ میں فرض فرمادیا ہے:



كتب عليكم القتال وهو كره لكم

کہ اللہ کے راستے میں لڑنا کافروں کا مقابلہ کرنا تم پر
فرض کر دیا گیا ہے لیکن تمہیں گراں گزرتا ہے تمہاری
طبیعت اس کو مانتی نہیں، لیکن یاد رکھو:

وعسى ان تكرهوا شيئاً وهو خير لكم

ممکن ہے کہ تم کسی چیز کو برا جانو اور
اللہ پاک تمہارے لئے اس میں خیر ڈال دیں۔

ایسا فریضہ ہے جسے اللہ پاک نے نماز کا بھی محافظ بنایا، جسے مساجد کا بھی محافظ قرار دیا، جسے علماء کا بھی محافظ بنایا، جسے پورے دین کی ڈیفنس لائن قرار دیا۔ پورے دین کے تحفظ کیلئے جس فریضے کو اللہ نے اتارا مسلمانوں کی زندگیوں میں سے وہ فریضہ نکل گیا۔

## عقیدۂ جہاد

تو میرے بھائیو، بزرگو! اس فریضے پر یقین رکھنا کہ جہاد اللہ کا حکم ہے اور جہاد اللہ کی طرف سے فرض ہے اور جہاد دین کی حفاظت کا ذریعہ ہے یہ عقیدہ اور یقین رکھنا ہم پر فرض ہے جو یہ یقین اور عقیدہ نہیں رکھے گا اس کا نعوذ باللہ اسلام سے کوئی تعلق نہیں۔ اس کو اپنے ایمان کی تجدید کی ضرورت ہوگی۔

یہ مسئلہ تمام کتابوں میں لکھا ہے اور تمام علماء نے بیان کیا ہے:

''جو آدمی قرآن مجید کی آدھی آیت کا انکار کر دے قرآن کے ایک جملے اور ایک حرف کا انکار کرے وہ آدمی مسلمان نہیں رہتا۔'' تو جو آدمی قرآن کی تقریباً ساڑھے چار سو آیات جن میں جہاد کا ذکر ہے ان کا انکار کر دے تو وہ کس طرح مسلمان رہ سکتا ہے؟

## جہاد کے متعلق شبہات

آج جہاد کے متعلق جو ہم نے ذہن میں شبہے بنا رکھے ہیں، اعتراضات بنا رکھے ہیں ہمیں ایسا نہیں کرنا چاہئے۔ کل کافر لوگ انہی اعتراضات کو الٹا ہمارے اوپر استعمال کریں گے۔

اگر آج ہم کہیں کہ جہاد ہم اس لئے نہیں کرتے کہ ہماری استطاعت نہیں تو کل کوئی کھڑا ہو جائے گا کہ ہم روزہ نہیں رکھ سکتے۔ اسلئے کہ بارہ گھنٹے روزہ رکھنا ہماری استطاعت نہیں ہے۔ پہلے ایک دو گھنٹے پریکٹس کریں گے اس کے بعد بارہ گھنٹے روزہ رکھیں گے۔

اگر ہم یہ کہیں کہ جہاد سے پہلے ایمان کے کسی خاص درجے کی ضرورت ہے کہ ایمان اس مقام تک پہنچ جائے تب جہاد فرض ہوگا اس لئے کہ اللہ نے قرآن میں جہاد کا حکم ایمان والوں کو دیا ہے تو پہلے ایمان بعد میں جہاد تو کل کوئی ظالم کھڑا ہو جائے گا اور کہے گا میں نماز نہیں پڑھتا اسلئے کہ نماز کا حکم بھی اللہ نے ایمان والوں کو دیا ہے تو پہلے میں ایمان بنالوں پھر نماز پڑھوں گا۔

کلمہ پڑھنے کے بعد آدمی ایمان والا ہو جاتا ہے۔ اب اس ایمان کو مضبوط کرنے کیلئے نماز بھی پڑھی جائے گی۔ اس ایمان کو مضبوط کرنے کیلئے حج بھی کرنا پڑیگا روزہ بھی رکھنا پڑیگا، زکوٰۃ بھی دینی پڑیگی۔ ایمان تو ان چیزوں سے مضبوط ہوگا ورنہ کوئی ظالم کہنا شروع کردے کہ میں کیسے نماز پڑھوں ابھی تو میرا اتنا ایمان نہیں کہ نماز میں اللہ سے گفتگو کرسکوں مجھے تو نماز میں دنیا کے خیالات آتے ہیں، مجھے تو نماز میں دکانداری کے خیالات آتے ہیں، اسلئے میں نماز نہیں پڑھتا تو اس سے کہا جائے گا نماز پڑھتا رہ، پڑھتا پڑھتا سیکھ جائے گا۔ اسی طرح جہاد کرتا رہ کرتا کرتا سیکھ جائے گا۔ حضرات صحابہ ؓ کے زمانے میں ایک آدمی ابھی کلمہ پڑھتا تھا اور فوراً جہاد میں جاکر شہید ہو جاتا تھا۔ اللہ کے نبی ﷺ فرماتے تھے کہ یہ جنتی ہے۔ ایک آدمی ابھی کافروں کی طرف سے لڑ رہا تھا کہ اچانک اس کے دل میں ایمان اترا وہ مسلمانوں کی طرف ہوگیا اور پھر لڑتے لڑتے شہید ہوگیا۔ اللہ نے ان لوگوں کیلئے جنت کو واجب کردیا ان لوگوں نے کتنی دیر لگائی کلمہ پڑھنے کے بعد۔

## مکی اور مدنی زندگی

اور اگر ہم جہاد کے بارے میں یہ عذر رکھیں کہ جہاد تو مدینہ میں نازل ہوا تھا مکہ میں نہیں۔ لہذا پہلے ہم مکہ والے عمل کریں گے اور پھر بعد میں مدینہ والے عمل کریں گے۔

ان سے کہا جائے گا کہ روزہ بھی تو مدینہ منورہ میں فرض ہوا ہے۔ حج بھی مدینہ منورہ میں فرض ہوا، زکوٰۃ کا نصاب اور ترتیب بھی مدینہ منورہ میں فرض ہوئی۔

شراب بھی مدینہ میں حرام ہوئی، پردے کا حکم بھی مدینہ میں آیا، دین تو مدینہ منورہ میں



کامل ہوا۔

اگر یہ کہتے ہو کہ پہلے مکہ والے اعمال درست کریں گے پھر جہاد فرض ہوگا تو تمہاری یہ بات غلط ہے، پھر مدینہ والے سب اعمال چھوڑ دیں پہلے مکہ والے پورے اعمال پر عمل ہو جائے پھر مدینہ والے شروع کریں گے۔

ارے خدا کے بندو! مکی اور مدنی زندگی اعمال کے اعتبار سے الگ الگ نہیں۔ مکی زندگی میں بھی احکامات تھے اور مدنی زندگی میں بھی احکامات تھے۔ جب کلمہ پڑھا احکامات فوراً آگئے کوئی تفریق نہیں۔

جیسے ہی ہم کلمہ پڑھیں گے نماز فرض ہو جائے گی، جیسے ہی ہم کلمہ پڑھیں گے جہاد کا وقت آجائے گا جہاد فرض ہو جائے گا کوئی عذر ہمیں جہاد کے سلسلے میں نہیں کرنا چاہئے۔

## اختلافات سے جہاد ساقط نہیں ہوتا

اگر لوگ یہ اعتراض کریں کہ ہم جہاد اس لئے نہیں کرتے کہ مجاہدین آپس میں لڑتے ہیں تو پھر کچھ یہ کہیں گے کہ ہم نماز نہیں پڑھتے اسلئے کہ مسجد میں نمازی آپس میں لڑتے ہیں۔

اختلافات اور جھگڑے تو ہر طرف جاری ہیں ان کی وجہ سے ہم پورے دین کو چھوڑ کر بیٹھ جائیں؟ ان اختلافات کی وجہ سے نہ جہاد ساقط ہوتا ہے اور نہ دین کا کوئی اور حکم۔

## ہمارے اسی جہاد کو اللہ قبول فرمائیں گے

دوستو! اس دور میں ہماری نماز صحابہ ؓ والی نماز نہیں ہے اس دور میں ہمارا جہاد صحابہ ؓ جیسا جہاد نہیں ہے۔ جس طرح اس ٹوٹی پھوٹی نماز کو اللہ رب العزت قبول فرمائیں گے انشاء اللہ اسی طرح اس ٹوٹے پھوٹے اور اختلافات والے جہاد کو بھی اللہ پاک قبول فرمائیں گے۔ جس طرح اس نماز پر رحمت نازل ہورہی ہے اسی طرح اللہ کی قسم آج کے جہاد پر آسمان سے فرشتے اترتے ہیں۔ جنہیں مجاہدین نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ اسی جہاد میں مارے جانے والے شہید کے جسم سے خون نکلا خوشبو آئی مشک وعنبر کی خوشبو آئی جو لوگوں نے اپنی ناک سے سونگھی میں نے خود الحمدللہ اپنی ناک سے سونگھی ہے۔

اللہ پاک نے پینتیس مجاہدین کو دو ہزار کافروں پر غلبہ دیا یہ چیز اس دور کے جہاد میں نظر

آئی۔ مجاہد نے پتھر مارا اللہ نے ٹینک تباہ کر دیا یہ اس دور میں نظر آئی۔ کتنے ہی مجاہدین کو ہر رات خواب میں نبی علیہ السلام کی زیارت نصیب ہوتی ہے۔ کتنے ہی مجاہدین کو شہادت کے وقت جنت میں محل دکھایا گیا اور انہوں نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ مجھے جنت کا محل نظر آ رہا ہے۔ یہ سب کچھ جہاد میں ہوا اس ٹوٹے پھوٹے جہاد میں ہوا۔ اس ٹوٹے پھوٹے جہاد نے کمیونزم کو تباہ کر دیا ہمیں اس جہاد کو ماننا ہوگا، اس جہاد کو زندہ رکھنا ہوگا بہانے بنانے سے اور پیچھے ہٹ جانے سے جہاد کا مسئلہ ساقط نہیں ہوگا۔

## جہاد سے رہ جانے والے مسلمانوں کی حالت

دسویں پارے کے آخر میں اللہ رب العزت نے ان مسلمانوں کی حالت کو بھی بیان کیا ہے جو کسی عذر کی وجہ سے جہاد سے رہ جاتے تھے۔

اور ان منافقین کی حالت کو بھی بیان کیا ہے جو جہاد سے بچنے کے لئے عذر اور بے بنیاد بہانے بناتے تھے۔

وہ مسلمان جو کسی عذر کی وجہ سے رہ جاتے تھے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ ان پر کوئی گناہ نہیں:

لیس علی الضعفاء ولا علی المرضیٰ

ان لوگوں پر کوئی گناہ نہیں جو حقیقتاً جہاد میں جانے کی طاقت نہیں رکھتے اور نہ ان لوگوں پر جو بیمار ہیں۔

ولا علی الذین لایجدون ماینفقون

حرج اذا نصحوا للہ ورسولہ

اور نہ ان لوگوں پر گناہ ہے جن کو خرچ کرنے کو کچھ میسر نہیں جبکہ وہ اللہ اور رسول کے ساتھ (دین کے معاملے میں) مخلص ہوں۔

ولا علی الذین اذا ما اتوک لتحملھم

اور نہ ان لوگوں پر گناہ ہے جو آپ کے پاس سواری لینے کیلئے آتے ہیں۔

قلت لا اجد ما احملکم علیہ

آپ فرماتے ہیں کہ میرے پاس تو سواری نہیں جس پر تم کو سوار کر سکوں۔



تولوا واعینھم تفیض من الدمع

حزنا الا یجدوا ما ینفقون

(التوبہ آیت ۹۲)

تو وہ اس حالت میں واپس ہوتے ہیں کہ ان کی آنکھوں سے آنسو رواں ہوتے ہیں کہ ہائے ان کے پاس خرچ کرنے کو کچھ میسر نہیں۔

## منافقین کی حالت

آگے قرآن کہتا ہے:

انما السبیل علی الذین یستاذنونک وھم اغنیاء

پس الزام اور مواخذہ تو صرف ان لوگوں پر ہے جو بغیر عذر کے جہاد سے دور ہوتے ہیں۔ "وھم اغنیاء" اور وہ غنی بھی ہیں

انکے پاس جسمانی طاقت بھی ہے، ان کے پاس پیسے کی طاقت بھی ہے اور سب کچھ ہے۔

رضوا بان یکونوا مع الخوالف

وہ راضی ہو گئے خانہ نشین عورتوں کے ساتھ رہنے پر

وطبع اللہ علی قلوبھم فھم لایعلمون

(التوبہ آیت ۹۳)

اور اللہ نے ان کے دلوں پر مہر لگا دی ہے جس کی وجہ سے وہ گناہ اور ثواب کو جانتے بھی نہیں۔

## یہ فرق کیوں؟

کہ اللہ کے نبی ﷺ تو خود جہاد میں نکلیں، جہاد میں نکل کر زخمی ہوں، اللہ کے نبی ﷺ نے جہاد کی ترغیب دی، اللہ کے نبی ﷺ نے جہاد کا لباس پہنا، اللہ کے نبی ﷺ نے یہاں تک فرمایا:

ان اللہ بعثنی بالسیف

(مصنف ابن ابی شیبۃ، فتح الباری)

اللہ نے مجھے تلوار دے کر بھیجا۔

اللہ کے نبی ﷺ اپنے صحابہ ؓ کو جہاد کے میدان میں لائے۔

اللہ کے نبی ﷺ نے اپنی دس سالہ زندگی کے اندر خود بیاسی جنگیں لڑی ہیں۔ جن میں ستائیس کی خود کمان کی ہے اور باقی میں اپنے صحابہ ؓ کو بھیجا۔ دس ہزار سے زائد صحابہ ؓ وتابعین ایک جنگ کے اندر شہید ہوگئے۔ صحابہ ؓ کے جسموں کے ٹکڑے جہاد کے میدانوں میں بکھر گئے۔ پہلے پارے سے لے کر تیسویں پارے تک ہر پارے میں جہاد کا حکم نازل ہوا اب بھی اگر جہاد سمجھ میں نہیں آتا، اب بھی وہ سمجھتے ہیں کہ اعتراضات کر کے اپنے گھروں میں بیٹھے رہیں گے۔ ان کو بتادیجئے:

الا تنفروا یعذبکم عذاباً الیماً

اگر تم جہاد میں نہ نکلے خدا تمہیں دردناک عذاب دے گا۔

ویستبدل قوماً غیرکم (التوبۃ: ۳۹)

اور تمہاری جگہ خدا کسی اور قوم کو لائے گا۔

## اللہ کے لئے جان دینے والا کوئی نہیں

آج جہاد نہ ہونے کی وجہ سے ہمیں اپنے گھروں میں قید کیا جا رہا ہے آج جہاد نہ ہونے کی وجہ سے کشمیر میں ایک مسلمان لڑکی کی چودہ ہندوؤں نے عزت لوٹی اور اس کے ماں باپ اس کے سامنے بیٹھے رہے' آج اگر جہاد ہوتا تو کس کو ہمت ہوتی کہ بابری مسجد کو گرا سکتا، اگر جہاد ہوتا ہم دنیا میں دھکے کھاتے پھرتے؟ خدا کی قسم نہیں۔

اللہ نے سات آسمانوں کے اوپر سے جہاد اس لئے اتارا تا کہ ہم غالب ہو کر رہیں۔

لیظھرہ علی الدین کلہ (التوبۃ: ۳۳)

تا کہ یہ دین پوری دنیا پر غالب ہو کر رہے۔

مسلمان غالب ہو کر رہیں' مگر ہم بزدل ہوگئے' ہم نے عورتوں کی طرح چوڑیاں پہن لی ہیں۔ آج کوئی نوجوان جان دینے کیلئے تیار نہیں۔ آج اللہ کیلئے اللہ کی دی ہوئی جان قربان کرنے کیلئے کوئی آمادہ نہیں۔



ملک کیلئے جان دینے کیلئے تیار' قومیت کیلئے جان دینے والے بہت، اپنی پارٹی کیلئے جان دینے والے بہت، میرے اللہ کیلئے جان دینے والا، دین کے لئے جان دینے والا کوئی نہیں۔ جس کی وجہ سے آج پوری دنیا میں ہم ذلیل وخوار ہوگئے۔

## جہاد ایمان کا حصہ ہے

میرے دوستو! میں شرح صدر کے ساتھ کہتا ہوں کہ جہاد ایمان کا حصہ ہے۔ حدیث میں آتا ہے:

جہادکم ایمانکم وایمانکم جہادکم

تمہارا ایمان تمہارے جہاد میں ہے، اور تمہارا جہاد تمہارے ایمان کے اندر ہے۔

آپ ﷺ سے پوچھا گیا کہ سب سے کامل ایمان والا کون ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ آدمی جو جہاد کرتا ہے۔'' ایک صحابی کے بارے میں آتا ہے کہ وہ آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور مسلمان ہونے کا ارادہ ظاہر کیا۔ آپ ﷺ نے ان کو کلمہ پڑھایا، ارکان اسلام بتلائے اور آپ ﷺ نے فرمایا: ''کہ اس بات پر بھی بیعت کرو کہ زکوٰۃ دوگے اور جہاد کروگے۔'' معلوم ہوتا ہے کلمہ پڑھتے ہی جہاد فرض ہوجاتا ہے۔

اس آدمی نے کہا: ''یا رسول اللہ میں جہاد نہیں کرسکتا میدان سے پیچھے ہٹ جاؤں گا جس پر سخت وعید سنی ہے کیونکہ ابھی میرا ایمان پختہ نہیں ہوا۔''

اور میں زکوٰۃ نہیں دے سکتا اس لئے کہ میرے پاس پیسے نہیں۔

اللہ کے نبی نے اس کا ہاتھ پکڑ کر کھینچا اور فرمایا:

لا صدقۃ ولا جہاد (طبرانی اوسط، بیہقی، حاکم)

''نہ تو جان کی قربانی دے گا اور نہ مال کی قربانی دے گا فبما تدخل الجنۃ ''کس طرح جنت میں داخل ہوگا؟'' تو جان اور مال کی قربانی کے بغیر جنت نہیں ملتی۔

## عظمت کے مینار

نوجوانوں سے میں کہوں گا آؤ ہمارے ساتھ جہاد کی ٹریننگ کرو، آج عزت وعظمت کے مینار تعمیر ہو رہے ہیں۔

نوجوان اعتراضات سے بالاتر ہوکر اپنی جانیں قربان کر رہے ہیں۔ ماؤں نے اپنے بچوں کو بھیج دیا، جو آج عزت وعظمت کے راستے میں ڈٹے ہوئے ہیں۔

ہم نے قسم کھائی ہے کہ مسجد اقصیٰ کی آزادی تک
ہم نے قسم کھائی ہے کہ پوری دنیا میں اللہ کے دین کی عظمت تک
ہم نے قسم کھائی ہے کہ ہندوستان کے اندر مسلمانوں کی عزت کو حاصل کرنے تک
کشمیر کی آزادی تک فلسطین کی آزادی تک
انشاء اللہ صبح بھی لڑیں گے شام بھی لڑیں گے
سمندروں میں بھی لڑیں گے خشکی میں بھی لڑیں گے
امریکہ ہوگا لڑیں گے روس آئے گا لڑیں گے
سربیا آئے گا لڑیں گے یہودی آئے گا لڑیں گے
جب اللہ نے حکم دے دیا
ہم جہاد بند نہیں کریں گے
ہماری جانوں کے ٹکڑے ہو جائیں
ہمارے جسموں کا خون بہہ جائے
خدا کی قسم جہاد تب بھی بند نہیں کریں گے

## قافلۂ جہاد

آ جاؤ نوجوانو! ہمارے ساتھ جہاد کی تربیت حاصل کر کے اس قافلے میں شامل ہو جاؤ۔

بزرگو! جہاد کا عقیدہ دل میں رکھو بغیر جہاد کے ایمان مکمل نہیں ہوتا۔ اس لئے ایمان مکمل کرو، جہاد کا عقیدہ رکھو، مسلمان عورتوں کو گھروں میں تیار کرو۔

اگر آج عیسیٰ علیہ السلام آ جائیں وہ بھی جہاد کریں گے۔ حضرت مہدی آ جائیں وہ بھی جہاد کریں گے، اور انکے ساتھ وہی نکل سکے گا جو جہاد کی ٹریننگ اور تربیت کر چکا ہوگا۔

اب تمام مسلمان جہاد کی نیت کریں اگر جہاد کے بارے میں کسی کو کچھ شبہات ہیں تو میں ہاتھ جوڑ کر کہتا ہوں خدارا اپنے ایمان کی خاطر ان شبہات کو اپنے دلوں سے نکال دو۔ آج



بوسنیا میں بیس ہزار مسلمان عورتوں کی عزت لٹ گئی۔ وہ تمہاری مسلمان بیٹیاں تھیں۔ کشمیر میں ہزاروں مسلمان بیٹیوں کی عزت لٹ گئی۔ وہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھنے والی بیٹیاں تھیں۔ ان کی عزت کا کسی نے تحفظ نہیں کیا۔

ہمارا قرآن جل گیا اب بھی لوگ ہمیں جذباتی کہتے ہیں۔

ہماری مساجد گرادی گئیں، ہمارے معصوم بچوں کو ذبح کر دیا گیا۔ ہمارا کیا باقی رہا۔ مسجد نبوی ﷺ پر قبضہ کرنے کیلئے یہودی پلان بنا چکے ہیں۔ اب اگر ہمیں جہاد سمجھ میں نہیں آتا تو پھر کس دن سمجھ میں آئے گا۔ آج بھی اگر اللہ کیلئے قربانی دینا نہیں آئی تو پھر کس دن آئے گی۔

خدارا جہاد کی مکمل نیت کریں۔ ورنہ منافقت کی موت ملے گی۔ حدیث میں آتا ہے کہ:

من مات ولم يغزو ولم يحدث به
نفسه مات على شعبة من نفاق

(مسلم، ابوداؤد، نسائی)

اس لئے تمام حضرات جہاد میں جانے کی پختہ نیت کریں اور دعا کریں اللہ تعالیٰ مجاہدین کو فتح دے اور ان کی نصرت فرمائے۔ آمین۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

# دین کامل اور قتال

میرے معزز علماء کرام اور طلبہ ساتھیو!

خدارا، اب دین کیلئے کچھ کرنے کی نیت کرلو...... اس خول اور تنگ پنجرے سے نکل آؤ...... جس میں ہم نے اپنے آپ کو بند کیا ہوا ہے۔

اختلافات ختم کر کے اپنے ذہنوں میں وسعت پیدا کرو، کب تک ہم تنگ نظری میں پڑے رہیں گے۔

اور دہشت گردی کے الزام سے گھبرا کر اپنے سر مت چھپاتے پھرو۔

بلکہ سینہ تان کر ہاتھوں میں اسلحہ اٹھا کر دین کی عظمت کے لئے میدانوں میں نکل جاؤ۔

یہی ہمیں اسلام سکھاتا ہے...... یہی نبی کی سچی وراثت ہے۔

یہی دین کامل کی دعوت ہے...... اور یہی عظمت کا راستہ ہے۔

۱۲، اگست ۱۹۹۳ء دار العلوم بری برطانیہ میں
علماء اور طلبہ کے عظیم اجتماع سے فکر انگیز خطاب



# دینِ کامل اور جہاد

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم
اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم
بسم اللہ الرحمن الرحیم

هو الذی ارسل رسوله بالهدی و دین الحق
لیظهره علی الدین کله و کفی بالله شهیداً

ترجمہ: وہ اللہ جس نے بھیجا اپنا رسول سیدھی راہ پر اور سچے دین پر تا کہ غالب کرے اس دین کو تمام ادیان پر اور کافی ہے اللہ حق ثابت کرنے والا۔

(الفتح آیت ۲۸)

وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم امرت ان
اقاتل الناس حتی یشھدوا ان لا الہ الا اللہ
(صحیح بخاری ص ۸ ج ۱)

ترجمہ: مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں اس وقت تک لوگوں
سے قتال کروں یہاں تک کہ وہ اللہ کی وحدانیت کا اقرار کرلیں۔

اس فکر میں غنچے زرد ہوئے اس سوچ میں کلیاں سوکھ گئیں
آئینِ گلستاں کیا ہوگا دستورِ بہاراں کیا ہوگا

.........................................

اے موجِ حوادث ان کو بھی دوچار تھپیڑے ہلکے سے
کچھ لوگ ابھی تک ساحل پر طوفاں کا نظارہ کرتے ہیں

.........................................

کشتی نہ رہی، ساحل نہ رہا، ساحل کی تمنا بھی نہ رہی
اے پوچھنے والے ظاہر ہے انجام ہمارا کیا ہوگا

میرے عزیز طلبہ ساتھیو!
اس مجلس میں بڑے بڑے علماء کرام تشریف فرما ہیں۔
اور یہ اکابر کی اصاغر پر شفقت کی دلیل ہے جو ہمیشہ سے رہی ہے۔
میں اپنے اکابر علماء کرام کے ارشادات کی روشنی میں
آپ طالب علم حضرات کو مخاطب کر کے چند گذارشات کروں گا۔

## آئینہ

ایک عارف باللہ بزرگ کا فرمان ہے کہ:
جب تم آئینہ دیکھو تو غور کرو کہ تم خود کو خوبصورت پاتے ہو یا بدصورت۔



اگر تم آئینے میں اپنی شکل وصورت کو خوبصورت پاتے ہو تو فوراً یہ عزم کرلو کہ ہم اس خوبصورت شکل کو گناہوں اور بدکاریوں سے خراب نہیں کریں گے۔

اور اگر تمہیں آئینے میں اپنی شکل اچھی نظر نہیں آتی یعنی تم خود کو بدصورت پاتے ہو تو پھر یہ عزم کرو کہ تم اپنے اندر دو خرابیوں کو کبھی جمع نہیں ہونے دو گے ایک شکل کی بدصورتی اور دوسری اعمال کی برائی، کہ شکل بھی بری ہو اور اعمال بھی بد ہوں تو یہ دو برائیوں کا جمع ہونا ہے۔

یعنی اچھے اعمال انسان کی ظاہری برائیوں کو چھپا لیتے ہیں
تو آج کی اس مجلس میں ہم علماء اور طلباء کے فضائل کو
صرف اس اعتبار سے نہیں دیکھیں گے کہ
ہمارے لئے دریاؤں میں مچھلیاں
جنگلوں اور صحراؤں میں درندے، پرندے اور دیگر حیوانات دعا کرتے ہیں۔
اللہ کے نورانی فرشتے ہمارے پاؤں کے نیچے اپنے پر بچھاتے ہیں۔
اور بلوں کے اندر چیونٹیاں ہمارے لئے استغفار کرتی ہیں۔
بلکہ اس بات پر غور کریں گے کہ اللہ پاک نے
ہمیں یہ فضائل کس وجہ سے عطا فرمائے ہیں۔
اور ہم اس پر قائم ہیں کہ نہیں۔

اللہ پاک نے ہماری نسبت اس علم کے ساتھ کردی ہے جس سے اللہ کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔

جس سے جناب نبی اکرم ﷺ کی سنتوں کا علم ہوتا ہے اس علم کے ساتھ ہمارا تعلق ہے جس کو حاصل کرنے کے بعد رسول اللہ ﷺ کی وراثت نصیب ہوتی ہے۔

نبی اکرم ﷺ پوری انسانیت کیلئے رحمت بن کر آئے۔
آپ ﷺ نے ظلم کو ختم کر کے عدل قائم کیا۔
پوری دنیا سے فساد ختم کر کے امن وسلامتی والا نظام قائم کیا۔
اگر ہم آج وہی کام کریں جو رسول اللہ ﷺ نے کئے تھے اور ہمیں کرنے کا حکم دیا تھا
تب تو ہمارے لئے۔

بلوں میں چیونٹیاں، سمندروں میں مچھلیاں، صحراؤں میں درندے، پرندے دعاو استغفار کریں گے۔

اورہم آپ ﷺ کے وارث کہلائیں گے۔

اوراگر ہماری موجودگی میں مظلوموں پرظلم ہوتا رہا۔

معصوم بچوں کوذبح کیا جاتا رہا۔

خواتین اسلام کی عزتوں سے کافر کھیلتے رہے۔

تری اور خشکی میں فساد برپا ہوتا رہا!

تو پھر ہم کس طرح ان فضائل کے مستحق ہوں گے؟

## کفر کے لئے خطرہ

آج پوری دنیا کے کافروں نے دینی مدارس کے طلبا اور علماء کو جو کچھ سمجھا ہے حقیقت یہ ہے کہ ہم خود اپنے آپ کو اس طرح نہیں سمجھ سکے۔

جب ہم تمام روشنیاں گل کر کے رات کی تاریکی میں آرام کی نیند سو جاتے ہیں۔

تو اس وقت کافر اپنے تہہ خانوں میں روشنیاں جلا کر اور سر جوڑ کر ہمارے متعلق سوچنا شروع کر دیتے ہیں کہ دنیا میں اگر ہمارے لئے کوئی خطرہ بن سکتا ہے تو وہ یہی علماء اور طلباء ہیں۔

کافروں کو ہمارے حکمرانوں سے' وزراء سے' سیاست دانوں سے' دانشوروں سے کوئی خطرہ نہیں۔

سیاست کا میدان ہو یا اسلحے کا۔

قیادت کی بات ہو یا سیادت کی۔

وہ ہر میدان میں مسلمانوں کے خلاف لڑنے کو اپنی زندگی کا سب سے اہم مشن بنا چکے ہیں۔

وہ یہ عزم کر چکے ہیں کہ مسلمانوں کو اپنے دین سے ہٹایا جائے یا صفحۂ ہستی سے مٹا دیا جائے۔

اوران کا یہ پروگرام ہے:



ولا یزالون یقاتلونکم حتی یردوکم عن دینکم ان استطاعوا

(البقرۃ آیت ۲۱۷)

کہ برابر وہ تم سے لڑتے رہیں گے، یہاں تک کہ وہ تم کو تمہارے دین سے ہٹادیں اگر اس کی طاقت رکھیں۔

کافر اپنے اس پروگرام اور مشن میں کسی کو رکاوٹ محسوس کرتے ہیں تو وہ یہی علماء اور طلباء ہیں۔

## اوراقِ غم

تاریخ گواہ ہے کہ ہر دور میں کافروں نے اگر کسی طبقہ کو ظلم کا نشانہ بنایا تو وہ سب سے پہلے علماء اور طلباء ہی کا طبقہ ہے۔

افغانستان میں روس نے سب سے زیادہ بم دینی مدارس' مساجد' علماء کے گھر اور طلباء کے مراکز پر گرائے۔

بڑے بڑے علماء کو ٹینکوں کے پیچھے باندھ کر گھسیٹا گیا۔

سب سے زیادہ جیلوں میں علماء اور طلباء کو بند کیا گیا۔

بخارا، سمرقند اور دیگر مسلم ریاستوں میں روس نے سب سے زیادہ علماء اور طلباء ہی کو ظلم وبربریت کا نشانہ بنایا۔

برصغیر میں انگریز نے آکر کسی نواب کو ختم نہیں کیا بلکہ ان کو تو بڑی بڑی جاگیریں دیں۔

کسی مسٹر کو ختم نہیں کیا بلکہ مسٹر کو منسٹر بنا دیا۔

وہ علماء اور طلباء ہی تھے جن کو سور کی کھالوں میں بند کر کے جلایا گیا۔

درختوں کے ساتھ لٹکایا گیا۔ علماء کو ذبح کر کے دریاؤں میں پھینکا گیا۔

## اصحابِ عزیمت

مگر ان کافروں کا جن علماء سے واسطہ پڑا تھا وہ حقیقت میں علماء تھے۔

ہماری طرح دین کی طرف اپنی نسبت کر کے دین کو بدنام کرنے والے نہیں تھے۔

آپس کے اختلافات میں اپنی زندگیاں کھپانے والے نہیں تھے۔
وہ سید احمد شہیدؒ اور مولانا شاہ اسماعیل شہیدؒ جیسے اصحاب عزیمت تھے۔
وہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ اور مولانا قاسم نانوتویؒ جیسے رسول اللہ ﷺ کے سچے وارث تھے۔
وہ مولانا محمود حسنؒ اور مولانا حسین احمد مدنیؒ جیسے استقامت کے پہاڑ تھے۔
جو کفر کے سامنے ڈٹ کر پامردی سے مقابلہ کرتے رہے۔
اور انگریز کو برصغیر سے نکل جانے پر مجبور کر دیا۔
اور اس انداز سے شکست دی کہ آج تک وہ اس کو فراموش نہیں کر سکے اور اپنی عبرتناک شکست کے زخم چاٹ رہے ہیں۔

## اختلاف کا مونوگرام

اسلحے کے میدان میں شکست کھانے کے بعد انگریز اور دوسری کفریہ طاقتوں کی محنت کا رخ بدل گیا اور انہوں نے
علماء پر دوسرے انداز سے محنت شروع کی۔
اور ہمارے اندر سے وہ چیز نکال دی جو اسلاف ہمیں دے کر گئے تھے۔

گنوا دی ہم نے جو اسلاف سے میراث پائی تھی
ثریا سے زمیں پر آسماں نے ہم کو دے مارا

اسلاف کا دیا ہوا عظمت اور ترقی والا راستہ ہم نے چھوڑ دیا، قرآن کا دیا ہوا نظریہ جہاد ہم بھول گئے،
جس کی وجہ سے آج پستی ہمارا مقدر بن چکی ہے۔
حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن جب مالٹا کی جیل سے واپس آئے تو فرمایا کرتے تھے کہ امت کی پستی کا علاج صرف دو چیزوں میں ہے:
ایک قرآن مجید کو تھام لیں۔
اور دوسرا آپس کے اختلافات کو چھوڑ دیں۔
مگر آج ایک عالم ایک مولوی اور ایک طالب علم اپنے مدرسے کی زندگی میں اپنی مسجد کی



زندگی میں اور بیرونی زندگی میں اختلاف کا مونوگرام بن چکا ہے۔
آج دنیا کا ہر اختلاف میری اور آپ کی طرف منسوب ہوتا ہے۔
دنیا کی ہر لڑائی اور جھگڑے کی بنیاد علماء اور طلباء کو ٹھہرایا جاتا ہے۔
کافروں نے طرح طرح کے الزامات لگا کر،
علماء کی قدر امت کے ذہنوں سے نکال دی ہے۔
اور ہم کافروں کی سازشوں کا شکار ہو کر اپنا تشخص کھو بیٹھے ہیں۔
ہمارے سامنے آج کوئی مقصد کوئی نظریہ اور کوئی مشن نہیں۔
ہمیں بالکل مفلوج اور بے بس کر کے رکھ دیا گیا ہے۔

## علماء کی ذمہ داری

آج ہمارے طلباء دورۂ حدیث سے فارغ ہو جاتے ہیں
مگر کسی کے ذہن میں کوئی مقصد اور نظریہ نہیں ہوتا
صرف ایک فکر ہوتی ہے کہ کھائیں گے کہاں سے۔
اور دنیا حاصل کرنے کے کیا کیا ذرائع اختیار کیے جائیں۔
ملکوں کی کرنسیوں کا حساب لگاتے ہیں کہ کہاں جا کر زیادہ سے زیادہ دولت اکٹھی کریں۔
آج ایک عالم کی سوچ اور فکر اپنے پیٹ اور گھر کی چہار دیواری تک محدود ہو کر رہ گئی ہے۔
حالانکہ
اللہ پاک نے ہمیں وہ علم دیا ہے،
جس علم کی روشنی میں ہم نے دنیا کو بتلانا تھا کہ حق یہ ہے، باطل یہ ہے، ظلم یہ ہے عدل یہ ہے۔
دنیا میں انصاف قائم کرنا میری اور آپ کی ذمہ داری تھی۔
دنیا میں دین کو عام کرنا میری اور آپ کی ذمہ داری تھی۔
دنیا میں جناب نبی کریم ﷺ کی امت کا تحفظ کرنا میری اور آپکی ذمہ داری تھی۔

آج ہر میدان میں علماء کی ضرورت ہے۔

علمی میدان میں بھی، قوت اور اسلحے کے میدان میں بھی۔

اگر غیر عالم قرآن کی تفسیر لکھے تو گمراہی کا خطرہ ہے۔

اور ہم کو اس پر اعتراض ہوگا، اس کو روکنے کی کوشش کریں گے، تاکہ امت کو گمراہ ہونے سے بچایا جاسکے۔

مگر یہ بات ہم نہیں سوچتے کہ آج دنیا میں قوت اور اسلحے کیوجہ سے سب سے زیادہ گمراہی پھیلائی جارہی ہے۔

اور اسلحے کی ساری طاقت آج کافر اور فاسق لوگوں کے ہاتھوں میں ہے۔

جو امت مسلمہ کو گمراہ کررہے ہیں۔

خود اسلامی ملکوں سے اسلامی احکامات کو نکال دیا گیا۔

عدالتوں سے قرآن کو نکال دیا گیا۔

سود کے نظام کو عام کیا جارہا ہے۔

آج ہم نے اسلحے کا میدان کافروں کے حوالے کردیا ہے:

جبکہ اللہ رب العزت نے مسلمانوں کو اس کا حکم دیا تھا۔

**واعدوا لھم مااستطعتم من قوۃ**

(انفال آیت ۶۰)

اور تیار کرو ان کی لڑائی کے واسطے

جو کچھ جمع کرسکو قوت سے

جس طرح قرآن مجید کی تفسیر لکھنا صرف علماء کرام کا حق ہے اسی طرح اسلحے کا میدان بھی ہمیں اپنے ہاتھوں میں لینا چاہئے۔

دیکھو اللہ کے نبی ﷺ علمی میدان میں بھی خود قیادت فرمارہے ہیں۔

مسجد نبوی کے مصلے پر بھی کھڑے ہوکر خود امامت فرمارہے ہیں۔

مگر جب بدر کا میدان آتا ہے تو کمانڈر بھی خود آپ ﷺ ہیں۔

جس میدان میں اہل علم نہیں ہونگے وہاں کوئی کام صحیح طور پر نہیں چل سکے گا۔



آج دنیا میں خلافت کی بات سب سے زیادہ ہورہی ہے مگر علماء کی قیادت نہ ہونے کی وجہ سے وہ تحریکیں چند دنوں میں انتشار و اختلافات کا شکار ہوکر ختم ہوجاتی ہیں۔

اسی لئے علمی میدان ہو یا سیاسی میدان، دعوتی میدان ہو یا اسلحے اور قوت کا میدان۔

ہر میدان میں علماء کی ضرورت ہے اور علماء کو یہ ذمہ داری محسوس کرنی چاہئے۔

## معاشی تنگی ختم

اللہ رب العزت دین کا کام کرنے والوں کو کبھی ضائع نہیں فرمائیں گے۔

اگر ہم یہ عزم کرلیں کہ دین کیلئے کچھ کرنا ہے

تو اللہ تعالیٰ کی ذات پر یقین ہے کہ کبھی ہمیں معاشی پریشانی میں مبتلا نہیں فرمائیں گے۔

ہمارے اکابر علماء اور اسلاف نے حرمین شریفین کی سرزمین پر اپنی پیشانیاں رگڑ رگڑ کر اللہ رب العزت سے یہ فیصلہ کروالیا ہے کہ اس مسلک کے لوگ جو دین کا کام کریں گے کبھی معاشی تنگی کا شکار نہیں ہوں گے۔

دیوبند کے حضرت میاں یعقوب رحمہ اللہ جو بڑے مجذوب الحال بزرگ تھے رورو کر اللہ سے دعائیں کرتے تھے۔

ایک مرتبہ تین دن کے بعد گھر سے روتے ہوئے نکلے، کسی نے پوچھا کیوں رو رہے ہیں؟

فرمایا میں اللہ تعالیٰ سے یہ منوا رہا تھا کہ دیوبند سے تعلق رکھنے والے جو دین کا کام کریں گے روزی کی پریشانی میں مبتلا نہ ہوں۔

ہمارے حضرت مفتی احمد الرحمٰن رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ ہم نے بھی اللہ سے یہ دعا کی ہے کہ ہمارے ان جامعات سے فارغ ہونے والے علماء جو اخلاص کے ساتھ دین کا کام کریں گے کبھی معاشی پریشانی کا شکار نہ ہوں۔

اس لئے میں دل کی گہرائی سے آپ حضرات کو کہتا ہوں کہ دل سے یہ فکر نکال دو کہ کہاں سے کمانا ہے، کیا کھانا ہے۔

بلکہ دین کی عظمت کی فکر دل میں بٹھالیں۔

اللہ تعالیٰ نے پوری دنیا ہمارے لئے مسخر کردی ہے۔

روزی جو ہمارے مقدر میں ہوگی وہ لکھ دی ہے۔

اللہ تعالیٰ استغنا اور عزت کے ساتھ کھلائیں گے۔ دین کا کام کرنے والوں کو انشاء اللہ کسی کے سامنے ہاتھ پھیلانے نہیں پڑیں گے۔

## حضرت مولانا جلال الدین حقانی

حضرت مولانا جلال الدین حقانی صاحب دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کی چٹائی پر بیٹھ کر علم حاصل کرنے والے ایک عام طالب علم تھے۔

مگر دل میں یہ نیت کر لی کہ اللہ کے دین کے لئے کچھ کرنا ہے۔

یہ عزم لے کر صرف ساٹھ آدمیوں کے ساتھ میدان میں نکل کر دین کی عظمت کیلئے کمیونسٹوں سے ٹکرا گئے۔

فرماتے ہیں کہ ابتدا میں کھانے کو کچھ نہیں ملتا تھا۔ چھ ماہ تک صرف پتے اور گھاس کھاتے رہے اور سر کے نیچے پتھر کو تکیہ بنا کر سو جاتے تھے۔

اور ان چھ ماہ کے آخری تین دن انتہائی مشکل میں گزرے، کیونکہ ہم ایسی جگہ پر تھے جہاں پتے اور گھاس بھی نہیں ملتا تھا۔ کانٹے دار جھاڑیاں تھیں۔ جو چبائی بھی نہیں جاتی تھیں۔

دشمن کے طیارے بمباری کر رہے تھے، کبھی بھاگنا پڑتا تھا کبھی چھپنا پڑتا تھا۔

تین دن سے ساتھی بغیر کچھ کھائے پئے معرکہ لڑ رہے تھے۔

آخر بھوک اور پیاس سے نڈھال ہو کر گر پڑے۔

میں نے تیمم کر کے دو رکعت نماز پڑھی۔

اور اللہ سے دعا کرنا شروع کر دی کہ:

یا اللہ! میں تو تیرے دین کی عظمت کیلئے نکلا تھا۔ آج اس سرزمین پر کفر چھا چکا ہے۔

ان کافروں نے بہن اور بھائی کے درمیان نکاح کی باتیں شروع کر دی ہیں۔

یا اللہ میں تو تیرے دین کے غلبے کیلئے نکلا ہوں۔

اس راستے میں میری جان بھی چلی جائے تو میری سعادت مندی ہوگی۔

مگر یہ ساتھی اگر مایوس ہو کر دشمن سے پیٹھ پھیر گئے تو کہیں تیرا غضب نازل نہ ہو جائے۔

یا اللہ مدد فرما۔



فرماتے ہیں کہ دعا کرتے کرتے میری آنکھ لگ گئی۔ نیند میں ایک بزرگ نے آ کر کہا:

''جلال الدین، جہاد کرتے ہو اور تین دن کی بھوک پر اتنے پریشان ہو گئے، یاد رکھو اس راستے میں آئندہ تمہیں کوئی تکلیف نہیں آئے گی۔''

آج وہی جلال الدین حقانی ہیں جن کے ساتھ ہزاروں مجاہدین ہیں اور سینکڑوں ٹینک ان کے قبضے میں ہیں۔

جن کا نام سن کر آج پوری دنیا کا کفر لرز رہا ہے۔

روس کا وزیر خارجہ ان سے ملنے کیلئے تین دن تک چکر لگاتا رہا اور وہ فرماتے تھے۔

''میرے پاس وقت نہیں ہے جہاد کے کاموں میں مصروف ہوں۔''

## جہاد میں عزت

جہاد عظمت، ترقی اور بلندیوں والا راستہ ہے۔

اس میں دین کو عظمت ملتی ہے۔

اور دین والوں کا وقار بھی بڑھتا ہے۔

آج ہم جہاد کو چھوڑ کر اپنا مقام کھو بیٹھے ہیں۔

اور احساس کمتری کا شکار بھی ہو گئے ہیں۔

آج ایک ''ایس ڈی ایم'' یا عام سپاہی ہمیں اپنے دفتر میں بلا کر چند باتیں کر لے تو ہم پوری دنیا میں اس کا ڈھنڈورا پیٹنا شروع کر دیتے ہیں کہ مجھے تو ایس ڈی ایم نے اپنے دفتر میں بلایا اور اخبارات میں اپنا بیان اور تصاویر سب کو دکھاتے پھرتے ہیں۔

آج علماء اور طلباء کی معاشرے میں کوئی قدر نہیں۔

بازار میں نکلتے ہیں تو طلباء سر سے ٹوپی اتار لیتے ہیں کہ کوئی مولوی صاحب نہ کہہ دے، ڈاڑھی کو چھپانے کی کوشش کرتے ہیں کہ کوئی صوفی نہ کہہ دے۔

دین اور دین والے آج ذلت کا نشان بن چکے ہیں اور یہ وہی ذلت ہے جس کے بارے میں حضور ﷺ نے فرمایا تھا:

اذا ترکتم الجهاد فسلط الله علیکم الذلة

کہ جب تم جہاد چھوڑ دو گے تو تم پر ذلت مسلط کر دی جائے گی۔

(کنز العمال ص ۲۸۲ ج ۴)

جن لوگوں نے جہاد کے فریضے کو زندہ کیا۔
آج ان کی زندگی بھی افغانستان اور کشمیر میں جا کر دیکھ لو۔
خوست میں ہم نے خود دیکھا داڑھیوں والے عزت کی زندگی گزار رہے ہیں۔
اور داڑھی منڈانے والے اپنا منہ چھپاتے پھر رہے ہیں۔
کہیں گانے کی آواز آتی ہے تو مولانا حقانی کے طلبہ کلاشنکوف لے کر پہنچ جاتے ہیں۔
مولانا یونس خالص، مولانا جلال الدین حقانی، مولانا ارسلان رحمانی اور دیگر علماء جنہوں نے جہاد کیا آج پوری دنیا انہیں عزت کی نگاہ سے دیکھتی ہے۔

## نبی ﷺ کے وارث

بنو قینقاع میں ایک مسلمان خاتون کی عزت کا مسئلہ تھا،
نبی اکرم ﷺ پورے لشکر کو لے کر پہنچ گئے۔
ایک حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خون کا مسئلہ تھا،
چودہ سو صحابہ رضی اللہ عنہم سے موت پر بیعت لے رہے ہیں۔
ہم اپنے آپ کو نبی ﷺ کا وارث کہتے ہیں،
جبکہ آج کروڑوں مسلمانوں کی جانوں کا مسئلہ ہے۔
ایمان کا مسئلہ بھی ہے، ہزاروں مسلمان مرتد ہو رہے ہیں۔
مسلمان ذبح کیا جا رہا ہے۔
کافر مسلمانوں کے سر سے فٹ بال کھیل رہے ہیں۔
جناب نبی کریم ﷺ کی ختم نبوت پر ڈاکے پڑ رہے ہیں۔
قرآن کو نعوذ باللہ استنجے کیلئے کافر استعمال کر رہے ہیں۔
اور ہم اپنی ذات سے باہر نکلنے کو تیار نہیں۔
تو کس منہ سے ہم اپنے آپ کو دین کا طالب علم اور نبی کا وارث کہتے ہیں؟
کشمیر کے ایک بوڑھے شخص نے کہا کہ دنیا میں اس کا تصور بھی ہو سکتا ہے کہ باپ کے



سامنے اس کی جوان بیٹی کو ننگا کیا جائے۔

کہا کہ میرے ساتھ یہ واقعہ پیش آیا ہے ہندوؤں نے میری بیٹی کو میرے سامنے برہنہ کیا۔ مجھ سے یہ منظر دیکھا نہ گیا میں نے آنکھیں بند کرلیں، انہوں نے مجھے خنجر مار کر کہا کہ تمہیں یہ منظر دیکھنا پڑیگا اور کہا کہ میرے سامنے میری بیٹی کے کپڑے اتارے گئے اور میں بے ہوش ہو کر گر پڑا۔

اگر ماؤں بہنوں کی عزت لٹنے پر بھی ہم میں جنبش تک نہیں ہوئی
اگر قرآن کو جلائے جانے پر بھی ہم حرکت میں نہیں آئے تو پھر ان قرآنی احکامات پر کب عمل ہوگا؟
نبی ﷺ کے طریقے کو کب اختیار کریں گے اور قرآن میں قتال اور جہاد کی آیتیں جن کو ہم روزانہ تلاوت کرتے ہیں کس دن کیلئے نازل ہوئیں ہیں؟
اور اگر ہم ان حالات کے بعد بھی جہاد کو اختیار نہیں کرتے تو ہمارا یہ علم کب کام آئے گا؟

## بہادر نبی کے بہادر سپاہی

آج کافر جیسے چاہیں مسلمانوں کو تشدد و بربریت کا نشانہ بنالیتے ہیں۔
جب چاہتے ہیں علماء کو قتل کر دیتے ہیں۔
اور آئے دن ہمارے علماء طلباء اور دینی مدارس والوں کو دھمکیاں دی جارہی ہیں۔
ارے ہم تو اس نبی کے وارث ہیں جو حنین میں چار ہزار تیروں کی بوچھاڑ میں اکیلے جرأت و بہادری کے ساتھ کھڑے رجز پڑھ رہے ہیں۔

انا النبی لا کذب
انا ابن عبدالمطلب

میں سچا نبی ہوں اور عبدالمطلب کا بیٹا ہوں
ہم کیوں کافروں کی دھمکیوں سے ڈر جائیں۔
آج یہودی ہم پر شیر ہو گئے ہیں۔
اور مسلمانوں کا وجود تک ختم کرنے کیلئے پلان بنا رہے ہیں۔
کیونکہ یہودی خیبر کے معرکے کو بھول گئے ہیں۔

مگر حضرت محمد ﷺ کا لشکر آج پھر یہ عزم کر چکا ہے۔

اور ہمارے معسکر (ٹریننگ سینٹر) کے درودیواران نعروں سے گونج رہے ہیں:

خیبر خیبر یا یہود

جیش محمد سوف یعود

''یہودیو! خیبر کے معرکے کو یاد کرو جب
محمد عربی ﷺ نے تم پر یلغار کی تھی۔
حضرت محمد ﷺ کا لشکر عنقریب پھر تم پر
چڑھائی کرنے والا ہے۔''

اور ہم جہاد کے راستے میں کسی ظالمانہ قانون کے پابند نہیں۔

لا میثاق ولا دستور

قال اللہ وقال الرسول

''ہم کسی قانون اور دستور کو نہیں مانتے
صرف اللہ اور رسول کے حکم کے پابند ہیں۔''

اور ہمارا جہاد کسی علاقے تک محدود نہیں۔

لاشرقية ولاغربية

اسلامیه اسلامیه

''ہم مشرق و مغرب کی حدود سے نکل کر اسلام
کو دنیا کے کونے کونے میں پہنچائیں گے۔''

اور ہاتھوں میں کلاشنکوف اٹھا کر اعلان کرتے ہیں۔

واللہ یا رجال انا حامل بندوقية

اسلامیه اسلامیه جهادیه جهادیه

کہ پوری دنیا سن لے! ہم نے اسلام اور جہاد کیلئے اسلحہ
اٹھایا ہے اور کلمہ حق کو پوری دنیا میں غالب کریں گے۔

اللہ اکبر اللہ اکبر



اقسمنا یمینا لن نقهر

ہم نے قسم کھائی ہے کہ اب مغلوب نہیں ہوں گے۔

وکتاب اللہ بایدینا

نقتحم الیابس والاخضر

اللہ تعالیٰ کی کتاب (قرآن مجید) ہمارے ہاتھوں
میں ہے ہم ہر خشک وتر زمین پر جہاد کریں گے

اللہ اکبر اللہ اکبر

اللہ اکبر اللہ اکبر

اور ہاتھوں میں راکٹ لانچر اٹھا کر
بہادر نبی کے بہادر سپاہی یہ ترانہ گاتے ہیں۔

وکیف یهاب من عشق المنایا

جس کو موت کا عشق ہو جائے اس کو کون ڈرا سکتا ہے۔

## تلوار

میرے طلباء ساتھیو!

ہم جو علم حاصل کر چکے ہیں یا کر رہے ہیں اس پر خود بھی عمل کریں اور اس کو دوسرے مسلمانوں تک بھی اسی طرح پہنچائیں جس طرح اسلام کا حق ہے۔

کوئی الزام لگاتا ہے، لگاتا رہے۔

کوئی دہشت گرد کہتا ہے، کہتا رہے۔

کوئی جہاد کو اخلاق کے منافی کہتا ہے، وہ کہتا رہے۔

ہم وہ دین پیش کریں گے جو اللہ نے اتارا ہے۔

ہم وہ دین پیش کریں گے جو قرآن میں ہے۔

ہم وہ دین پیش کریں گے جس کو جناب نبی کریم ﷺ لے کر آئے ہیں اور جس پر آپ نے عمل کیا ہے۔

جو سلیم الفطرت ہو گا مان لے گا۔

جونہیں مانتا اس سے ہماری تلوار فیصلہ کرے گی۔

## دین کامل اور جہاد

اور ہماری شریعت ایک مکمل شریعت ہے۔
اور ہمارا دین ایک کامل ترین دین ہے۔
کیونکہ اس میں جہاد وقتال کا حکم پایا جاتا ہے۔
اور کسی دین کو اس وقت تک مکمل دین کہا ہی نہیں جاسکتا
جب تک اس میں دفاع اور تحفظ کا کوئی نظام نہ ہو۔
حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ حجۃ اللہ البالغہ میں تحریر فرماتے ہیں:

''جاننا چاہیے کہ تمام شرائع میں کامل ترین
شریعت وہ ہے جس میں جہاد کا حکم پایا جائے''

(حجۃ اللہ البالغہ ص: ۵۴۶)

لہٰذا اس کامل اور مکمل دین پر ہم خود بھی عمل کریں گے اور دوسروں تک بھی یہی دین پہنچائیں گے۔
ہم اللہ کے کسی حکم اور نبی اکرم ﷺ کے کسی فعل کی غلط تاویل نہیں کرسکتے۔
اللہ کے نبی ﷺ کا ایک ایک فعل اخلاق والا تھا۔
ایک ایک بات سچی تھی۔
آپ ﷺ نے تلوار اٹھائی تو یہ بھی آپ کا اخلاق ہے۔
آپ ﷺ نے کافر قتل کیا یہ بھی اخلاق ہے۔
آپ ﷺ نے کعب بن اشرف کو قتل کروایا۔
تو اس قسم کے منافق یہودی کو مارنا بھی اخلاق ہے۔
ظالموں کو راستے سے ہٹانا عین اخلاق ہے۔
آپ ﷺ نے ہاتھ میں اسلحہ اٹھایا یہ اسلام کا حکم تھا۔
آپ میدان جنگ میں نکلے یہ اسلام ہے۔
ہم اسلام کے یہ سچے احکامات بیان بھی کرتے رہیں گے اور خود اس پر عمل بھی کرتے



رہیں گے۔

## دہشت گرد کون؟

علماء امت کے رہنما ہیں۔
اگر ہم خود ہی دہشت گردی کے الزام سے ڈر کر اسلام کے اہم فریضے جہاد کو چھوڑ دیں تو پھر امت کا کیا بنے گا؟
جبکہ
کافر ہمارے سروں سے فٹبال کھیلتے رہیں۔
مسلمانوں کے خون کی ندیاں بہاتے رہیں۔
امن وتہذیب کا ڈھنڈورا پیٹنے والے خود صومالیہ میں مسلمانوں کو شہید کریں۔
بوسنیا کے مسلمانوں کو صفحہ ہستی سے مٹانے کے منصوبے بنائیں۔
ایٹم بم اور ہائیڈروجن بم بنائیں مسلمانوں کو ختم کرنے کیلئے نئے نئے میزائل بنائیں۔
اور میرے اس نبی ﷺ کو
جس کی دس ہزار چمکتی تلواریں
کفار مکہ کے سروں پر لہرا رہی تھیں،
مگر اعلان فرمادیا:

الیوم یوم المرحمه
آج عام معافی کا دن ہے۔

دہشت گرد کہیں تو یہ ان کے عقل کی خرابی ہے۔
میرے معزز علماء کرام اور طلباء ساتھیو!
خدارا! اب دین کیلئے کچھ کرنے کی نیت کرلو
اس خول اور تنگ پنجرے سے نکل آؤ جس میں ہم نے اپنے آپ کو بند کیا ہوا ہے۔
اختلافات ختم کرکے اپنے ذہن میں وسعت پیدا کرو، کب تک ہم تنگ نظری میں پڑے رہیں گے۔

غم زندگی کا حسرت سبب اور کیا بتائیں
میری سوچ کی بلندی میری ہمتوں کی پستی

اور دہشت گردی کے الزام سے گھبرا کر اپنے سر مت چھپاتے پھرو بلکہ سینہ تان کر ہاتھ میں اسلحہ اٹھا کر دین کی عظمت کیلئے۔

میدانوں میں نکل جاؤ
یہی ہمیں اسلام سکھاتا ہے
یہی نبی کی سچی وراثت ہے
یہی دین کامل کی دعوت ہے
اور یہی عظمت کا راستہ ہے۔

وما علینا الا البلاغ



## بیعت علی الجہاد

اگر چاہتے ہو لا الہ الا اللہ کی طاقت معلوم کرو
اگر چاہتے ہو، الحی القیوم کی طاقت معلوم کرو
اگر چاہتے ہو قہار اور جبار کی قہاریت اور جباریت کے منظر اپنی آنکھوں سے دیکھو
اگر چاہتے ہو ستار کی ستاریت کا معاملہ خود دیکھو
اگر چاہتے ہو کہ ایمان کی پختگی نصیب ہو
تو ان میدانوں کو اختیار کرو
جو جہاد کے میدان ہیں۔
وہاں اللہ تعالیٰ تمہیں دکھائے گا کہ
میں ہی عزیز ہوں.......... میں ہی غالب ہوں

۱۲ دسمبر ۱۹۹۲ء دفتر حرکۃ......
ہارون آباد کراچی میں ولولہ انگیز خطاب

# جہاد پر بیعت

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لقد رضی اللہ عن المؤمنین اذیبا یعونک تحت الشجرۃ فعلم مافی قلوبھم
فانزل السکینۃ علیھم واثابھم فتحاً قریباً

(الفتح آیت:۱۸)

ترجمہ: ''یقیناً اللہ پاک راضی ہوگئے ایمان والوں سے جو درخت کے نیچے آپ کے ہاتھ پر بیعت کر رہے ہیں۔ پس معلوم ہوگیا جو کچھ ان کے دلوں میں تھا پھر اتارا ان پر اطمینان اور ان کو ایک فتح قریب کا انعام دیا۔''



## بیعت رضوان

اس آیت کریمہ میں ایک خاص واقعہ کی طرف اشارہ ہے
جس کو بیعت رضوان بھی کہا جاتا ہے۔
اسلامی تاریخ کا یہ عظیم واقعہ ۶ھ میں پیش آیا۔

جب حضور ﷺ اپنے ایک خواب کے مطابق اپنے چودہ سو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہمراہ قربانی کے جانور ساتھ لے کر عمرے کیلئے روانہ ہوئے۔

مشرکین مکہ جو مسلمانوں کی دشمنی میں اندھے ہو چکے تھے وہ مسلمانوں کے راستے کی رکاوٹ بننے لگے حالانکہ وہ حرم میں داخلے سے کسی کو نہیں روک سکتے تھے۔

ان کو اپنے اس سفر کا مقصد سمجھانے کیلئے حضور ﷺ نے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو مکہ بھیجا کہ آپ تشریف لے جایئے اور ان مشرکین کو سمجھایئے کہ ہم تو صرف عمرہ کرنے کیلئے آئے ہیں کوئی جنگ کرنا یا مکہ پر قبضہ کرنا ہمارا مقصود نہیں ہے۔

اور دوسرا یہ کہ وہاں مکہ میں جو مسلمان پھنسے ہوئے ہیں ان کو جا کر آپ یہ بشارت سنایئے کہ عنقریب اللہ کی طرف سے ان کیلئے کشادگی اور فرحت کا موقع آنے والا ہے۔

حضرت عثمان غنی ؓ جب مکہ پہنچے تو ان کو مشرکین مکہ نے روک لیا۔
اور ادھر یہ خبر مشہور ہوگئی کہ حضرت عثمان غنی ؓ کو شہید کر دیا گیا ہے۔

## ایک مسلمان کے خون کی قیمت

اب یہ مسئلہ ایک مسلمان کے خون کا بن گیا۔

اور آپ حضرات جانتے ہیں کہ مسلمان کا خون اور مسلمانوں کی عزت اللہ رب العزت کے ہاں کتنی قیمتی ہے۔ روایات میں آتا ہے کہ اگر کعبہ کے ایک ایک پتھر کو بیچا جائے (حالانکہ کعبہ کے ایک پتھر کی قیمت بھی کوئی نہیں دے سکتا) تب بھی ایک مسلمان کی عزت کے برابر اس کی قیمت نہیں ہو سکتی۔ اللہ تعالیٰ کے ہاں مسلمان کا مقام بہت اونچا ہے۔

ہمارے ہاں تو یہ چھوٹا سا مسئلہ ہے کہ ایک قاصد بھیجا تھا وہ قتل ہوگیا اور بس۔
ہم تو ہزاروں کا خون سہہ لیتے ہیں۔

لاکھوں عزتوں کو لٹتا ہوا برداشت کر لیتے ہیں۔

لیکن وہ اللہ کے نبی تھے، وہ صحابہ کرام تھے، وہ سمجھتے تھے کہ اگر ہم میں سے ایک کو بھی ظلم کے ساتھ قتل کر دیا گیا اور اس کا انتقام نہ لیا گیا تو پھر اس زندگی کا مزہ ہی کیا ہے۔ آج ایک مسلمان کا خون اس طرح سے رائیگاں چلا جائے گا تو پھر کل جس کا دل چاہے مسلمانوں کو قتل کرے، جس کا دل چاہے مسلمانوں کی عزت خراب کرے، جس کا دل چاہے مسلمانوں کی گردن کاٹے گا۔

ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا، اس ظلم کو ہم برداشت نہیں کر سکتے ہم دنیا سے اس ظالمانہ رسم کو ختم کریں گے اگر چہ اس رسم کو ختم کرنے کیلئے ہمیں ختم ہونا پڑے۔

آپ ﷺ فوراً درخت کے نیچے بیٹھ گئے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سے بیعت لینا شروع کر دی۔

آیئے دیکھتے ہیں یہ بیعت کس چیز پر تھی۔

## موت پر بیعت

مشہور صحابی حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ سے یزید بن ابی عبداللہ نے پوچھا کہ کس چیز پر تم لوگ بیعت کر رہے تھے؟

فرمایا: "علی الموت"

(صحیح بخاری ص: ۴۱۵ ج ۱)

کہ موت پر بیعت کر رہے تھے کہ مر جائیں گے لیکن عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے خون کو ضائع نہیں ہونے دیں گے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کہ کس چیز پر بیعت کر رہے تھے فرمایا "بایعنا علی الصبر" کہ ہم اس کی بیعت کر رہے تھے کہ دشمن کتنا بھی طاقت ور آ جائے ہم میدان سے نہیں بھاگیں گے۔ (بخاری ص: ۴۱۵ ج ۱)

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین لڑنے کی نیت سے آئے ہی نہیں تھے۔ زیادہ اسلحہ بھی ساتھ نہیں تھا۔ صرف تلواریں تھیں جو ان کے ساتھ ہر وقت ہوا ہی کرتی تھیں۔

وطن سے دور ہیں، دشمن کے نرغے میں ہیں، دشمن کا علاقہ قریب ہے اور پھر سب سے



بڑی بات کہ اس لڑائی کا میدان حدود حرم بنتا تھا۔

اللہ کے نبی ﷺ نے یہ بھی برداشت کر لیا۔ ایک مسلمان کی عزت کی خاطر حدود حرم میں لڑائی کو گوارا کر لیا۔

اس سے اندازہ کیجئے کہ ایک مسلمان کی جان اور عزت کتنی بڑی چیز ہے۔

اللہ کے نبی ﷺ درخت کے نیچے بیٹھے ہیں صحابہ کہتے ہیں کہ ہم نے دیکھا جمگھٹا لگا ہوا ہے۔

ایک ایک پروانہ آ کر بیعت کر رہا ہے کہ ہم میدان نہیں چھوڑیں گے۔ مرتے دم تک لڑیں گے اور عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے قاتلوں کو سمجھا دیں گے کہ مسلمان کا خون ارزاں نہیں ہے۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے یہ منظر دیکھا تو دوڑتے ہوئے آئے، آ کر بیعت کی۔

تمام صحابہ کرامؓ بیعت کر رہے تھے اچانک اللہ کے نبی ﷺ نے اپنا ایک ہاتھ دوسرے پر رکھا اور کہا میں عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی طرف سے خود بیعت کرتا ہوں۔

## رضامندی کا اعلان

بس ادھر یہ بیعت ہو رہی ہے اور ادھر فیصلے ہی کچھ اور ہو گئے۔

اعلان آ گیا کہ جبرائیل جا کر کہہ دیجئے کہ:

لقد رضی اللہ عن المؤمنین اذ یبایعونک تحت الشجرۃ

یقیناً اللہ راضی ہو گیا ایمان والوں سے جب انہوں نے درخت
کے نیچے بیٹھ کر آپ ﷺ کے ہاتھ پر جہاد کی بیعت کر لی،
موت کی بیعت کر لی، میدان جہاد نہ چھوڑنے کی بیعت
کر لی۔ اللہ پاک راضی ہو گیا اور وہ وعدہ کرتا ہے

واثابھم فتحاً قریباً

اب ان پر فتوحات کے دروازے کھول دیئے جائیں گے۔

## فتوحات کے دروازے کھل گئے

صلح حدیبیہ کے بعد واپس گئے۔ ۷ھ میں خیبر فتح کیا اور ۸ھ میں پورا مکہ بھی فتح کر لیا۔

انا فتحنا لک فتحاً مبیناً (الفتح: ۱)

پھر صحابہ کرامؓ آگے بڑھتے چلے گئے حنین کو اللہ پاک نے فتح فرما دیا۔ طائف کا علاقہ فتح ہوا۔ موتہ میں صحابہ کرام جہاد کیلئے تشریف لے گئے۔ تبوک میں جہاد شروع ہوا۔ مرتدین کا قلع قمع کیا گیا۔ منکرین زکوٰۃ پر غلبہ حاصل ہوا۔ دعویٰ نبوت کرنے والوں کو ختم کیا گیا۔

یہ بظاہر دبی ہوئی صلح تھی لیکن چودہ سو صحابہ کرامؓ کا آپ ﷺ کے ہاتھ پر بیعت کرنا بہت بڑی بات تھی ان کے جذبۂ جہاد اور بیعت علی الجہاد کو دیکھ کر اللہ پاک نے آئندہ کیلئے فتوحات کے دروازے کھول دیئے۔

## کافر ڈر گئے

صحابہ کرامؓ کی یہ عجیب وغریب بیعت تھی۔ ایک دوسرے سے بڑھ چڑھ کر بیعت کئے جارہے ہیں۔ اور ہر ایک زبان حال سے کہہ رہا ہے:

نحن الذین بایعوا محمدا

علی الجہاد ما بقینا ابدا

ہم ہی ہیں وہ جنہوں نے محمد ﷺ کے ہاتھ پر اس بات کی

بیعت کر لی کہ جب تک زندہ رہیں گے جہاد کے عمل کو نہیں چھوڑیں گے۔

ادھر مشرکین کو پتہ چلا کہ آج بیعت ہو چکی ہے اور عہد ہو چکا ہے اور یہ لوگ عہد کے سچے لوگ ہیں۔

تو وہاں سے اعلان کروایا کہ عثمان زندہ ہیں ہم کوئی لڑائی نہیں کرنا چاہتے۔

پہلے تو تلواریں لئے پھرتے تھے، تیر اور نیزے تیز کر رہے تھے، مسلمانوں کے قتل کا پروگرام بنا رہے تھے۔

لیکن بیعت علی الجہاد نے ان کے سارے عزائم کو خاک میں ملا دیا۔

کافر ساز وسامان اور اسلحہ کے انبار کے باوجود ڈر گئے۔ مقابلے کیلئے نہ آسکے کیونکہ ان کو معلوم ہو چکا تھا کہ مسلمان بیعت کر چکے ہیں۔

اور اللہ رب العزت کا ارشاد ہے:

ان الذین یبایعونک



یہ جو آپ ﷺ کے ہاتھ پر بیعت کر رہے ہیں آپ ﷺ کے ساتھ معاہدہ کر رہے ہیں۔

انما یبایعون اللہ

یہ حقیقت میں اللہ سے معاہدہ کر رہے ہیں

اللہ سے بیعت کر رہے ہیں۔

یداللہ فوق ایدیھم (الفتح آیت ۱۰)

اللہ کا ہاتھ ان کے ہاتھ کے اوپر ہے۔

جس نے آپ ﷺ سے بیعت کی اس نے اللہ سے بیعت کی اور جس نے اللہ سے بیعت کی دنیا میں اس پر کوئی غالب نہیں ہو سکتا۔

## بیعت علی الجہاد اور منافقین

آپ قرآن مجید دیکھیں یہ جو آیات کریمہ اللہ تعالیٰ نے ذکر فرمائی ہیں۔ ان آیات کے اردگرد منافقین کا تذکرہ ہے جو جہاد سے پیچھے رہ کر خوش ہو رہے ہیں اور پھر جب فتوحات کا وقت آیا تو ساتھ جانے کی درخواست کر رہے ہیں۔

منافقین کا تو کام ہی یہ ہے کہ مشکل حالات میں پیچھے رہ جاتے ہیں اور خوشیاں مناتے ہیں۔

نبی اکرم ﷺ جب تبوک کیلئے روانہ ہوئے تو منافقین جشن منا رہے تھے کہ اب واپس نہیں آئیں گے۔

فرح المخلفون بمقعدھم خلاف رسول اللہ وکرھوا

ان یجاھدوا باموالھم وانفسھم فی سبیل اللہ

خوش ہوگئے یہ منافقین اللہ کے نبی کے جانے کے بعد کہ

اب تو یہ واپس نہیں آئیں گے اور ان کو برا محسوس ہوتا ہے

کہ اللہ کے راستے میں جان ومال کے ساتھ جہاد کریں

اور صرف خود جہاد سے نہیں رکتے بلکہ لوگوں کو بھی روکتے ہیں۔

وقالوا لاتنفروا فی الحر

لوگوں سے کہتے ہیں کہ گرمی میں مت نکلو

آپ ﷺ ان سے فرمادیجئے:

قل نار جهنم اشدّ حرّا (التوبہ آیت ۸۱)

کہ جہاد کو چھوڑنے کی وجہ سے تمہیں جس آگ میں ڈالا جائے گا وہ آگ دنیا کی اس گرمی سے زیادہ خطرناک ہے جو گرمی جہاد میں تمہیں محسوس ہوتی ہے۔

## بیعت کا حکم کس نے دیا؟

ان آیات کے ساتھ اللہ پاک ایمان والوں کی یہ خصلت بیان فرما رہے ہیں کہ انہوں نے اللہ سے بیعت کرلی مگر ان کو اس بیعت کی دعوت اور حکم کس نے دیا؟

فرمایا کہ بیعت کی دعوت ان کو اللہ نے دی تھی:

ان الله اشترى من المؤمنين انفسهم

واموالهم بان لهم الجنة (التوبہ آیت ۱۱۱)

اللہ نے جنت کے بدلے میں ایمان والوں کی جان و مال کو خرید لیا۔

آپ حضرات جانتے ہیں کہ خرید و فروخت میں دو چیزیں ہوتی ہیں کہ ایک پیسہ اور دوسرا سودا۔ یعنی وہ چیز جس کو خریدا جائے۔ تو اہمیت کس چیز کی ہوتی ہے۔ جس چیز کو خریدا جائے یا پیسے کی؟ جس چیز کو خریدا جائے اسکی اہمیت زیادہ ہوتی ہے۔ پیسہ ہو روٹی نہ ملے پیسے سے بھوک اتر جائے گی؟

پیسہ ہو چارپائی بستر نہ ملے تو پیسوں کے بستر پر لیٹیں گے؟

نہیں! اصل جو چیز ہوتی ہے مقصود جو ہوتا ہے وہ اس چیز کو خریدنا ہوتا ہے۔

اللہ پاک نے جنت کو قیمت قرار دیا جو کہ ارفع اور اعلیٰ ہے اور ہماری جان و مال کو بیچنے والی چیز قرار دیا ہے جو اصل ہوتی ہے تو ہماری جان و مال کو جنت سے بھی قیمتی قرار دیا ہے۔

یہ نہیں کہا کہ تم نے اپنی جان و مال کے بدلے جنت کو خرید لیا۔ نہیں ایسا نہیں بلکہ اللہ پاک نے جنت کے بدلے تمہاری جان و مال کو خرید لیا ہے۔

خریدنے والا اللہ ہے بیچنے والے تم ہو، قیمت جنت ہے اور سامان تمہاری جان و مال ہے۔



لوگو! دیکھو تمہاری گھٹیا سی جان کو، تمہارے فنا ہونے والے مال کو اللہ پاک نے جنت سے بھی قیمتی قرار دیا ہے اور خود اس کا خریدار بن گیا ہے۔

## سودا کہاں ہوگا؟

یہ خریداری کہاں ہوگی گھر میں بیٹھے ہوئے، فرمایا نہیں:

يقاتلون فى سبيل الله فيقتلون ويقتلون

تم اس کو لینے کیلئے میدان قتال میں نکلو گے، کبھی تم قتل کرو گے اور کبھی تم قتل کیے جاؤ گے۔

دونوں حالتوں میں تمہاری یہ خرید و فروخت اللہ کے ساتھ پکی ہوگی۔

## جان کب دینی ہے؟

دنیا میں یہ قانون ہے کہ جب پیسہ دیا جاتا ہے تو چیز بھی فوراً دینی پڑتی ہے مگر اللہ نے ایسا نہیں کیا بلکہ جان دینے کا تم آج وعدہ کرو، آج سے جان دینے والے بن جاؤ، بیشک اللہ تمہاری جان اسی سال کے بعد لے، یا نوے سال کے بعد، میدان جہاد میں لے، یا میدان جہاد کی طرف جاتے ہوئے قبول فرمائے دشمن قتل کرے یا اپنے میں سے کسی کی گولی غلطی سے لگ جائے۔

اپنی تلوار لگے یا گھوڑے سے گر کر مرجاؤ یا تمہیں بچھو سانپ یا کوئی اور جانور کاٹ لے یا اللہ کے راستے میں پہرہ داری کرتے ہوئے گرمی یا سردی سے مارے جاؤ ہر حال میں تمہاری یہ خرید و فروخت پکی ہوگی۔

## منافقین کا پروپیگنڈہ

ایک صحابیؓ غزوۂ خیبر کے موقع پر لڑ رہے تھے تلوار چھوٹی تھی دشمن پر وار کیا، پوزیشن یہ تھی کہ ایک پاؤں آگے تھا ایک پیچھے۔ تلوار دشمن تک نہ پہنچ سکی واپس اپنے ہی گھٹنے پر لگی۔ گھٹنا کٹ گیا اور شہید ہوگئے۔

ان کے بھتیجے جو بڑے جلیل القدر صحابی تھے بہت پریشان ہوئے۔ کیونکہ منافقین باتیں کر رہے تھے کہ ان کا کوئی عمل ایسا لگتا ہے کہ یہ اپنے ہاتھوں قتل ہوگئے۔ شہادت سے محروم

ہو گئے۔

پھر منافقین بھی تو اس وقت مسلمانوں کے ساتھ جایا کرتے تھے۔ وہ اس قسم کی باتیں تو بہت پھیلاتے تھے، کوئی موقع ہاتھ سے نہ جانے دیتے تھے۔

کبھی صحابہؓ کے درمیان مہاجر اور انصار کا مسئلہ کھڑا کر کے لڑانے کی کوشش کرتے تھے کبھی غلط الزامات لگا کر صحابہؓ کو پریشان کرتے اور مختلف سازشوں کے ذریعہ صحابہؓ کی جماعت واتحاد کو پارہ پارہ کرنے کی ہر وقت مذموم کوشش میں لگے رہتے تھے۔

اس وقت سے لے کر آج تک منافقین کا یہی کام ہے کہ مسلمان کبھی بھی متحد نہ ہو سکیں۔

وہ صحابیؓ بہت پریشان ہوئے۔ نبی اقدس ﷺ کے پاس آئے اور فرمایا: ''میرے چچا شہید ہوئے کہ نہیں۔''

آپ ﷺ نے فرمایا: عام شہید کو اللہ پاک جو اجر عطا فرماتے ہیں تیرے چچا کو اس سے دوگنا زیادہ اجر ملا ہے۔

ایک تو اللہ کے راستے میں شہید ہونے کا

اور دوسرا لوگوں کی ان پر باتیں بنانے کا۔

## اللہ کی مرضی جس طرح جان لے

یہ اللہ کے اختیار میں ہے کہ کس کی جان کس انداز سے لے اور کس کی تلوار سے لے، انسان کے اختیار میں نہیں۔ انسان کے اختیار میں یہ ہے کہ بزدلی کے کپڑے اتار کر، سستی اور غفلت کو چھوڑ کر، اللہ پر بھروسہ کرتے ہوئے جہاد کی زندگی کو اختیار کر لے۔

اب اللہ کی مرضی کہ کس انداز سے اس کی جان لیتے ہیں۔

صحابہؓ میں سے کسی کی جان یوں لی کہ ٹکڑے ہو گئے۔

کسی کی جان یوں لی کہ گھوڑوں کے نیچے روند ڈالے گئے' کسی کی جان یوں لی کہ پہرہ داری کرتے ہوئے تیر آ کر لگا اور شہید ہو گئے۔

اور کسی کی جان اللہ پاک نے اس طرح لی کہ ناک کان کاٹ دیئے گئے۔

کسی کی جان اس انداز سے لی کہ گھوڑے سے گرے اور وہیں شہادت کا رتبہ ملا۔

کسی کی جان اللہ پاک نے یوں لی کہ میدان جہاد میں چلتے ہوئے راستے میں طبعی موت



آ گئی اور وصیت کے مطابق جنازہ بھی مجاہدین کے ساتھ چلتا رہا کہ جب تک زندہ تھے تب بھی جہاد میں۔

انتقال ہو گیا تو جنازہ بھی مجاہدین کے ساتھ جا رہا ہے۔

اللہ کی مرضی کس طرح سے جان لے ہم نے تو صرف جان دینی ہے۔

اللہ کے سپرد کرنی ہے کہ یہ جان حاضر ہے قبول فرما لیجئے۔

پھر وہ بیشک امیر کے حکم سے روٹیاں پکا رہا ہو، گولہ لگا جسم کے ٹکڑے ہو گئے پھر بھی اعلیٰ درجے کا شہید۔

یا دشمن پر حملہ کرتے ہوئے مورچے میں گھس گیا کافروں کو ذبح کرنے کے بعد خود بھی شہید ہو گیا تب بھی اعلیٰ درجے کی شہادت۔

ہمارا کام صرف جان کو اللہ کے حوالے کرنا ہے۔ اس کے بعد مولائے کریم کی مرضی کہ کس طرح سے ہماری جان کو قبول فرماتے ہیں۔

## لوگوں کی باتیں اور شہداء کا مقام

ایک تو ان صحابیؓ کو یہ اجر ملا کہ وہ شہید ہو گئے۔

اور دوسرا اجر اسلئے ملا کہ لوگوں نے شہید پر باتیں بنائیں جس کی وجہ سے اللہ پاک نے ان کے مقام کو اور بڑھا دیا۔

اس واقعے سے وہ لوگ اپنا گریبان جھانکیں جو مجاہدین اور شہداء کے خلاف باتیں کرتے ہیں، اس سے اللہ پاک ہمارے مجاہدین اور شہداء ہی کا مقام بڑھاتے ہیں۔ اللہ ان لوگوں کو اور توفیق دے تا کہ اللہ پاک ہمارے مجاہدین اور شہداء کا مقام مزید بڑھائیں۔

عرفی تو میندیش زغوغائے رقیباں
آواز سگاں کم نہ کند رزق گدارا

عرفی ان لوگوں کی باتوں سے پریشان نہ ہو کتوں کے بھونکنے سے فقیر کی روزی کم نہیں ہوتی۔

تندیٔ باد مخالف سے نہ گھبرا اے عقاب
یہ تو چلتی ہے تجھے اونچا اڑانے کیلئے

## جنت کب ملے گی؟

اللہ پاک نے جب تمہاری جان ومال کو ابھی سے جنت کے بدلے خرید لیا تو اب جنت کب ملے گی؟

فرمایا جنت کا وقت مقرر ہے لیکن جنت کا وعدہ ہو چکا ہے جنت کا وثیقہ لکھ دیا گیا ہے:

وعداً علیه حقاً فی التوراة والانجیل والقرآن

جوصرف قرآن ہی میں نہیں بلکہ تورات میں بھی ہے انجیل میں بھی ہے کہ جو میرے راستے میں جان دیگا میں اس کے لئے جنت کا پکا وعدہ کرتا ہوں۔

فاستبشروا ببیعکم الذی بایعتم به

اللہ سے تمہارا جو معاملہ طے ہو گیا اب اس پر خوشیاں مناؤ

پورے قرآن میں جہاں بھی بیعت کا لفظ مردوں کے ساتھ آیا ہے وہ جہاد کے لئے آیا ہے کیونکہ مرد ہی جہاد کیلئے بیعت کرتے ہیں:

خلق الله للحروب رجالاً

ورجالاً لقصعة وثرید

اللہ نے جنگوں کیلئے مردوں کو پیدا کیا اور بعض
لوگوں کو صرف تھالی اور کھانے کیلئے پیدا کیا۔

اللہ پاک نے تمہیں پیدا ہی لڑنے کیلئے کیا ہے کہ اللہ رب العزت کیلئے لڑو۔
کیونکہ وہ تمہارا خریدار بن چکا ہے۔

## بیعت علی الجہاد اور قرآن

قرآن میں تین جگہ بیعت کا لفظ آیا ہے جو جہاد کیلئے ہے:

پہلا..........فاستبشروا ببیعکم الذی بایعتم به

اس سے خرید وفروخت بھی مراد ہے معاہدہ بھی مراد ہے یہ بھی جہاد کی بیعت ہے۔

دوسرا..........ان الذین یبایعونک انما یبایعون الله یدالله فوق ایدیهم

جولوگ آپ ﷺ سے بیعت کر رہے ہیں وہ حقیقت میں



اللہ سے بیعت کر رہے ہیں اور اللہ کا ہاتھ ان کے ہاتھوں کے اوپر ہے۔

اور جس نے اپنا عہد توڑا اس نے نقصان کیا اور جو اپنی بیعت اور معاہدے پر پکا رہا دنیا اور آخرت کی کامیابیاں سمیٹ گیا۔

تیسرا..........لقد رضی الله عن المؤمنین اذ یبایعونک تحت الشجرة

یہ بھی جہاد کی بیعت ہے۔

اور صحابہ کرامؓ جو فرماتے تھے وہ بھی جہاد کی بیعت ہوتی تھی۔

نحن الذین بایعوا محمداً
علی الجهاد ما بقینا ابداً

## بیعت علی الجہاد اور احادیث

امام مسلمؒ نے اس روایت کو سند صحیح کے ساتھ نقل کیا ہے اور مسند کبری بیہقی میں بھی یہ روایت موجود ہے اور امام بخاریؒ نے بھی اس کی تخریج کی ہے۔

حضرت مجاشع بن مسعود سلمی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

قال اتیت النبی صلی الله علیه وسلم انا واخی
فقلت بایعنا علی الهجرة فقال مضت الهجرة لاهلها فقلت علی ما تبایعنا، قال علی الاسلام والجهاد

(صحیح البخاری، ص:۴۱۶، ج:۱)

فرماتے ہیں کہ میں حضور ﷺ کی خدمت میں اپنے بھائی کے ساتھ حاضر ہوا اور میں نے عرض کی کہ ہمیں ہجرت پر بیعت فرمالیجئے۔

آپ ﷺ نے فرمایا کہ ہجرت تو ہجرت کرنے والوں پر ختم ہوگئی۔

تو میں نے عرض کیا پھر آپ ہم سے کس چیز پر بیعت لیں گے؟

فرمایا اسلام اور جہاد پر۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سب سے پہلے اسلام پر بیعت ہوتی تھی اور پھر جہاد پر۔

اسی طرح ایک اور روایت میں آتا ہے۔

حضرت یعلی بن منیہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں فتح مکہ کے دوسرے دن حضور

ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے عرض کیا یا رسول اللہ میرے والد کو ہجرت پر بیعت فرمالیجئے۔

تو حضور ﷺ نے فرمایا: (ہجرت پر نہیں) بلکہ میں تو انہیں جہاد پر بیعت کروں گا۔ کیونکہ ہجرت تو فتح مکہ کے دن ختم ہو چکی ہے۔ (سنن کبریٰ بیہقی ص ۱۶ ج ۹)

## بیعت میں مسلمانوں سے خیر خواہی کی شرط

اسی طرح حضور ﷺ کی بیعت میں ایک اہم پہلو یہ ہوتا تھا کہ تم ایمان لاؤ گے

وان تناصح المؤمنین

اور ایمان والوں کے ساتھ خیر خواہی کا معاملہ کرو گے۔

یہ نہیں کہ ایمان والے ذبح ہوتے رہیں

تم گھر میں سکون سے بیٹھے رہو۔

ایمان والے جلائے جائیں

تم اپنی زبانوں سے انہیں اور جلاؤ

ایمان والے زخمی کئے جائیں

تم اپنی زبانوں سے انہیں اور زخمی کرو۔

نہیں بلکہ "تناصح المؤمنین" اس بات پر بھی بیعت کرو کہ ایمان والوں کے ساتھ نصیحت کا معاملہ کرو گے۔

نصیحت عربی میں کہتے ہیں ہر معاملے میں خیر خواہی کرنے کو۔ حدیث میں آتا ہے:

المسلم اخ المسلم لا یظلمه ولا یسلمه (احمد)

مسلمان، مسلمان کا بھائی ہے نہ تو خود ظلم کرتا ہے

اور نہ اسے کافروں کے ہاتھوں میں چھوڑتا ہے۔

کہ اسے کافر جس طرح چاہیں ذلیل ورسوا کرتے رہیں۔

جس طرح چاہیں اس پر ظلم ڈھاتے رہیں۔

ایک صحابی حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے بیعت کے وقت حضور ﷺ سے کہا۔



اشترط علیّ یا رسول اللہ

اے اللہ کے نبی مجھ پر بیعت کی کوئی شرط لگا دیجئے

آپ ﷺ نے ایک شرط یہ لگائی:

وتناصح المؤمنین

کہ ایمان والوں کے ساتھ خیر خواہی کا معاملہ کرو گے۔

یعنی بے حسی والا معاملہ نہیں کرو گے

ادھر مسلمان پر تکلیف ہوگی ادھر تیرا دل تڑپ جائے گا

ادھر مسلمان مظلومیت میں ہوگا ادھر تیری سانس اکھڑنے لگ جائے گی

ادھر تو چیخوں کی آواز سنے گا اور ادھر تیرے گھوڑے کے کان کھڑے ہو جائیں گے۔

جیسا کہ حدیث میں آتا ہے کہ سب سے بہترین زندگی اس مسلمان کی ہے جو گھوڑے پر بیٹھا ہوا نظریں گھما رہا ہے۔ کانوں کو متوجہ کئے ہوئے ہے:

اذا سمعته صیحة

کہ جب کوئی چیخ کی آواز سنتا ہے، کوئی خوفناک آواز سنتا ہے تو گھوڑا دوڑا کر اس میدان میں کود پڑتا ہے

والموت مظانه

اور اسکا دل یہ چاہتا ہے کہ مجھے یہاں موت آجائے تا کہ میں مالک حقیقی سے ملاقات کرلوں

## کافروں سے قطع تعلق

آپ ﷺ نے دوسری شرط یہ لگائی کہ:

وان تفارق المشرکین

کہ مشرکین سے جدائی اختیار کرو گے

شرک والوں سے کوئی تعلق نہیں ہوگا۔ نہ مشابہت کا تعلق ہوگا، نہ مواسات کا تعلق ہوگا۔ نہ موالات کا تعلق ہوگا، نہ مواصلت کا اور نہ مشاربت کا تعلق ہوگا۔ ان سے بالکل قطع تعلق کرو۔ بالکل دوری اختیار کرو۔

قاتلوا المشرکین کافۃ کما یقاتلونکم کافۃ

(التوبہ آیت: ٣٦)

اس طرح اکٹھے ہو کر تم ان سے قتال کرو

جس طرح وہ اکٹھے ہو کر تم سے قتال کرتے ہیں۔

## جان اور مال کی قربانی کے بغیر جنت کیسے؟

ایک اور صحابی حضرت بشیر بن معبد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضور ﷺ کے پاس آیا تا کہ آپ سے اسلام کی بیعت کروں تو حضور ﷺ نے مجھ پر شرط لگائی کہ میں گواہی دوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد ﷺ، اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں اور نماز قائم کروں اور زکوۃ ادا کروں اور فرض حج ادا کروں اور رمضان کے مہینے کے روزے رکھوں اور اللہ کے راستے میں جہاد کروں۔

تو میں نے عرض کیا یا رسول اللہ

اما اثنتان فلا اطیقھما

ان میں سے دو کی میں طاقت نہیں رکھتا ایک

جہاد کی۔ کیونکہ میں نے سنا ہے

ومن یولھم یومئذ دبرہ الا متحرفا لقتال

او متحیزا الی فئۃ فقد باء بغضب من اللہ

(انفال آیت: ١٦)

اور جو میدان جہاد میں دشمن کو پیٹھ دکھا کر بھاگ جائے،

الا یہ کہ وہ جنگی چال چلتا ہو (کہ دشمن کو پیچھے لا کر مارے گا)

یا پیچھے اپنا کوئی گروپ ٹھہرا ہوا ہے اس تک پہنچنے کے لئے

(تا کہ ان کو لا کر حملے کرے۔) اس کے علاوہ جو بھاگ گیا

بیشک اللہ کا غضب لے کر لوٹا۔

کہ اس نے صرف دشمن کو پیٹھ نہیں دکھائی بلکہ اسلام کو بھی بدنام کیا ہے کہ مسلمان کافروں سے بھاگ گئے تو لوگ ایمان چھوڑنا شروع کر دیں گے۔



کمزور ایمان والوں کے دل متزلزل ہو جائیں گے وہ پریشان ہو جائیں گے۔

ان وجوہات کی بنا پر یا رسول اللہ میں جہاد نہیں کر سکتا۔ ممکن ہے میں ڈر کر بھاگ جاؤں اور اللہ کے غضب کا مستحق بن جاؤں اس لئے جہاد کی طاقت نہیں رکھتا۔

اور دوسرا میں زکوۃ کی طاقت نہیں رکھتا۔

اس لئے کہ میرے پاس مال ہی نہیں۔ "الا غنیمۃ" سوائے چند بکریوں کے اور ان سے میں اپنے گھر والوں کا انتظام کرتا ہوں۔

صحابیؓ کہتے ہیں کہ میری اس بات پر حضور ﷺ نے میرا ہاتھ پکڑ کر ہلایا اور پھر ارشاد فرمایا:

لا صدقۃ ولا جھاد فبما تدخل الجنۃ

(طبرانی، اوسط، بیہقی، حاکم)

نہ صدقہ کرو گے اور نہ جہاد کرو گے، نہ مال خرچ کرو گے

اور نہ جان دو گے، تو کیسے جنت میں داخل ہو گے۔

بس یہ بات کہنی تھی کہ ایمان مضبوط ہو گیا۔

فبایعتہ علیٰ ذالک کلہ

میں نے تمام چیزوں پر رسول اللہ سے بیعت کر لی

(مسند کبریٰ بیہقی: ص ٢٠ ج ٩۔ تفسیر ابن کثیر ص ٩٣ ج ٢)

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور ﷺ کے زمانے میں باقاعدہ جہاد پر بیعت کی جاتی تھی۔

اس لئے آپ ﷺ نے ان کا عذر نہیں سنا۔

بظاہر بڑا معقول عذر نظر آتا تھا اور آج کے زمانے میں تو یہی عذر سب سے بڑھ کر پیش کیا جاتا ہے کہ ہمارا ایمان اس قدر مضبوط نہیں کہ ہم جہاد کر سکیں۔

## جہاد سے بچنے کیلئے عذر

عام طور پر کہا جاتا ہے کہ ہمارے ایمان اتنے مضبوط کہاں ہوئے ہیں کہ دشمن کے ٹینکوں اور توپوں کے سامنے ٹھہر سکیں۔ ہمارے اندر اتنی طاقت کہاں ہے کہ دشمن کے طیاروں کا مقابلہ کر سکیں۔

اس کیلئے یا تو اللہ کو فرشتے اتارنے پڑیں گے یا ہمیں اسی ۸۰ سال کی عمر تک ایمان مضبوط کرنا پڑیگا۔

اور جب اسی سال کی عمر ہوگی تو زبان پر ایک ہی آیت ہوگی۔

لیس علی الاعمیٰ حرج ولا علی الاعرج
حرج ولا علی المریض حرج
(الفتح:۱۷)

اب تو نہ ٹانگ صحیح ہے اس لئے لنگڑوں میں شامل
نہ آنکھ درست ہے اندھوں میں شامل
نہ صحت صحیح ہے اسلئے مریضوں میں شامل

تمام عذر اللہ نے جمع فرمادیے ہیں۔ لہذا ہم پر اب جہاد فرض نہیں رہا۔

اسی سال کی عمر تک تو تیاری ہوتی رہی کہ اتنے مضبوط ایمان والے ہوجائیں کہ دشمن کے مقابلے میں ٹھہر سکیں اور اسی سال کے بعد معذور بن کر بیٹھ گئے۔

ارے اللہ کے بندو! جس اللہ نے دشمن سے ٹکرانے کا حکم دیا ہے اس نے مضبوطی کے نسخے بھی سکھادیے ہیں۔

جس نے دشمن کی طاقت سے مقابلہ کرنے کا حکم دیا اپنے پاؤں پر کھڑا ہونے کا طریقہ بھی اس نے سکھایا اور واضح طور پر اعلان فرمادیا۔

یا ایھا الذین امنوا اذا لقیتم فئۃ فاثبتوا
اے ایمان والو جب کافروں کے لشکر سے تم ٹکراؤ
بے شک تمہارا دشمن ہاتھیوں والا ہو، دشمن ٹینکوں
والا ہو اور نیزوں والا ہو تم تو ثابت قدمی
کے ساتھ جم کر مقابلہ کرنا۔

یا اللہ گولیاں آرہی ہیں سامنے سے ٹینک آرہے ہیں اور اوپر سے طیارے بمباری کررہے ہیں کیسے ثابت قدمی سے کھڑے رہیں؟

اللہ کہتے ہیں میں سکھاتا ہوں



واذکروا اللہ کثیراً (الانفال:۴۵)
مجھے اس موقع پر کثرت سے یاد کرو

یہ سب کچھ کھلونا نظر آئیں گے۔ توپیں کھلونا معلوم ہونگی، گولیاں کھیل معلوم ہوں گی، یہ ٹینک کھلونا نظر آئیں گے، تمہیں یہ طیارے اچھے لگیں گے، تمہیں یہ بارودی سرنگیں ایسی لگیں گی جیسے سبزہ ہوتا ہے جس پر آدمی مزے سے چلتا چلا جاتا ہے۔ ''فاذکروا اللہ کثیراً'' ذکر شروع کردو اور کہو

حسبنا اللہ ونعم الوکیل
اللہ ہمارے لئے کافی ہے

ادھر ذکر شروع ہوگا ادھر فرشتے اتریں گے گولیوں کا رخ موڑ دیا جائے گا توپوں کو ہٹادیا جائے گا ہاں اگر حوریں پہنچ چکی ہوں تو پھر یہ گولیاں تمہیں لگیں گی۔

لیکن تمہیں وہ موت ملے گی جس موت کو تم جنت میں بھی جاکر نہیں بھول سکو گے۔ وہاں بھی جاکر تمنا کروگے کہ یا اللہ وہ موت دوبارہ دیدے۔

صرف لڑنے کا حکم نہیں دیا بلکہ اللہ نے لڑنے کا طریقہ بھی سکھادیا ہے۔ اگر تم چاہتے ہو کہ مضبوطی کے ساتھ لڑو تو اللہ کے عہد اور اللہ کی بیعت پر پکے رہو اور میدان جہاد میں جاکر اللہ کا ذکر کرو۔ اللہ کو یاد کرو تو پھر دیکھو کہ اللہ کی طرف سے کتنی مدد آتی ہے اور اللہ کتنا قریب ہے کہ ادھر تم اسے یاد کروگے ادھر تم اسے میدان میں پاؤ گے۔ وہ اپنی تمام تر نصرت تمہارے ساتھ کردیگا کیونکہ وہی تمہارا مولیٰ ہے اور وہی تمہارا حامی اور مددگار ہے۔

## اللہ کی طاقت کے مناظر

ایک آدمی ایک بزرگ کے پیچھے لگا ہوا تھا کہ حضرت مجھے اسم اعظم سکھادیجئے اس آدمی نے سوچا کہ اسم اعظم کوئی عجیب وغریب چیز ہوگی اور غیر معروف چیز ہوگی، بزرگ نے کہا اسم اعظم ہے ''اللہ''

وہ آدمی بڑا اچھلا کہ آپ کیسے بزرگ ہیں، آپ اسم اعظم بھی نہیں بتاسکتے بزرگ بنے بیٹھے ہیں۔

بزرگ نے کہا بیٹے کبھی اس کا تجربہ ہوگا پھر بات کرنا۔

ایک دن وہ شخص کشتی میں جا رہا تھا پانی کا بہاؤ آیا اور کشتی غرق ہوگئی اور وہ شخص پانی میں گھر گیا۔ تیرنا آتا نہیں تھا اسلئے کہ تیراکی سیکھنے کو گناہ سمجھا جاتا ہے۔

ابھی چند روز قبل میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے خطوط میں دیکھ رہا تھا۔

ایک خط میں آپ کا یہ ارشاد پڑھا، فرماتے تھے:

علموا اولادکم السباحة

اپنے بچوں کو تیراکی سکھاؤ

اور فرماتے تھے پہلے تیراکی سکھاؤ بعد میں علم۔

کیونکہ علم نہیں آئے گا تو اہل علم سے پوچھ لیں گے۔

تیراکی نہیں آئے گی اور پانی میں گر گئے تو کوئی مچھلی نہیں بتلائے گی اور نہ سمندر میں کوئی مگرمچھ بتلائے گا کہ تیراکی کس طرح کی جاتی ہے۔

تو اب وہ صاحب جب گہرے پانی میں گرے دو چار غوطے آئے تو اب اس بزرگ کی بات یاد آئی کہ اللہ اسم اعظم ہے تو ان کے دل سے نکلا ''اللہ'' بس اللہ کہتا تھا کہ تیرتے ہوئے ساحل پر جا پہنچے اور کہا کہ واقعی اللہ اسم اعظم ہے۔ لیکن اس وقت جب نظر صرف اللہ پر ہو۔

یہاں تو آدمی اللہ بھی کہتا ہے جیب بھی دیکھتا ہے۔ اللہ بھی کہتا ہے گاڑی پر بھی نظر ہے۔ اللہ بھی کہتا ہے دنیا والوں کو بھی دیکھتا ہے۔

ہم کہتے ہیں اگر اللہ کہنا ہو اللہ کی مدد اپنی آنکھوں سے دیکھنی ہو، اللہ کہنے کا لطف دیکھنا ہو، میدان جہاد میں جاؤ تو خود معلوم ہو جائے گا کہ اللہ کیسے گولیوں سے بچاتا ہے، اللہ کیسے ایمان کی پختگی نصیب کرتا ہے اللہ کیسے وحشی ٹینکوں سے بچاتا ہے اللہ کیسے طیاروں سے بچاتا ہے۔

اگر چاہتے ہو صحابہؓ کے ایمان کا کچھ حصہ نصیب ہو جائے۔

اگر چاہتے ہو صحابہ کی نقل اتارو۔

اگر چاہتے ہو ''لا الہ الا اللہ'' کی طاقت معلوم کرو۔

اگر چاہتے ہو اللہ کی طاقت معلوم کرو۔

اگر چاہتے ہو الحی القیوم کی طاقت معلوم کرو۔

اگر چاہتے ہو قہار اور جبار کی قہاریت اور جباریت کے منظر اپنی آنکھوں سے دیکھو۔



اگر چاہتے ہو ستار کی ستاریت کا معاملہ اپنی ان آنکھوں سے دیکھو۔

تو ان میدانوں کو اختیار کرو جو جہاد کے میدان ہیں وہاں اللہ تمہیں دکھائے گا کہ میں ہی عزیز ہوں، میں ہی غالب ہوں۔

كم من فئة قليلة غلبت فئة كثيرة باذن الله

(البقرۃ آیت ۲۴۹)

اللہ نے بہت سی چھوٹی چھوٹی جماعتوں
کو بڑے بڑے لشکروں پر غالب کر دیا

اور میں ہی دشمنوں کے ٹینکوں کے رخ پھیرتا ہوں۔ میں ہی طیاروں کی بمباری کو ضائع کرتا ہوں۔

میں ہی بارودی سرنگوں سے تمہیں بچاتا ہوں۔

اب جب تم وہاں جاؤ گے اور یہ مناظر اپنی آنکھوں سے دیکھ کر واپس آؤ گے تو تمہارا ایمان انشاء اللہ اوج ثریا پا چکا ہوگا۔

یہ ہے بیعت علی الجہاد اس کے علاوہ بے شمار احادیث اس موضوع پر کتب احادیث میں موجود ہیں۔

میں اصلاحی بیعت کا منکر نہیں میں نے خود بھی اصلاحی بیعت کی ہے اور اپنے ساتھیوں کو بھی اس کی ترغیب دیتا ہوں کہ بزرگوں سے اصلاحی سلسلے کی بیعت ضرور رکھیں کیونکہ اس سے روحانی امراض کا علاج ہوتا ہے۔

جو بیعت رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں ہو رہی تھی اور آسمان سے فرشتے اللہ کی رضا مندی کے سرٹیفکیٹ تقسیم کر رہے تھے، وہ بیعت علی الجہاد اور علی الموت تھی۔

صحابہؓ فرماتے ہیں کہ جب حضور ﷺ درخت کے نیچے تشریف فرما تھے اور ہم میں سے ہر ایک موت اور جہاد سے نہ بھاگنے پر بیعت کر رہا تھا سیدنا عثمان غنیؓ کے خون کا بدلہ لینے کیلئے۔

تو حضور ﷺ نے فرمایا اس وقت اللہ کی زمین پر تم سے زیادہ بہتر کوئی نہیں اور آسمان پر بھی تم سے بہتر کوئی نہیں۔

## مجاہد کا مقام

اس لئے کہ تم نے اپنی جان اللہ کو دینے کا عہد کرلیا ہے اور انسان کی معراج یہی ہے۔ عبدیت کا اعلیٰ مقام یہی ہے کہ اپنی سب سے قیمتی متاع جان اور مال کو اللہ کے سپرد کردے تو اب اس سے بڑھ کر اور کون ہوسکتا ہے۔

یہی معنی ہے قرآن کریم کی اس آیت کا۔

فضّل اللہ المجاھدین باموالھم وانفسھم علی القاعدین درجۃ
(النساء آیت ۹۵)

کہ جو لوگ اپنے اموال اور جانوں سے جہاد کرنے والے ہیں
اللہ تعالیٰ نے ان کو بیٹھنے والوں پر درجے میں فضیلت دی ہے

علماء نے لکھا ہے کہ قاعدین لفظِ عام ہے جو بھی اپنے گھر میں بیٹھا ہو، جہاد کی زندگی میں نہ ہو، جہاد وقتال کے ساتھ کسی بھی تعاون میں نہ ہو، رات دن عبادت کرتا ہو اور دنیا بھر کے فضائل اس میں جمع ہوں تو یہ قاعدین میں شامل ہوگا مگر وہ آدمی جس میں بڑے بڑے فضائل جمع نہیں ہیں لیکن وہ ایمان کے ساتھ میدان جہاد میں لڑ رہا ہے گھر بیٹھنے والے سے افضل ہے اور قاعدین میں یہ شامل نہیں ہوگا۔ قرآن نے یہ نص قطعی کے ساتھ فرمایا ہے۔

آپ حضرات نے بارہا حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کے اشعار سنے ہونگے۔ جو انہوں نے عابد حرمین فضیل بن عیاض رحمہ اللہ کو میدان جہاد سے لکھے تھے۔ فضیل بن عیاض رحمہ اللہ ایک رات میں ستر ستر مرتبہ طواف کیا کرتے تھے۔ بہت بلند پایہ عابد زاہد تھے۔ ہارون الرشید ملنے کیلئے آتے تھے تب بھی دروازہ نہیں کھولتے تھے۔

اتنے مشغول ہوتے تھے عبادت میں، لوگوں نے فضیل بن عیاضؒ کی عبادت کے قصے حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کو سنائے۔

اس وقت عبداللہ بن مبارکؒ طرسوس کے علاقے میں انتہائی سردی کی ایک رات ہاتھ میں تلوار لئے ہوئے مجاہدین کی پہرہ داری کررہے تھے۔

کسی نے ان سے کہا آپ بھی اچھا کام کررہے ہیں لیکن فضیلؒ کے کیا کہنے۔ کعبہ ہوتا ہے اور فضیل ہوتا ہے۔ اس کی آنکھیں ہوتی ہیں اور اللہ کا گھر ہوتا ہے۔ اس کے قدم ہوتے



ہیں حرم کی وہ زمین ہوتی ہے جہاں تمام انبیاء عبادت کرتے رہے ہیں۔

ہمارے حضرت مفتی ولی حسن دامت برکاتہم العالیہ فرمایا کرتے تھے کعبہ میں جاکر اور کچھ حاصل نہ ہو کم از کم ہمارا قدم تو وہاں پڑیگا جہاں انبیاء کے قدم مبارک لگے ہوں۔ ممکن ہے اللہ اس کے فیض سے بخشش فرمادے۔

ایسی مبارک زمین پر فضیل بن عیاضؒ عبادت کررہے ہیں۔

فوراً عبداللہ بن مبارکؒ کے دل میں اللہ پاک نے ڈالا۔ قلم کاغذ لے کر فضیل بن عیاضؒ کو لکھنا شروع کردیا۔

یاعابد الحرمین لو ابصرتنا
لعلمت انک بالعبادۃ تلعب

اے حرم میں عبادت کرنے والے اگر تو آکر ہماری
اس عبادت کو دیکھ لے تو تو اپنی عبادت کو اس عبادت (جہاد)
کے سامنے کھیل تصور کریگا۔

اب ذرا اپنی عبادت اور ہماری عبادت کا فرق بھی سن لے۔

من کان یخضب خدہ بدموعہ
فنحورنا بدمائنا تتخضب

جب تجھے جوش وجذبہ آتا ہے تو تیری آنکھیں آنسو
بہادیتی ہیں، رخساروں کو تر کردیتی ہیں اور جب ہمیں جذبہ
آتا ہے تو ہم اپنی گردن کے خون سے سینے کو تر کردیتے ہیں۔

تو جو قطرہ بہاتا ہے وہ بھی مبارک ہے لیکن وہ قطرہ سفید ہے ہم جو قطرہ بہاتے ہیں وہ سرخ ہے، وہ قطرہ تو بہتا ہی رہتا ہے۔ ہم جو قطرہ بہاتے ہیں یہ ایک مرتبہ بہتا ہے اور سب کو بہا کرلے جاتا ہے۔ کوئی اس کے بعد نہیں رہ سکتا۔

ریح العبیر لکم ونحن عبیرنا
رھج السنابک والغبار الاطیب

تو بھی خوشبو لگاتا ہے ہم بھی خوشبو لگاتے ہیں، تو بھی عطر لگاتا ہے ہم بھی عطر لگاتے ہیں تو

مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کی شہادت پیش کی......

کافر تیروں کی بوچھاڑ کر رہے ہیں۔

مگر پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم بہادری کے ساتھ میدان میں ڈٹے ہوئے ہیں۔

صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو تیر مارنے کی ترغیب دے رہے ہیں۔

آپ ﷺ نے خود نیزہ لے کر اُبی ابن خلف کو قتل کر کے ''قتال'' کے حکم پر عمل کیا......

## کمانڈر انچیف کی جفاکشی

اللہ کا سب سے پیارا نبی جس کے سر پر ختم نبوت کا تاج رکھ دیا گیا ہے......

اتنی عظمت والے نبی ﷺ کہ اب تک آپ جیسا نہ کوئی پیدا ہوا ہے اور نہ قیامت تک ہوگا۔

صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو لے کر خندق میں پہنچ گئے......

مسلمانوں کے کمانڈر انچیف ہیں۔

سخت سردی، بھوک اور پیاس کے باوجود خندق کھود رہے ہیں۔

صحابہ......بھوک......فاقہ کشی......تنگدستی کی شکایت لے کر آپ کے پاس آئے اپنے پیٹ دکھائے جن پر بھوک کی وجہ سے پتھر باندھے ہوئے تھے۔

پینے کے لئے پانی نہیں۔

کھانے کے لئے ایک کھجور تک نہیں......

سردی سے بچاؤ کے لئے کپڑے نہیں......

سردی کی وجہ سے جسم کانپ رہے ہیں......

یارسول اللہ ﷺ ہم اس حالت میں بھی جہاد کرتے رہیں گے......

مگر آپ صرف دعا فرما دیجئے......

تاکہ اللہ برکت، رحمت نازل فرمائیں......

اور ہماری یہ حالت بدل جائے......

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی یہ حالت دیکھ کر اپنے پیٹ سے کپڑا ہٹایا تو۔



مؤرخین کے قلم جھوم گئے......

سیرت نگار لکھتے چلے گئے......

اور دیکھنے والے حیران ہوگئے......

کہ نبی کے پیٹ پر دو پتھر بندھے ہوئے ہیں۔

اگر نبی چاہتے جنت کے میوے دنیا میں منگوا لیتے......

اگر نبی چاہتے دنیا کی ساری نعمتیں قدموں میں ڈال دی جاتیں......

لیکن جہاد کا حقیقی مفہوم سمجھانے کے لئے......

جہاد کی فضیلت بتلانے کے لئے

دو دو پتھر پیٹ پر باندھے

میدان جہاد میں کھڑے ہیں۔

## رسول اللہ ﷺ کی استقامت

اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ستائیس مرتبہ میدانوں میں جا کر ''قتال'' کے حکم کو پورا فرمایا......

اور پچپن مرتبہ اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کو بھیجا......

مدینہ کی زندگی میں کوئی دو مہینے ایسے نہیں تھے جس میں کوئی سریہ، یا غزوہ نہ ہوا ہو......

حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے معلم کی قربانی پیش فرمائی۔

حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے بہادر کا نذرانہ پیش کیا......

حضرت جلیبیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے عاشق کو رب کے دربار میں بھیج دیا۔

حضرت حنظلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے صحابی کی قربانی پیش کی......

آپ نے اپنے چچازاد بھائی حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کو بھی برداشت کیا......

اپنے منہ بولے بیٹے حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کی خبر بھی آپ نے سن لی۔

حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کی دردناک خبر بھی آپ کے کانوں

سے ٹکرائی......

بیر معونہ میں شہید ہونے والے ستر صحابہ کی خبر کو بھی سنا......

لیکن اللہ کے نبی ''فقاتل'' پر برابر عمل کرتے رہے۔

## ترغیب جہاد

ان تمام قربانیوں کے باوجود آپ صلی اللہ علیہ وسلم مزید اپنے جانثاروں کو جہاد کے لئے ابھار رہے ہیں۔

کیونکہ ''فقاتل'' کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ نے

''وحرّض المؤمنین'' (اور ایمان والوں کو اس قتال کے عمل پر ابھاریئے)

کا بھی حکم دیا تھا۔

کیونکہ اللہ چاہتے تھے کہ یہ حکم صرف آپ تک محدود نہ رہے بلکہ قیامت تک جاری رہے۔

اللہ کو یہ منظر بڑا پسند آتا ہے۔

جب کچھ دیوانے دنیا سے بے پروا ہو کر ہاتھوں میں اسلحہ اٹھائے ہوئے میدانوں کی طرف نکلتے ہیں تو

اللہ فرماتے ہیں میں ان پر فخر کرتا ہوں۔

اور وہ منظر مجھے بڑا محبوب ہے۔

جب یہ دیوانے ہر چیز کے عشق کو ٹھکرا کر میرے لئے جان دیتے ہیں......

اے نبی اس حکم کو میں قیامت تک جاری رکھنا چاہتا ہوں۔

اس لئے ''وحرّض المؤمنین''

مسلمانوں کے دلوں میں جذبۂ جہاد اور شوق شہادت کی آگ لگا دیں۔

## تحریض کا معنیٰ

علماء لکھتے ہیں کہ ''حرض'' کے معنیٰ صرف ترغیب دینے کے نہیں بلکہ برانگیختہ کرنے کے ہیں۔ کسی کام کے لئے اُبھارنے اور کھڑا کرنے کے ہیں۔



آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے دلوں میں شہادت کا شوق اس طرح بھر دیجئے کہ پھر غیر اللہ کی محبت قریب بھی نہ آئے اور کفر کی نفرت دلوں میں ایسی بٹھا دیجئے کہ

ولیجدوا فیکم غلظة

(التوبہ:۱۲۳)

''کہ وہ کافر تمہارے اندر اپنے لئے سختی پائیں'' کا نمونہ پیش کریں۔

## کامیابیوں کا راستہ

مسلمانوں کو جہاد کی ترغیب دینا برحق......لیکن وہ جب جہاد کریں گے ان کی حیثیت کیا ہوگی......

اللہ فرماتے ہیں:

ان اللہ یحب الذین یقاتلون فی سبیلہ صفًّا (الصف آیت:۴)

میں ان کو اپنا محبوب بنالوں گا۔

یا اللہ مسلمانوں کو جہاد کا حکم کیا بتایا جائے......کہ واجب ہے، سنت ہے یا مستحب ہے......

آپ بتا دیجئے......

کتب علیکم القتال

تم پر قتال فرض کیا گیا ہے۔

مگر یہ بھی یاد رہے کہ......

وعسیٰ ان تکرھوا شیئًا وھو خیر لکم

(البقرۃ آیت ۲۱۶)

یہ پھولوں کا نہیں کانٹوں کا راستہ ہے۔

لیکن یہ مشکل راستہ ہی تمہارے لئے بہتر ہے۔

یا اللہ اس جہاد کے بدلے مسلمانوں کو کیا ملے گا......

اللہ فرماتے ہیں:

ان اللہ اشتریٰ من المؤمنین انفسھم و اموالھم بانّ لھم الجنة

میں جنت کے بدلے ان کی جان و مال کو خرید لوں گا۔

## جہاد کے عالمی اثرات

یااللہ جہاد میں شہید ہو جانے کے بعد اعمال بند ہو جائیں گے۔

اللہ فرماتے ہیں:

والذین قتلوا فی سبیل اللہ فلن یضل اعمالھم

(سورہ قتال آیت: ۴)

جو لوگ اللہ کے راستے میں قتل کر دیے گئے ان کے اعمال ضائع نہیں ہوتے۔

اللہ شہداء کی وجہ سے جہاد کے عمل کو پوری دنیا میں زندہ فرمادیں گے۔

نورالاسلام ہندوستان سے آ کر افغانستان میں شہید ہوگا۔

ہندوستان میں جہاد کی آواز لگ جائے گی......

کشمیری نوجوان جہاد افغانستان میں شہید ہوں گے۔

خدا کشمیر میں جہاد کے عمل کو جاری فرمادیں گے......

برما اور بنگلہ دیش کے نوجوان شہید ہوں گے......

اللہ وہاں جہاد کو شروع فرمادیں گے......

ایک مولانا فتح اللہ حقانی شہید ہوگا۔

پورا افغانستان جہاد کا میدان بن جائے گا۔

الجزائر کا ایک مسلمان شہید ہوگا......

وہاں اسلامی انقلاب آجائے گا......

امین یمنی شہید ہوگا، یمن میں جہاد شروع ہو جائے گا......

فلن یضل اعمالھم

اللہ جہاد کے عمل سے دنیا میں انقلاب برپا کردیں گے۔

## شہید کی زندگی کا اعلان

یااللہ جہاد میں مسلمان شہید ہوں گے۔

لوگ ان کو مردہ کہیں گے۔ اللہ فرماتے ہیں میں نے زبانوں پر سنسر لگا دیا ہے۔



ولاتقولوا لمن یقتل فی سبیل اللہ اموات بل احیاء

(البقرۃ آیت ۱۵۴)

جو ان کو مردہ کہے گا وہ قرآن کا منکر ہو جائے گا

اگر کوئی زبان سے نہ کہے صرف گمان کرے اس پر بھی پابندی لگا دی گئی۔

ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبیل اللہ

امواتا بل احیاء عند ربھم یرزقون

(آل عمران آیت ۱۶۹)

اور مت گمان کرو ان کو جو لوگ اللہ کے راستے میں مارے گئے ہیں

مردہ بلکہ وہ زندہ ہیں رب کے ہاں سے ان کو رزق دیا جاتا ہے۔

## جہاد کی ٹریننگ

یااللہ مسلمان جہاد کرنے کے لئے تڑپ رہے ہیں ان کو لڑنے کا طریقہ بھی بتلا دیجئے۔

اللہ فرماتے ہیں:

فاضربوا فوق الاعناق واضربوا منھم کل بنان

(الانفال آیت ۱۲)

کافروں کی گردنوں کو کاٹو اور ان کے جسم کے ہر ہر جوڑ پر مارو

اور دوسری بات یہ ہے.......... کہ

اذالقیتم فئۃً فاثبتوا

چاہے دشمن کتنا ہی طاقتور ہو مقابلے کے وقت تم ثابت قدم رہو۔

## جہاد سے دنیاوی فوائد

یااللہ مسلمان جہاد کریں گے تو آخرت میں جنت تو یقینی ہے مگر دنیا میں کیا ملے گا؟

اللہ فرماتے ہیں:

واخریٰ تحبونھا نصر من اللہ وفتح قریب

(الصف آیت ۱۳)

اور ایک چیز اور دے گا جس کو تم چاہتے ہو اللہ کی طرف سے مدد اور فتح قریب

کہ دنیا میں خلافت بھی تمہاری ہوگی ......حکومت بھی تمہاری ہوگی ......خزانے بھی تمہارے ہوں گے......

اور تمہارے لئے نصرت خداوندی کے دروازے کھل جائیں گے۔

## تصویر کا دوسرا رخ

یا اللہ یہ پوچھ رہے ہیں کہ

ماں، باپ، بیوی، بچے، بہن، بھائی بھی تو تو نے دیئے ہیں۔

مال و دولت بھی تو آپ نے عطا کیا ہے جب جہاد کے لئے نکلنے کا ارادہ کرتے ہیں تو چھوٹے بچے ابوابو کہتے ٹانگوں سے لپٹ جاتے ہیں ان کا کیا کیا جائے۔

اللہ فرماتے ہیں اگر ان کی وجہ سے تم جہاد سے رک گئے تو یاد رکھو:

قل ان کان اٰباؤ کم وابناؤ کم واخوانکم وازواجکم وعشیرتکم

اگر تمہارے باپ بیٹے بھائی عورتیں برادری

واموال اقترفتموھا وتجارۃ تخشون کسادھا

اور وہ مال جو تم نے کمائے ہیں اور وہ تجارت جس کے بند ہوجانے سے تم ڈرتے ہو۔

ومسٰکن ترضونھا

اور وہ مکان کوٹھیاں جن کو تم پسند کرتے ہو

احب الیکم من اللہ ورسولہ وجھاد فی سبیلہ

اگر خدا اور رسول ﷺ اور جہاد سے زیادہ محبوب ہیں

فتربصوا حتی یاتی اللہ بامرہ

(التوبہ آیت ۲۴)

تو پھر اللہ کے عذاب کا انتظار کرو

پھر جہاد سے روکنے والے بیوی بچے کنبہ برادری مال واملاک تمہارے کسی کام نہیں آئیں گے۔



## دردناک عذاب

یا اللہ کوئی ایسی قوم پیدا ہوجائے جو ان فضائل اور احکامات کے بعد بھی جہاد میں نہ نکلے تو کیا جہاد بند ہوجائے گا؟

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

الا تنفروا یعذبکم عذابا الیما ویستبدل قوما غیرکم

(التوبہ آیت ۳۹)

اگر تم جہاد میں نہ نکلے تو تمہیں دردناک عذاب دیا جائے گا اور
تمہارے بدلے میں اللہ دوسری قوم پیدا فرمادیں گے جو جہاد کرے گی۔

علماء لکھتے ہیں دردناک عذاب کی کیفیت یہ ہوتی ہے۔

لایموت فیھا ولا یحیٰ

کہ نہ مرسکتا ہے نہ جی سکتا ہے، ہمیشہ زندگی اور موت کی کشمکش میں رہتا ہے۔

دردناک عذاب کی کیفیت یہی تو ہوگی کہ مسلمان اخبار اٹھا کر دیکھتا ہے کشمیر میں دس ہندوؤں نے ایک مسلمان بہن کی عزت لوٹ لی۔

اس سے بڑھ کر دردناک عذاب اور کیا ہوسکتا ہے کہ

ایک ارب بائیس کروڑ مسلمانوں کی موجودگی میں حجاز مقدس، ارض مقدس، بیت اللہ اور روضہ رسول ﷺ کی حفاظت یہودی فوجی کررہے ہیں۔

اس سے بڑھ کر ذلت اور کیا ہوگی کہ پوری دنیا میں مسلمان ظلم کا شکار ہوں۔

اور خدا کا منکر پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کا منکر کافر دنیا میں دندناتا ہوا پھر رہا ہو۔

اس سے بڑھ کر بے غیرتی اور عذاب اور کیا ہوگا کہ امریکی اپنے میزائل کے اوپر لکھتے ہیں:

مسلمانو! تمہارا خدا تمہیں کچھ نہیں دے سکتا۔

## تحریض جہاد

میرے دوستو!

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خود بھی ''فقاتل'' پر عمل کرنے کے لئے میدانوں میں نکلے اور ''وحرض المؤمنین'' کا عمل بھی شروع فرما دیا۔

قرآن میں دوسری جگہ اللہ تعالیٰ اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو تحریض علی الجہاد کا حکم دیتے ہیں:

یایھا النبی حرض المؤمنین علی القتال

(الانفال آیت ۶۵)

اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسلمانوں کو قتال کے لئے کھڑا کیجئے اور ان کو بتلا دیجئے کہ اگر تم تھوڑے بھی ہو گے تو اللہ تمہیں غالب کر دے گا۔

چنانچہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے جانثاروں کو ترغیب دی کہ

من قاتل فی سبیل اللہ فواق ناقۃ وجبت لہ الجنۃ

(کنز العمال، ص ۳۰۷، ج ۴)

جس نے اللہ کے راستے میں لڑائی کی اونٹنی کے دودھ دوہنے کی مقدار تو اس کے لئے جنت واجب ہو جائے گی۔

ما اغبرتا قدما عبد فی سبیل اللہ فتمسہ النار

(صحیح البخاری ص ۳۹۵، ج ۱)

جس کے قدم اللہ کے راستے میں غبار آلود ہوں گے اسے جہنم کی آگ نہیں چھوئے گی۔

لغدوۃ فی سبیل اللہ او روحۃ خیر من الدنیا ومافیھا

اللہ کے راستے (جہاد) میں ایک صبح یا ایک شام دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔

(بخاری، ص ۳۹۲، ج ۱)

واعلموا ان الجنۃ تحت ظلال السیوف

(صحیح بخاری ص ۳۹۵، ج ۱)

جان لو جنت تلواروں کے سائے میں ہے۔

## صحابہؓ کا جذبۂ جہاد

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہؓ میں جذبۂ جہاد کی آگ لگا دی۔



نابینا صحابی حضرت عبداللہ بن ام مکتوم رضی اللہ تعالیٰ عنہ آ رہے ہیں کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے بھی جہاد میں لے جائیے۔

حضرت عمرو بن جموح رضی اللہ عنہ پاؤں سے معذور ہیں مگر تشریف لا رہے ہیں کہ یارسول اللہ مجھے بھی اس سعادت میں شریک فرما لیں۔

عورتیں اپنے معصوم بچوں کو پیش کر رہی ہیں۔

چھوٹے چھوٹے بچے پنجوں کے بل کھڑے ہو رہے ہیں تاکہ بڑے معلوم ہوں اور اس نعمت کو حاصل کر سکیں۔

صحابہؓ اپنی پہلی رات کی دلہن کو چھوڑ کر دیوانہ وار میدانوں میں کود پڑتے ہیں۔

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسا قاری جا رہا ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسا فقیہ جا رہا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسا مفسر قرآن میدانوں میں جا رہا ہے۔

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسا حلال و حرام کا علم رکھنے والا جا رہا ہے۔

حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے مدبر صاحب رسول میدانوں میں کود پڑتے ہیں۔

حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے عادل' کفر کو للکار رہے ہیں۔

حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ' حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ' حضرت زبیر رضی اللہ عنہ جیسے عظیم صحابہ میدانوں میں ہیں۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ' حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ' حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسی جلیل القدر ہستیاں کفر کا مقابلہ کر رہی ہیں۔

''خدا کی تلوار'' حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسے شجاع میدانوں میں کود پڑتے ہیں۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ''حرض المؤمنین'' کا حق ادا کر دیا۔

اور بچوں' جوانوں' بوڑھوں اور عورتوں میں جہاد کی ایک تڑپ پیدا کر دی۔

## زنجیر کی کڑیاں

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلے ہوئے مبارک الفاظ نے اُمت کے دلوں میں جہاد کی ایسی روح پیدا کر دی کہ ہزاروں صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین

شہید ہوئے۔ وقعۃ الجسر کے موقع پر دس ہزار صحابہ اور تابعین شہید ہوئے۔

تابعین کرام قربانیاں دیتے رہے۔

حضرت عبداللہ بن مبارک جیسے فقیہ اور محدث دو ہزار چھ سو میل کا سفر طے کر کے طرطوس میں جہاد کرتے ہیں۔

یہ وہ روح تھی جس نے سلطان صلاح الدین ایوبی کو بے قرار کر دیا تھا۔

وہ دعا کرتا تھا کہ یا اللہ زندگی نہیں مانگتا مگر اس دن تک زندہ رکھ جس دن بیت المقدس سے صلیبیوں کا جنازہ نکال سکوں۔

یہی وہ روح تھی جو نورالدین زنگی کو بے چین کیے ہوئے تھی۔

یہی وہ تڑپ تھی جس کی وجہ سے عمادالدین زنگی اپنی آنکھیں قربان کر دیتا ہے۔

اس جہاد نے حجاج بن یوسف جیسے شخص کو بھی بے قرار کیا جس نے محمد بن قاسمؒ کو لشکر دے کر سندھ میں داخل کیا۔

یہی وہ جہاد کی تڑپ تھی جس کو لے کر موسیٰ بن نصیرؒ افریقہ کو فتح کرتے ہیں۔

یہی وہ نبی کی تحریض تھی

جس کو لے کر طارق بن زیادؒ اندلس کے ساحل پر کشتیاں جلا ڈالتا ہے۔

یہی وہ ترغیب تھی کہ محمود غزنویؒ سومنات کے مندروں کو پاش پاش کر دیتا ہے۔

یہی وہ تڑپ تھی جس نے احمد شاہ ابدالیؒ کو بستر پر آرام سے نہیں سونے دیا۔ پانی پت کے میدان میں مرہٹوں کو شکست دیتا ہے۔

یہی وہ ترغیب تھی جس کو لے کر ہمارے اکابر سید احمد شہیدؒ شاہ اسماعیل شہیدؒ سکھوں کا مقابلہ کرتے ہوئے بالاکوٹ پہنچتے ہیں اور آج بھی اس کو اپنا مسکن بنائے ہوئے ہیں۔

یہی وہ روح تھی جس کو لے کر حاجی امداداللہ مہاجر مکیؒ مولانا قاسم نانوتویؒ حافظ ضامن شہیدؒ انگریز سے ٹکرا جاتے ہیں۔

یہی وہ تڑپ تھی جس کی وجہ سے مولانا محمود حسنؒ اور مولانا حسین احمد مدنیؒ ساری زندگی کفر کا مقابلہ کرتے رہے۔



## حوضِ کوثر

دوستو!

حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ صرف ایک غزوہ تبوک سے رہ گئے تھے۔

تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پچاس دن تک بائیکاٹ کیا۔ چہرۂ انور پھیر لیا۔

صحابہ نے بات چیت بند کر دی۔

بیوی بچوں سے الگ ہو گئے۔

**ضاقت علیھم الارض بما رحبت**

(التوبۃ: ۱۱۸)

ان پر زمین تنگ ہو گئی باوجود اپنی وسعت کے

مگر قیامت کے دن ہم کس منہ سے نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے حاضر ہوں گے۔

کیا ہم سے پیارے نبی ﷺ منہ نہیں پھیر لیں گے۔

اور اگر حضرت کعب بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کھڑے ہو کر شکایت ہی کر دی کہ یا رسول اللہ ﷺ میں تو صرف ایک غزوہ سے رہ گیا تھا اور چہرۂ انور کی زیارت سے پچاس دنوں تک محروم رہا۔

مگر یہ وہ لوگ ہیں جن کے ارد گرد مسلمانوں کے خون کی ندیاں بہا دی گئیں۔

لیکن ان کی جوانیاں کام نہ آ سکیں۔

امت کی بہنوں کی چیخیں ان کو بیدار نہ کر سکیں۔

قرآن کے جلتے ہوئے اوراق اور ان سے اٹھنے والا دھواں ان کی غفلت کو دور نہ کر سکا۔

بچوں، بوڑھوں اور علماء پر ہونے والا ظلم ان کے ضمیر کو بیدار نہ کر سکا۔

جلتی ہوئی کتابوں سے اٹھنے والی آگ کے شعلے ان کے خون کو نہ گرما سکے۔

مساجد جن کو شراب خانہ بنا دیا گیا

ان کو جہاد کے لئے نہ اٹھا سکیں۔

یہ لوگ قربانی دینے کے لئے تیار نہ ہوئے۔

اسلام کے لئے ان کے دلوں میں کوئی ہمدردی اور تڑپ پیدا نہ ہوئی۔

آج کیا چیز لے کر یہ لوگ یہاں آئے ہیں۔

اگر ان حالات کو دیکھ کر میرے پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حوضِ کوثر پر ہم سے منہ پھیر لیا تو بتاؤ پھر ہماری کیا حالت ہوگی۔

میرے عزیز دوستو!

پیارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم خود میدانوں میں نکل کر اور صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو بھیج کر جہاد کے حکم کو زندہ فرماگئے۔

اور جہاد کے ہر پہلو کو منظم کر دیا۔

اب یہ جہاد قیامت تک باقی رہے گا۔

خوش قسمت ہیں وہ لوگ جو اللہ کے اس حکم اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے محبوب عمل جہاد کو اختیار کریں۔

**وما علینا الا البلاغ**



# لذت شہادت

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

امابعد، فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ان اللہ اشتریٰ من المؤمنین انفسھم واموالھم بانّ لھم الجنۃ یقاتلون فی سبیل اللہ فیقتلون ویقتلون

(التوبہ۔آیت:۱۱۱)

اللہ نے خرید لی مسلمانوں سے ان کی جان اور ان کا مال اس قیمت پر کہ ان کے لئے جنت ہے۔ وہ لڑتے ہیں اللہ کی راہ میں پھر کافروں کو قتل کرتے ہیں اور خود بھی قتل کر دیئے جاتے ہیں۔

وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لوددت ان اُقتل فی سبیل اللہ ثم اُحیٰی ثم اُقتل ثم اُحیٰی ثم اُقتل ثم احیٰی ثم اُقتل

(صحیح البخاری، ص:۱۰۔ج:۱)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری یہ تمنا ہے کہ میں اللہ کے راستے میں قتل کیا جاؤں، پھر زندہ کیا جاؤں، پھر قتل کیا جاؤں، پھر زندہ کیا جاؤں، پھر قتل کیا جاؤں۔

## فضیلت شہادت

حدیث شریف کی مشہور کتاب "الترغیب والترہیب" میں روایت ہے کہ ایک صحابی نے نماز کے بعد یہ دعا فرمائی:

اللّٰھم اٰتنی افضل ماتؤتی عبادک الصالحین

اے اللہ مجھے وہ افضل ترین چیز عطا فرما

جو تو اپنے نیک بندوں کو عطا فرماتا ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز کے بعد پوچھا کہ یہ دعا کرنے والے کون تھے۔ ایک صحابی نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ دعا میں نے مانگی تھی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

اذاً یعقر جوادک وتستشھد

تب تو تیرے گھوڑے کی ٹانگیں کاٹی جائیں گی اور تو شہید ہو جائے گا۔

(الترغیب والترہیب۔ص:۴۵۱،ج:۲، صحیح علی شرط مسلم)

اس حدیث شریف سے یہ معلوم ہوا کہ بندوں کو جو چیز اللہ پاک دیتے ہیں ان میں سب سے افضل چیز شہادت ہے۔

صحابیؓ نے مطلق دعا کی تھی شہادت کا ذکر نہیں کیا تھا مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کا خون بہایا جائے گا اور ساتھ ساتھ ان کے گھوڑے کو بھی قتل کیا جائے گا۔

ایک اور حدیث شریف میں آتا ہے۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ سب سے بہترین جہاد کون سا ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"من اھریق دمہ وعقر جوادہ"

کہ سب سے بہترین جہاد یہ ہے کہ انسان اللہ کے راستے میں لڑتا ہوا شہید ہو جائے



اور اس کے گھوڑے کی ٹانگیں کاٹ دی جائیں۔

(السنن الکبریٰ بیہقی۔ص:۱۶۴،ج:۹)

یعنی خود بھی اللہ کے راستے میں شہید ہو جائے اور اس کے گھوڑے کو بھی قتل کر دیا جائے۔ جان اور مال دونوں اللہ کے حوالے کر دے۔

شہادت کی فضیلت اس سے بھی معلوم ہوتی ہے کہ خود جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم شہادت کی تمنا فرماتے تھے:

لوددت ان اقتل فی سبیل اللہ

میں چاہتا ہوں کہ اللہ کے راستے میں قتل کیا جاؤں

پھر مجھے زندگی دی جائے اس لئے نہیں کہ دنیا میں وقت گزاروں بلکہ اس لئے کہ دوبارہ میں جہاد میں جاؤں اور مجھے پھر شہادت ملے۔

بار بار شہادت کی لذت سے لطف اندوز ہوتا رہوں اور آخر میں شہادت ہی کی نعمت لے کر دنیا سے رخصت ہو جاؤں۔

## دو محبوب چیزیں

اللہ کے راستے میں جان دینے کی یہ فضیلت کیوں؟

اس کی وجہ یہ ہے کہ انسان کو اللہ پاک نے دو بڑی محبوب چیزیں دی ہیں۔ ایک جان اور دوسرا مال۔ ان دونوں چیزوں سے انسان کی محبت فطری طور پر ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ قرآن میں فرماتا ہے:

وانہ لحب الخیر لشدید

(العادیات)

کہ انسان مال سے بڑی سخت محبت کرتا ہے۔

اور جان کے ساتھ محبت کا تو یہ عالم ہے کہ ہر وقت انسان اسی فکر میں رہتا ہے کہ میں ہمیشہ زندہ رہوں۔

جب یہ دونوں چیزیں انسان کو محبوب ہیں تو اللہ پاک نے ان کو انتہائی اعلیٰ چیز جنت کے بدلے میں خرید لیا ہے۔

اور مومن کی جان و مال اسی لئے قیمتی ہے کہ اللہ ان کا خریدار بن گیا۔ اللہ کسی گھٹیا چیز کو نہیں خریدتے پہلے ان کو قیمتی بنایا پھر خریدا۔

ان کے قیمتی ہونے کی ایک ہی شرط ہے کہ ان کو اللہ کے حوالے کر دیا جائے۔

جان بھی انسان کی اپنی نہیں مال بھی اپنا نہیں دونوں اللہ کی عطا کردہ ہیں۔ پھر بھی اللہ جنت کے بدلے ان کو خرید رہا ہے۔ یہ اللہ کا کتنا بڑا احسان ہے۔

مگر یہ سودا دکان یا بازار میں نہیں میدان قتال میں ہوتا ہے جہاں تم اللہ کے لئے لڑتے ہو۔

یہ یقینی نہیں کہ جب ہم لڑتے ہیں تو جان بھی چلی جائے، حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے دوسو سے زائد جنگیں لڑیں اور جسم پر نوے کے قریب تیر اور تلوار کے زخم آئے مگر جان نہیں گئی۔ کیا اس صورت میں بھی سودا مکمل ہو گیا؟

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

”وعدا علیه حقا“

وعدہ پکا ہے۔

کہ جو بھی جان مال اللہ کے حوالے کرے گا اس کے ساتھ سودا مکمل ہو گیا۔ اس تجارت میں نفع ہی نفع ہے، خسارہ کسی صورت میں نہیں۔ ”فیقتلون ویقتلون“ قتل کرو یا قتل کیے جاؤ، زندہ رہو یا شہید ہو جاؤ ہر حال میں اللہ پاک نے جنت کو تمہارے لئے واجب کر دیا ہے۔

## انسان کی حقیقت

باقی اس جان کا کوئی علم نہیں کہ کب اور کس طرح نکل جائے ایک منٹ کی دیر نہیں لگتی۔

اس کی مثال ایک غبارے کی طرح ہے۔ جس میں ہوا بھر دی جائے تو بڑا موٹا تازہ لگتا ہے مگر ذرا سی سوئی چبھو دیں تو فوراً ساری ہوا نکل جاتی ہے اور ختم ہو جاتا ہے۔ انسان بھی اپنے آپ کو بڑا فرعون سمجھتا ہے اپنی عزت کرانے کو سب کچھ سمجھتا ہے۔ بڑے بڑے دعوے کرتا ہے مگر عزرائیل علیہ السلام آ کر ذرا سی سوئی چبھوتے ہیں تو جان نکل جاتی ہے۔

اب وہی آدمی ہے جس کو کوئی ہاتھ لگانے کو تیار نہیں ہوتا جبکہ تھوڑی دیر پہلے ہر ایک اس کی عزت کرتا تھا۔ اب بچہ بھی ڈر کی وجہ سے اس کے قریب نہیں آتا کہ کہیں ساتھ چپک نہ جائے۔



کراچی میں بڑے بڑے مالدار لوگ مر گئے اب ان کے بیٹے پریشان ہیں کہ کیا کیا جائے۔

دین سے دوری کی وجہ سے نہ ان کو غسل دینے کا طریقہ آتا ہے نہ کفن پہنانے کا۔

مسجد میں مولوی صاحب کے پاس بھاگے جا رہے ہیں کہ ہمارے ابا مر گئے ہیں۔ خدارا ان کو غسل دیدیں کفن پہنا دیں۔

اور بیٹے لکڑی کے ذریعے ابا کے جسم کو چھو رہے ہیں ہاتھ لگانا بھی گوارا نہیں کرتے۔

یہ ہے انسان کی حقیقت کہ تھوڑی دیر پہلے کتنا بڑا آدمی تھا ہر ایک قدر کرتا تھا۔ اور اب کہتے ہیں اس کی لاش کو قبرستان لے چلو۔

پہلے ہر ایک دعوتیں کرتا تھا کہ کتنا نیک آدمی ہے اب اس کی لاش کو تین دن تو درکنار پانچ منٹ بھی کوئی اپنے گھر میں رکھنے کو تیار نہیں کہ کہیں عزرائیل ہمارے گھر کا دروازہ نہ دیکھ لیں اور کل ہمارے گھر تشریف نہ لے آئیں۔

لیکن یہی جان جب اللہ کے راستے میں دیدی جائے تو اتنی قیمتی بن جاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے خریدار بن جاتے ہیں اور انسان کی جان ابھی اس کے جسم سے نکلتی نہیں کہ اللہ پاک پہلے سے اس کو جنت کا محل دکھا دیتے ہیں۔

## شہید کا محل

حدیث شریف میں آتا ہے۔

عن سمرة رضی الله عنه قال، قال النبی صلی الله علیه وسلم رایت اللیلة رجلین أتیانی فصعدا بی الشجرة وادخلانی داراً هی احسن وافضل لم أر قط احسن منها قال اما هذه الدار فدار الشهداء

حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں نے معراج کی رات دو آدمی دیکھے جو میرے پاس آئے پھر مجھے لے کر درخت پر چڑھے پھر انہوں نے مجھے ایک ایسے مکان میں داخل کیا جو بہت ہی خوبصورت اور

بہترین تھا۔ اس جیسا خوب صورت مکان میں نے کبھی نہیں دیکھا ان
دونوں نے کہا کہ یہ مکان شہداء کا گھر ہے۔

(صحیح البخاری۔ص:۱۸۵،ج:۱)

اللہ پاک شہید کو اس کا محل پہلے سے دکھا دیتے ہیں جس کی وجہ سے روح تیزی کے ساتھ نکلتی ہے اور ذرہ برابر تکلیف نہیں ہوتی۔ اللہ پاک خود خاص طریقے سے شہید کی روح قبض فرماتے ہیں۔

انسان کتنا اونچا بن جاتا ہے اپنی جان اللہ کو دے کر۔

عام آدمی کی روح جب نکلتی ہے تو اس کو بخشوانے کے لئے کیا کیا ایصال ثواب کئے جاتے ہیں مگر اللہ فرماتے ہیں اس جان کو میرے حوالے کردو نہ قبر میں تکلیف ہوگی نہ سوال وجواب ہوگا۔

فرشتے جب سوال کرنے آئیں گے تو کہا جائے گا کیا پوچھتے ہو؟ فرشتے کہیں گے ان سے پوچھتے ہیں "مــن ربک" کہ تیرا رب کون ہے؟ کہا جائے گا یہ تو اپنے خون سے گواہی دے چکا ہے کہ میرا رب اللہ ہے۔

اور کیا پوچھتے ہو؟ کہیں گے اور یہ پوچھتے ہیں کہ تیرا دین کیا ہے؟

کہا جائے گا یہ تو اپنا جسم کٹوا کر کہہ چکا ہے کہ میرا دین اسلام ہے۔

اور کیا پوچھتے ہو؟ کہیں گے کہ اللہ کے نبی کو پہچانتے ہو کہ نہیں؟ کہا جائے گا۔ اس نے اللہ کے نبی کو پہچانا تب ہی تو اپنا خون اللہ کے راستے کے لئے پیش کیا ہے۔ اس سے مت سوال کرو قیامت تک اس کو چھوڑ دو یہ زندہ ہے مردہ نہیں۔

اس کے لئے رزق کا انتظام کردیا جاتا ہے اور محشر کے میدان میں بھی اللہ پاک نے اس کے لئے کوئی حساب کتاب نہیں رکھا۔

میرے ایمان والے بھائیو! دوستو! یہ جو جان ہمارے جسم کے اندر ہے یہ اللہ پاک کی ہے اور جو مال ہماری جیب میں ہے یا گھر میں ہے یا بینک میں یا دکان میں ہے ہمارا نہیں اللہ رب العزت کا ہے۔

اگر ان دونوں چیزوں کو ہم اللہ کو دینے کی نیت کرلیں تب بھی جان وہی رہے گی جو اللہ



نے ہمارے لئے لکھ دی ہے، مال وہی رہے گا جو اللہ نے ہمارے لئے مقرر کردیا ہے۔

جان کا ایک دن کم نہیں ہوگا مال کا ایک پیسہ کم نہیں ہوگا۔

مگر ہم اللہ کے بن جائیں گے۔ اللہ ہمارا بن جائے گا۔ پھر ہمارے چلنے پھرنے اٹھنے بیٹھنے سونے جاگنے ایک ایک لمحے پر اللہ تعالیٰ اجر عطا فرمائیں گے۔ پھر ہم سے افضل اس زمین پر کوئی نہیں ہوگا۔ کیونکہ اللہ نے مجاہدین کو قاعدین پر فضیلت دی ہے۔

## حضرت عبداللہ بن مبارکؒ

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ جو بہت بڑے محدث اور امام تھے ایک سال حج کے لئے جاتے تھے ایک سال حدیث پڑھاتے تھے اور ایک سال پورا جہاد میں لگاتے تھے اور لوگوں کو جہاد کی بہت زیادہ دعوت دیتے تھے۔

کچھ بزرگوں کو انہوں نے دیکھا بغداد میں بیٹھے ہوئے ہیں اور جہاد میں نہیں جاتے تو ان کو غصے میں کہا:

ایھا الناسک الذی لبس الصو
ف واضحی یعد من العباد

اے اون کے کپڑے پہن کر خود کو عابد وزاہد سمجھنے والے لوگو

الزم الثغر والتعبد فیہ
لیس بغداد مسکن الزہاد

چلو جہاد کے مورچوں کے اندر وہاں جاکر سجدے کرو، عبادت کرو جہاں دشمن کے تیر آتے ہیں تلواریں چلتی ہیں۔ یہ بغداد عابد وزاہد لوگوں کے رہنے کی جگہ نہیں ہے۔

انما البغداد للملوک محل
ومناخ للقاری الصیاد

بغداد تو بادشاہوں کے رہنے کی جگہ ہے اور ان لوگوں کی جو دین کے ذریعے لوگوں کو لوٹتے ہیں اور اپنے دین کو بیچ کر لوگوں سے کچھ حاصل کرتے ہیں۔

اللہ کے نبی ﷺ تو آٹھ سال میں ستائیس مرتبہ میدان جہاد میں نکلے اور تمہیں دعویٰ ہے

کہ ہم متبع سنت ہیں اور ایک مرتبہ تم نکلنے کو تیار نہیں۔ کیا ہے تمہاری بزرگی!

## جہاد میں پہریداری کی فضیلت

ایک مرتبہ عبداللہ بن مبارکؒ نے دو ہزار چھ سو میل کا پیدل سفر کیا۔ طرسوس کے علاقے میں پہنچے جہاں مسلمانوں کی کافروں سے لڑائی ہو رہی تھی۔ سخت سردی کا موسم تھا اندھیری اور سرد رات میں تلوار ہاتھ میں لی اور مجاہدین کا پہرہ دینے لگے۔

اللہ کے راستے میں پہرہ دینا کتنی بڑی فضیلت رکھتا ہے۔ حدیث شریف میں حضرت سہل بن سعد الساعدی سے روایت ہے:

ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال رباط

یوم فی سبیل اللہ خیر من الدنیا وما علیہا

(صحیح البخاری۔ ص: ۴۰۵، ج:۱)

کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ کے راستے میں ایک دن

کا پہرہ دینا، دنیا اور جو کچھ دنیا پر ہے سب سے بڑھ کر ہے۔

ساعات فی سبیل اللہ خیر من خمسین حجۃ

چند گھڑیاں اللہ کے راستے میں لگا دینا پچاس حج کر لینے سے افضل ہے۔

(کنز العمال۔ ص: ۲۱۸، ج: ۴)

کوئی آدمی ہاتھ میں تلوار لے کر اگر ایک دن اللہ کے راستے میں اسلامی سرحدوں پر پہرہ دے گا اسلامی ملکوں میں جتنے پرندے موجود ہیں۔ ان پرندوں پر جتنے بال ہیں اللہ پاک ان بالوں کے برابر اس کو نیکیاں عطا فرمائیں گے۔

اور جب کوئی مسلمان میدان جہاد میں ایک رات پہرہ دیتا ہے تو پیچھے جتنے لوگ نماز پڑھتے ہیں حج کرتے ہیں، ذکر اللہ کرتے ہیں دین کے باقی کام کرتے ہیں سب کا اجر اس کو ملتا ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے رباط کا اجر پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

من رابط اللیلۃ حارساً من وراء المسلمین



کان لہ اجر من خلفہ ممن صام وصلیٰ

جس نے ایک رات مسلمانوں کی حفاظت کے لئے پہرہ دیا تو

اسے اپنے پیچھے ہر نماز پڑھنے اور روزہ رکھنے والے کا اجر ملے گا۔

(الترغیب والترہیب، ص ۳۶۸، ج ۲)

اسی طرح روایات میں آتا ہے اور حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے بھی معارف القرآن میں لکھا ہے کہ ایک آدمی مسجد بناتا ہے اور مر جاتا ہے اس کو ثواب ملتا رہے گا جب تک مسجد موجود ہے۔

کسی نے مدرسہ بنایا یہ بھی صدقہ جاریہ ہے جب تک مدرسہ جاری ہے لیکن جب مدرسہ ختم ثواب ختم۔

کنواں کسی نے بنایا جب تک لوگ فائدہ اٹھاتے رہیں گے ثواب ملتا رہے گا کنواں ختم ثواب بھی بند۔

لیکن جس آدمی نے اللہ کے راستے میں میدان جہاد میں کسی سرحد کی پہریداری کی قیامت تک اللہ پاک اس کے اجر کو جاری فرما دیں گے۔ کیونکہ اس نے دین کی حفاظت کی جب تک دین دنیا میں رہے گا اس کو اجر ملتا رہے گا اور دین قیامت تک باقی رہے گا اور اس لئے اس کا اجر بھی قیامت تک جاری رہے گا۔ (معارف القرآن۔ ص ۴۷۵۔ ج ۲)

یہ بات کئی احادیث سے ثابت ہے اور تفسیر معارف القرآن میں پوری تحقیق کے ساتھ مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے لکھی ہے۔

تو اسی لئے حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ جیسے بزرگ اللہ کے راستے میں پہرہ دے رہے ہیں اور جہاد میں مصروف ہیں۔

## خاک وخون

حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کے سوانح میں لکھا ہے کہ ان کے اکثر شاگرد مجاہد تھے جب استاذ مجاہد ہوں تو شاگرد مجاہد ضرور ہوں گے۔

جب اپنے شاگردوں کو جہاد کی احادیث سناتے تو شاگرد بے قابو ہو جاتے اور فوراً جہاد میں نکل جاتے تھے۔

ان کے ایک شاگرد نے کہا کہ ہم میدان جہاد میں کھڑے ہوئے تھے کہ دشمن کی صف سے ایک آدمی نے نکل کر اعلان کیا:

''کوئی ہے میرا مقابلہ کرنے والا۔''

ہماری طرف سے ایک شخص نکلے جن کے منہ پر نقاب تھا۔ تھوڑی دیر کے مقابلے کے بعد انہوں نے کافر کو قتل کر کے پھینک دیا۔

پھر ایک اور کافر مقابلے کے لئے نکلا۔ مسلمانوں میں سے دوبارہ یہی شخص مقابلے کے لئے نکلے اور اس کافر کو بھی واصل جہنم کر دیا۔

ایک تیسرا کافر مقابلے کے لئے للکارتا ہوا نکلا تیسری مرتبہ بھی یہی شخص نکلے سخت مقابلے کے بعد اس کافر کو بھی خاک وخون میں تڑپا دیا۔

تو سب لوگ دوڑتے ہوئے نکلے کہ اپنے اس بہادر مجاہد کی زیارت تو کریں کہ یہ کون ہیں۔

مگر وہ نقاب منہ پر ڈالے ہوئے خود کو چھپانا چاہتے تھے۔

میں نے پیچھے سے کپڑا کھینچ کر نقاب ہٹا دی تو کیا دیکھتے ہیں کہ وہ عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ ہیں۔ میری اس حرکت پر خفا ہوئے اور غصے سے کہا کہ تو مجھے رسوا کرنا چاہتا ہے۔

ان کی سیرت میں آتا ہے کہ میدان جہاد میں سب سے آگے نظر آتے تھے اور جب مال غنیمت کی تقسیم کا وقت آتا تھا تو عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ چھپ جاتے تھے اور کہتے تھے جس اللہ کے لئے میں نے جہاد کیا ہے اسی سے اپنا مال غنیمت حاصل کروں گا۔

## کیسی مسکراہٹ

ایک مرتبہ کسی نے حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ سے پوچھا کہ آپ ہر وقت پریشان پریشان کیوں نظر آتے ہیں کبھی آپ کے چہرے پر خوشی کے اثرات نہیں آتے تو انہوں نے یہ دردناک اشعار پڑھے:

کیف القرار وکیف یھدء مسلم
والمسلمات مع العدو المعتد

مجھے کس طرح سکون وچین ملے جبکہ ہماری



مسلمان عورتیں کافروں کے قبضے میں ہیں۔

والضاربات خدودھن برنة
والداعیات نبیھن محمد

اور جب ان کی عزتیں خراب ہوتی ہیں تو وہ اپنے چہروں پر ہاتھ مار مار کر روتی ہیں اور اپنے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو یاد کرتی ہیں کہ اگر وہ ہوتے تو یہ ظلم نہ ہوسکتا۔

والقائلات اذا خزین فضیحة
جھد المقالة لیتنا لم نولد

جب ان کی عزت پر کوئی ہاتھ ڈالتا ہے تو کہتی ہیں ہائے کاش ہم پیدا ہی نہ ہوئی ہوتیں کہ آج ہماری عزتوں پر کافر ہاتھ ڈال رہے ہیں۔

## بخشش

حضرت امام بن حنبل رحمہ اللہ علیہ کے صاحبزادے کہتے ہیں کہ میں نے خواب میں حضرت عبداللہ بن مبارک کو دیکھا۔ میں نے پوچھا کہ عبداللہ بن مبارک ''آخرت میں کیا معاملہ ہوا؟ فرمایا: اللہ نے مجھے ایسی مغفرت دی جس کے بعد مغفرت ہی مغفرت ہے۔ میں نے کہا، کس عمل کی وجہ سے اللہ پاک نے آپ کو مغفرت عطا کی۔ فرمایا وہی عمل جس کو میں کیا کرتا تھا یعنی الجہاد فی سبیل اللہ۔

## شہید کے انداز

تو بات چل رہی تھی شہادت پر۔

اللہ پاک نے ہماری جان اور مال کو خرید لیا ہے۔ اب اگر ہم اپنی جان ومال اللہ کو دینے پر راضی ہو جائیں تو اللہ تعالیٰ ہمیں کئی انعامات عطا فرما دیں گے جن میں سب سے بڑا انعام تو یہی شہادت کی موت ہے۔

دوستو! یہ شہادت کا انعام ہر کسی کو نہیں ملتا خوش قسمت لوگوں کو ملتا ہے۔

ہمارا دل تو دنیا کی طرف مائل ہو گیا ہے۔ ہم تو دنیا کی دلدل میں دھنستے جا رہے ہیں۔ دنیا ہی سے چپک گئے ہیں جیسے تین دن کا بھوکا دسترخوان پر چپک جاتا ہے۔ اگر اس کو دسترخوان

سے اٹھایا جائے تو نہیں اٹھتا۔ ہم بھی سوائے دنیا کے کسی دوسری طرف التفات نہیں کرتے۔ اس میں منہمک ہوگئے ہیں۔ جب فرشتہ روح نکالنے آتا ہے تو ہماری روح دنیا کو چھوڑنے کو تیار نہیں ہوتی۔ نیچے کی طرف آتی ہے اور فرشتے اوپر کھینچتے ہیں۔

اسی کشمکش میں جان نکلتے وقت سخت تکلیف ہوتی ہے اللہ تعالیٰ محفوظ فرمائے۔ آمین۔

مگر شہید کے تو انداز ہی نرالے ہیں۔

جیسے ایک آدمی دسترخوان پر بیٹھا ہے جہاں تھوڑا سا کھانا ہے۔ دال روٹی ہے اس سے کہا جائے کہ آؤ دوسرے دسترخوان پر جہاں اعلیٰ قسم کے کھانے، میوے اور پھل ہیں تو یہ دوڑ کر خوشی خوشی جائے گا۔

شہید اسی طرح دوڑ کر جائے گا آخرت کی طرف مگر اکیلا ہی نہیں ساتھ اپنے خاندان والوں کو بھی لے کر جائے گا۔

یہ شہادت اتنی اعلیٰ چیز ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اس کی بار بار تمنا فرماتے تھے اور صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اس کی دعائیں مانگتے تھے۔

حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ دعا فرمایا کرتے تھے:

**اللھم ارزقنی شھادۃ فی سبیلک**

یا اللہ مجھے اپنے راستے کی شہادت سے سرفراز فرما۔

## شہداء کے انعامات

شہید کے لئے اللہ پاک نے کئی انعامات رکھے ہیں۔

ایک حدیث میں آتا ہے کہ جب مجاہد میدان جہاد کی طرف نکلتا ہے تو حوریں کہتی ہیں کہ یا اللہ ہمیں پہلے آسمان پر جانے کی اجازت دے تاکہ ہم اس کو دیکھیں۔

چنانچہ وہ پہلے آسمان پر آکر بیٹھ جاتی ہیں۔

جب مجاہد جنگ کی طرف جا رہا ہوتا ہے تو وہ یوں دعا کرتی ہیں یا اللہ اس کو میدان جہاد میں ثابت قدمی عطا فرما اور آگے بڑھا۔

جب یہ تھوڑا سا پیچھے ہٹتا ہے تو حوریں پردہ کر لیتی ہیں کیونکہ حوریں بزدلوں کے لئے نہیں بہادروں کے لئے اللہ پاک نے رکھی ہیں۔ پھر اس کو جذبہ آتا ہے دوبارہ میدان کی طرف



بڑھتا ہے۔

جب لڑتے لڑتے زخمی ہو کر گرتا ہے تو حوریں کہتی ہیں یا اللہ ہمیں زمین پر جانے کی اجازت مرحمت فرما تاکہ ہم اس کا استقبال کریں۔

حوروں کو اجازت مل جاتی ہے وہ زمین کی طرف لپکتی ہیں زمین پر آکر اس زخمی مجاہد کا سر اپنی گود میں رکھتی ہیں۔

وہ حوریں جو اپنی ایک انگلی دنیا پر ظاہر کر دیں تو سورج کی روشنی ماند پڑ جائے خوبصورت موٹی موٹی آنکھوں والی گوری گوری پاک دامن حوریں اللہ نے ان جوانوں کے لئے پیدا فرمائی ہیں۔

جو اس کے راستے میں قربانی دیتے ہیں۔

پھر شہید کا سر اپنی گود میں رکھ کر اس کے چہرے سے مٹی صاف کرتی ہیں اور کہتی ہیں:

**اللھم عفر من عفرہ**

یا اللہ جس نے میرے اس مجاہد کو مٹی میں ڈالا ہے تو بھی اس کو خاک آلود کر دے۔

پھر فرشتے آجاتے ہیں کچھ کہتے ہیں ہم اس کی روح قبض کریں گے۔ کچھ کہتے ہیں ہم کریں گے مگر پھر

اللہ پاک اپنے خصوصی فضل سے خاص طریقے سے اس کی روح قبض فرمائیں گے جس کی وجہ سے اس کو کوئی تکلیف نہیں ہوگی۔

لوگ سمجھتے ہوں گے کہ بڑی تکلیف ہوگی گولہ لگا ہے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے ہوگئے ہیں مگر ایسا نہیں۔

روایت میں آتا ہے:

اخرج اللہ لہ جسدا

اللہ تعالیٰ دوسرا جسم اس کے لئے بناتے ہیں۔

ادھر سے روح نکل کر دوسرے جسم میں چلی جاتی ہے اور دیکھتی ہے کہ پیچھے والے لوگ کیا کر رہے ہیں۔

سنن کبریٰ بیہقی میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضور صلی اللہ علیہ

وسلم نے فرمایا:

الشهيد لايجد الم القتل الا كما يجد كم الم القرصة

کہ شہید کو روح نکلتے وقت اتنی تکلیف ہوتی ہے جتنا چیونٹی کے کاٹنے کی وجہ سے معمولی سی لہر محسوس ہوتی ہے اور روح نکل جاتی ہے۔ (سنن کبریٰ بیہقی۔ ص: ۱۶۴۔ ج: ۹)

## شہداء کے واقعات

حضرت عبداللہ بن مبارک سری بن یحییٰ سے اور وہ ثابت البنانی سے روایت کرتے ہیں کہ

"ان فتی غزا زمانا"

ایک نوجوان جو بہت عرصے تک جہاد کرتا رہا

"وتعرض للشهادة فلم يصبها"

شہادت کے درپے تھا لیکن اسے نہ پاسکا

ایک دن اس کے دل میں بات آئی کہ گھر واپس جاکر شادی کرلوں یعنی جب شہادت سے محروم ہوں تو کچھ دن کے لئے گھر چلا جاؤں اور شادی کرلوں۔

دوپہر کو وہ اپنے خیمے میں سویا ہوا تھا۔

ثم أيقظه اصحابه للصلوٰة الظهر

پھر اس کے ساتھیوں نے ظہر کی نماز کے لئے اس کو اٹھایا

فبکیٰ حتیٰ خاف اصحابه ان يكون قد اصابه شي

تو وہ رونے لگا ساتھی ڈر گئے کہ اس کو کوئی تکلیف پہنچی ہے۔

قال اني ليس لي بأس

اس نوجوان نے کہا مجھے کوئی تکلیف نہیں

ولكنه اتاني اتٍ وانا في المنام

لیکن میں سویا ہوا تھا کہ ایک آدمی میرے پاس آیا

فقال انطلق الى زوجتک العيناء

مجھ سے کہنے لگا چلو اپنی بیوی حورعین کے پاس، میں اس کے ساتھ چل پڑا



فانطلق بي في ارض بيضا نقية

وہ مجھے ایک چمکتی ہوئی صاف ستھری سفید زمین میں لے گیا وہاں ایک ایسے باغ میں مجھے لے گیا

جس سے زیادہ خوبصورت باغ میں نے کبھی نہیں دیکھا

فاذا عليها عشر جوار مارأيت مثلهن قط

اس باغ میں میں نے دس خوبصورت لڑکیوں کو دیکھا

ایسی خوبصورت لڑکیاں میں نے کبھی نہیں دیکھی تھیں

میں نے سمجھا شاید حورعین ان میں ہوگی تو میں نے

ان سے پوچھا:

أفيكن العيناء

کیا تم میں حورعین ہے؟

انہوں نے کہا حورعین تو آگے ہے ہم تو اس کی خادمات ہیں۔

چنانچہ میں اپنے ساتھی کے ساتھ آگے چلا گیا ایک ایسے خوبصورت باغ میں پہنچا جو پہلے باغ سے بہت زیادہ خوبصورتی اور رعنائی لئے ہوئے تھا۔ اس باغ میں میں نے بیس انتہائی خوبصورت لڑکیاں دیکھیں جو پہلی دس لڑکیوں سے زیادہ حسین تھیں۔ میں نے کہا ان میں حورعین ضرور ہوگی۔ میں نے ان سے پوچھا:

أفيكن العيناء

کیا تم میں حورعین ہے؟

ان لڑکیوں نے جواب دیا۔ وہ آگے ہے ہم تو اس کی نوکرانیاں اور خادمات ہیں۔ پھر اس طرح ایک خوبصورت باغ میں انتہائی حسین لڑکیوں پر سے گزر ہوا مگر حورعینا ان میں نہیں تھی۔

ثم انتهيت الى قبة من ياقوت حمراء

یہاں تک کہ ایک سرخ یاقوت کا بنا ہوا محل آگیا

جس کو اندر سے کھوکھلا کر کے قبہ بنایا گیا تھا جس کا اردگرد بہت زیادہ روشن تھا۔

فقال لي صاحبي ادخل

میرے ساتھی نے کہا اس میں داخل ہو جاؤ میں داخل ہوگیا۔

فاذا امرأة ليس للقبة معها ضوء

اس قبے میں ایک عورت تھی جس کی چمک یاقوت کے قبے سے زیادہ تھی۔

فجلست فتحدثت ساعة

میں اس کے ساتھ تھوڑی دیر بیٹھ گیا اور کچھ باتیں کیں۔

چنانچہ میرے ساتھی نے کہا: "اخرج انطلق" اٹھو چلیں میں اپنے ساتھی کی بات کا انکار نہیں کرسکتا تھا۔ "فقمت"

میں کھڑا ہو گیا۔

فاخذت بطرف ردائی

اس عورت نے میرا دامن پکڑ لیا۔

فقالت افطر عندنا الليلة

اور کہا کہ آپ آج روزہ ہمارے ساتھ افطار کریں۔

اسی اثناء میں آپ لوگوں نے مجھے جگا دیا اس لئے میں رونے لگا۔

حضرت عبداللہ بن مبارکؒ فرماتے ہیں تھوڑی دیر بعد لڑائی کے لئے جانے کا اعلان ہوا۔ وہ نوجوان بھی اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر دشمن سے لڑتا رہا یہاں تک کہ جب مؤذن نے مغرب کی اذان کے لئے اللہ اکبر کہا ادھر اس نوجوان کو تیر لگا اور وہ شہید ہو گیا اور جنت میں جا کر اپنی حورعین کے پاس روزہ افطار کیا۔ (کتاب الجہاد۔ص: ۱۴۴۔عبداللہ بن مبارکؒ)

اس دور میں بھی اللہ پاک نے ایسے واقعات دکھائے ہیں جو صحابہؓ اور ان کے بعد اسلاف کے مبارک دور میں دکھائے تھے۔

مبسوط سرخسی میں لکھا ہے کہ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ مسلمانوں کے لشکر کے ساتھ جہاد کے لئے نکلے ہوئے تھے۔

انہوں نے مجاہدین کو وصیت فرمائی کہ جب میرا انتقال ہو جائے تو جنازے کو لشکر کے ساتھ آگے محاذوں پر لے جانا جہاں تک ہو سکے تا کہ جب اللہ تعالیٰ پوچھیں گے کہ ابوایوب تو میزبانِ رسول تھا، بتا اللہ کے راستے میں تو نے کیا کیا؟

میں کہوں گا یا اللہ جب زندہ تھا تب بھی تیرے راستے میں جہاد کرتا رہا، جب انتقال ہو گیا



تب بھی مجاہدین کے ساتھ میری لاش چلتی رہی۔

چنانچہ راستے میں ان کا انتقال ہوا۔ جنازہ لشکر کے ساتھ لے جایا گیا۔ آگے لے جا کر رومیوں کی ایک بستی میں آپ کی تدفین کی گئی۔ صبح پوری بستی کے لوگ مجاہدین کے پاس آئے پوچھا یہ قبر کس کی ہے؟

ہم نے کہا صاحبِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم' اللہ کے رسول کے ایک جلیل القدر صحابی ابوایوب انصاریؓ کی قبر ہے۔

لوگوں نے کہا کہ ہم نے رات بھر دیکھا کہ قبر سے ایک نور نکلتا ہے جو آسمان تک جاتا ہے پھر واپس آتا ہے رات بھر یہی کیفیت رہی۔ یہ دیکھ کر ہمارے دلوں میں اسلام کی حقانیت اتر گئی۔ لہٰذا اب آپ لوگ گواہ رہنا۔

نشهدان لا اله الا الله ونشهدان محمداً عبده ورسوله

پوری بستی مسلمان ہو گئی۔

اس دور میں بھی اللہ پاک نے ایسے واقعات دکھائے ہیں۔

افغانستان میں جلال آباد کے علاقے میں دو عرب مجاہد سعود بحری اور عبدالوہاب کو جب شہادت کے بعد دفنایا گیا تو بستی کے لوگ مجاہدین کے پاس آئے کہ اللہ کی قسم ہم نے رات گیارہ بجے ان قبروں سے ایک نور نکلتا ہوا دیکھا جو آسمان کو جاتا، پھر واپس آتا، کافی دیر تک یہ سلسلہ جاری رہا۔

عرب حضرات ایسے واقعات نہیں مانتے تھے انہوں نے کہا یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ قبروں سے نور نکلے۔

چنانچہ رات کو قبروں پر پہرہ دینے لگے اسی طرح گیارہ بجے کے قریب پورا علاقہ منور ہو گیا اور ان کی قبروں سے نور نکل کر کبھی اوپر جاتا کبھی نیچے آتا۔ اس واقعہ کو ان سب نے اپنی آنکھوں سے دیکھا اور وہ اس واقعہ کو قسم کھا کر بیان کرتے تھے۔

اسی طرح ایک مجاہد نے خواب میں دیکھا کہ ایک عورت اس کو کہتی ہے انشاء اللہ کل ملاقات ہو گی کیونکہ اللہ پاک نے مجھے تیرے لئے بنایا ہے۔

چنانچہ دوسرے دن گولی لگی اور وہ شہید ہو کر جنت میں حوروں کے پاس پہنچ گیا۔

جہادِ افغانستان میں اس طرح کا ایک واقعہ نہیں بلکہ ہزاروں واقعات پیش آئے ہیں جن میں سے بعض کتابوں کے سینوں میں محفوظ بھی ہو چکے ہیں۔

آخر اللہ تعالیٰ نے اپنی نصرت کے کچھ واقعات ایسے دکھائے تھے۔تب ہی اس دور میں لوگوں نے اتنی بڑی قربانی دی ہے۔

اسی افغانستان کے جہاد میں ایک مجاہد بارودی سرنگ پر آ گیا ٹانگ کٹ گئی۔مجاہدین نے اپنی پگڑیاں اتار کر اس کی ٹانگ باندھی حالت انتہائی خطرناک ہوگئی۔مجاہدین پریشان ہوگئے مگر وہ آسمان کی طرف دیکھ کر مسکرا رہا تھا۔

اس کے تین بچے اور ایک بیوی تھی۔مجاہدین نے کہا کچھ وصیت کر جائیں۔کیونکہ اس وقت انسان کو بچے اور بیوی یاد آتی ہے۔

مگر اس نے مسکراتے ہوئے کہا:

دوستو! میری وصیت یہ ہے کہ جہاد کبھی نہ چھوڑنا۔

زخمی ہے، ٹانگ کٹی ہوئی ہے، خون بہہ رہا ہے۔

مگر مسکرا رہا ہے، خوش ہے اور یہ وصیت کر رہا ہے کہ جہاد کبھی نہ چھوڑنا۔نہ معلوم اللہ پاک نے اس کو کیا دکھایا تھا۔

چنانچہ مسکراتے مسکراتے شہید ہوگیا اور شہادت کی لذت، دیکھنے والوں کے دلوں میں بسا گیا۔

ہمارا مجاہد بھائی اختر محمود جس کی مختصر زندگی کا بیشتر حصہ جہاد میں گزرا۔گردیز میں سخت سردی تھی۔برف باری ہو رہی تھی۔رات کو غسل کرنے لگا۔ساتھیوں نے منع کیا کہ اختر اتنی سخت سردی میں غسل مت کرو۔کہا کہ کل میری شادی ہونے والی ہے اس کی تیاری کر رہا ہوں۔

ساتھی حیران تھے کہ محاذِ جنگ پر کیسی شادی؟

صبح جب گاڑی میں بیٹھ کر مجاہدین دشمن کی طرف گردیز کے اگلے مورچوں میں جا رہے تھے تو ہر ایک ساتھی دوسرے سے کہہ رہا تھا کہ اگر آپ کو شہادت مل جائے تو میری قیامت کے دن شفاعت کرنا۔

پھر سب نے اختر سے کہا اگر آپ شہید ہوگئے تو ہماری ضرور شفاعت کرنا۔



اختر نے کہا میں اس کی سفارش کروں گا جو یہ وعدہ کرے کہ پوری زندگی جہاد نہیں چھوڑے گا۔

چنانچہ دشمن کے کئی مورچے فتح کرتے ہوئے اختر جام شہادت نوش فرما گئے۔مجھے بہت شوق تھا کہ اختر بھائی کو خواب میں دیکھوں مگر یہ خواہش پوری نہ ہوسکی۔

جب ہم اس کی شہادت کی جگہ گردیز پہنچے۔ہماری گاڑی دشمن کے مورچے کے آگے سے گزر رہی تھی۔مجاہد ڈرائیور نے کہا مولانا کلمہ پڑھ لیں ممکن ہے گولے لگے اور ہم شہید ہو جائیں میں نے کہا الحمدللہ مسلسل کلمہ پڑھ رہا ہوں۔

جب دشمن کے بالکل قریب مورچے میں رات گزاری تو الحمدللہ رات سحری کے وقت دو گھنٹے تک اختر سے ملاقات ہوئی اور اس کو بہت خوش پایا۔

(بھائی اختر محمود کو شہادت کے بعد مورچے سے پیچھے لایا گیا تو چہرے پر خون لگا ہوا تھا۔راقم نے رومال سے وہ خون صاف کیا تو کافی عرصے تک اس رومال سے
بہترین خوشبو آتی رہی ............ مرتب)

جلال آباد میں ایک عرب مجاہد کو گولی لگی۔زخمی ہوگیا۔زور زور سے مجاہدین کو بلانے لگا۔سب جمع ہوگئے۔

کہا ہاتھ اٹھاؤ دعا کرو کہ اللہ سب کو وہی موت عطا فرمائے جو اس وقت مجھے دے رہا ہے۔

معلوم نہیں اللہ نے اس کو کیا دکھا دیا تھا کہ وہ دوسروں کے لئے بھی وہی دعا مانگ رہا تھا۔

یہ دعا کر کے مسکراتا ہوا جام شہادت نوش فرما گیا۔

ہر شہید دنیا سے مسکراتا ہوا جاتا ہے۔

نشانِ مردِ مومن با تو گویم
چوں مرگ آید تبسم برلب اوست

مومن کی یہ نشانی ہوتی ہے کہ جب وہ مرتا ہے تو چہرے پر مسکراہٹ سجی ہوتی ہے۔

مفتی ابوعبیدہ کو شہادت کے تین دن کے بعد دفن کیا گیا۔ سخت بارش ہو رہی تھی لوگ جب قبر میں دیکھتے تو ایسا لگتا جیسے چہرے سے روشنی کی شعاعیں نکل رہی ہیں۔

افغانیوں نے کہا کہ دس سال میں ہم نے اتنا نورانی چہرہ نہیں دیکھا۔

ایسے انعامات و کرامات شہید کو عطا کئے جاتے ہیں جن کا دنیا میں تصور بھی نہیں کیا جاسکتا۔

شیخ ڈاکٹر عبداللہ عزام شہید نے "آیات الرحمن فی جہاد الافغان" کے نام سے کتاب لکھی ہے جس میں افغان اور عرب شہداء کے عجیب عجیب واقعات لکھے ہیں۔

جو ایمان میں تازگی اور شہادت کی لذت کو دل میں موجزن کر دیتے ہیں۔

آج ہمارے دلوں میں سے شہادت کا شوق نکل چکا ہے جس کی وجہ سے مسلمان نہ جہاد کے میدانوں میں آتے ہیں اور نہ جہاد کی زندگی کو اختیار کرتے ہیں۔

## آگ کے شعلے

ہماری اس غفلت کی وجہ سے بوسنیا کے ایک لاکھ سے زائد مسلمانوں کو کافروں نے ذبح کر دیا ہے۔

کشمیر کے ہزاروں افراد کو ظلم کی آگ میں جلا دیا گیا ہے۔

فلسطین کے ہزاروں مسلمان اپنی زندگیوں سے ہاتھ دھو بیٹھے ہیں۔

افغانستان کے سولہ لاکھ مسلمان اپنے خون کی قربانی دے چکے ہیں۔

جگہ جگہ قتل و غارت گری، آگ و خون کے شعلے اُٹھ رہے ہیں۔ ماؤں، بہنوں کی عزتیں سر بازار لٹ رہی ہیں۔ پھر بھی ہمیں جہاد سمجھ میں نہیں آ رہا ہے کیونکہ ہم شہادت کی لذت سے



ناآشنا ہیں۔

مگر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جو مخلوق کائنات میں سب سے افضل ہیں بار بار شہادت کی تمنا فرماتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ ہمارے دلوں میں بھی شوق شہادت پیدا فرما کر ہمیں لذت شہادت سے آشنا کر دیں۔ آمین

**وما علینا الا البلاغ**

# ترکِ جہاد کے نقصانات

نحمده ونصلی علی رسوله الکریم

امابعد : فاعوذ بالله من الشیطن الرجیم

بسم الله الرحمن الرحیم

الاتنفروا یعذبکم عذاباً الیماً ویستبدل قوما غیر کم ولاتضروه شیاً والله علی کل شیءٍ قدیر

(توبہ آیت ۳۹)

اگر تم نہ نکلو گے تو تم کو دردناک عذاب دے گا اور بدلے میں لائے گا اور لوگ تمہارے سوا۔ اور کچھ نہ بگاڑ سکو گے اس کا اور اللہ سب چیز پر قادر ہے۔

وقال النبی صلی الله علیه وسلم

من مات ولم یغزو ولم یحدث نفسه

بغزو مات علی شعبة من نفاق

(کنزالعمال ص ۲۹۳ ج ۴)



حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

جو شخص مر گیا اور جہاد نہ کیا اور جہاد کرنے کا ارادہ بھی اس کے دل میں نہ آیا وہ منافقت کے ایک حصے پر مرے گا۔

وقال النبی صلی الله علیه وسلم من لقی الله

بغیر اثر من جهاد لقی الله وفیه ثلمة

(کنزالعمال ص ۲۸۱ ج ۴)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ جو شخص اللہ سے بغیر جہاد کے اثر کے علاوہ اس حالت میں ملے گا کہ ناقص انسان ہوگا۔

وقال اصحاب محمد صلی الله علیه وسلم:

نحن الذین بایعوا محمدا علی الجهاد مابقینا ابداً

غم زندگی کا حسرت، سبب اور کیا بتائیں
میری سوچ کی بلندی میری ہمتوں کی پستی

واجب الاحترام معزز اساتذہ کرام! اور میرے غیور مسلمان بھائیو!

حضرات اکابر علماء کے بعد مجھ جیسے کم علم اور کم عمل طالب علم کا بیان کرنا بہت ہی عجیب لگ رہا ہے لیکن ان حضرات کے حکم پر چند بہت ہی اہم باتیں ان حضرات کے فرمودات کی روشنی میں عرض کرنی ہیں۔

## بیداری

دو روز قبل گلشن اقبال کے علاقے میں جو ہماری عظیم الشان جہاد کانفرنس ہوئی تھی۔ اس میں میں نے عرض کیا تھا کہ بابری مسجد ختم نہیں ہوئی۔ شہید ہوئی ہے اور شہید زندہ ہوا کرتے ہیں۔

اور میں نے یہ بھی عرض کیا تھا کہ بابری مسجد ہم سے سبقت لے گئی۔

ہم نے سوچا تھا کہ اپنا خون دے کر امت کو جہاد پر اٹھائیں گے لیکن بابری مسجد نے اپنی

قربانی دے کر اس مسئلے کو آسان کر دیا ہے۔

آج مسلمانوں میں ایک جوش نظر آ رہا ہے ایک ولولہ نظر آ رہا ہے۔

ایک میدان ہمارے لئے کھل گیا ہے اب ہمارے لئے موقع ہے کہ ہم کھل کر کچھ کہہ بھی سکتے ہیں اور کچھ کر بھی سکتے ہیں۔ اب تمام حجتیں تمام ہو چکی ہیں۔ کسی مسئلے میں ابہام نہیں رہا۔

## اسلامی آزادی

اور ہمیں یہ بھی پتہ چل چکا ہے کہ اس ملک میں ہمیں کتنی مذہبی آزادی حاصل ہے اور ہمیں یہ بھی پتہ چل چکا ہے کہ ہمارے دوست کون ہیں اور ہمارے دشمن کون ہیں؟

ہم سے کہا جاتا ہے کہ تم اس ملک میں جہاد کی تقریریں کرتے پھرتے ہو۔

جس ملک کی اپنی دفاعی قوت موجود ہے اور اس ملک میں اسلام کو مکمل طور پر آزادی حاصل ہے تو پھر تمہیں کیا ضرورت ہے کہ تم ایک ایک گلی میں ایک ایک کوچے میں جہاد کی دعوت دیتے پھرتے ہو۔

پاکستان کے اعلیٰ حکام میں سے ایک شخص نے مجھے کہا کہ تمہیں معلوم ہے کہ تمہاری ان حرکتوں کی وجہ سے جو تم انڈیا کے خلاف کرتے ہو چوبیس گھنٹے "را" کے ایجنٹ تمہارے پیچھے لگے ہوئے ہیں جو کسی بھی وقت تمہیں ختم کر سکتے ہیں۔

آج ہمیں یہ پتہ چل گیا ہے کہ اس ملک کے اندر ہمیں کوئی اسلامی آزادی حاصل نہیں ہے۔

اسلامی آزادی کا مقصد اگر یہ ہے کہ جو چاہے نمازیوں کا گلا گھونٹ دے، جو چاہے نبوت کا دعویٰ کر دے، جو چاہے صحابہؓ پر بدزبانی کر لے، جو چاہے علماء کے خلاف بیان داغ دے، جو چاہے سود کی حلت کے فتوے اخبارات کے اندر دے کر دندناتا پھرے، جو چاہے علماء کی توہین کرے۔

اگر اسلامی آزادی اسی کا نام ہے کہ ہمیں اپنی مساجد کا تحفظ حاصل نہیں، اگر اسلامی آزادی اسی کا نام ہے کہ ہمیں جہاد کی ٹریننگ سے روکا جاتا ہے، اگر اسلامی آزادی اسی چیز کا نام ہے کہ آج مسلمانوں پر جہاد کے دروازوں کو بند کر کے فحاشی اور عریانی کے سیلاب میں میرے نوجوان کو ڈبو دیا گیا ہے تو اس آزادی پر ہم کل بھی لعنت بھیجتے تھے آج بھی لعنت بھیجتے ہیں۔



ہمیں آزادی چاہئے رب کے کلمے کی آزادی۔ ہمیں آزادی چاہئے رب کے نظام کی آزادی۔

ہمیں آزادی چاہئے علماء کے تقدس کی آزادی۔ ہمیں آزادی چاہئے دین کی بالادستی کی آزادی۔ ہمیں آزادی چاہئے کہ سپریم کورٹ سے لے کر ایک عام عدالت کے اندر بھی رب کا قانون ہو، قرآن کا قانون ہو، نبی ﷺ کا دستور ہو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کا نظام ہو، اور کوئی زبان اسلام کے خلاف بدزبانی نہ کر سکے۔

ایک طرف بابری مسجد گرتی ہے۔ دوسری طرف بوسنیا کے مسلمانوں کا لہو ہوتا ہے تیسری طرف کشمیر کے اندر مسلمانوں کے خون کی ہولی کھیلی جاتی ہے۔

اب اس پر اگر کوئی آدمی صدائے احتجاج بلند کرتا ہے یا جہاد کی نیت سے کوئی نکلتا ہے تو اس کے راستے کو بند کیا جاتا ہے۔ اسے بدنام کیا جاتا ہے اس کو قتل کرنے کی سازش کی جاتی ہے۔

اگر یہی آزادی ہے تو اس آزادی کو ہم تمہارے منہ پر مارتے ہیں۔

## ہمارا ہدف

اس لئے پورے ملک کے اندر ہمارے علماء کا موقف دو ٹوک ہے۔ اور بغیر کسی لگی لپٹی کے ہم کہہ رہے ہیں کہ ہم بابری مسجد کے لئے سڑکوں پر مظاہرے نہیں کریں گے، ہم بابری مسجد کے بدلے میں یہاں کے مندروں کو نہیں گرائیں گے ہم پاکستان میں چلتے پھرتے کافروں کو قتل نہیں کریں گے۔

ہمارا ہدف اسرائیل کے وہ یہودی ہیں جنہوں نے بابری مسجد کو گرانے کے پلان میں حصہ لیا۔

ہمارا ہدف انڈیا کے وہ رہنما ہیں جنہوں نے اپنی قوم کو کھڑا کر کے مسلمانوں کے خلاف ایک موقع فراہم کیا کہ دوبارہ انڈیا کی گلیوں کو مسلمانوں کی لاشوں سے بھرا جائے۔ ہمارا ہدف کشمیر میں لڑنے والا ہندو بھیڑیا ہے۔

ہم یہاں کے حقیر ترین کافروں پر انگلی نہیں اٹھائیں گے۔ ہم ان کے مندروں کو گرانا اپنی توہین سمجھتے ہیں۔

البتہ محمود غزنویؒ کی طرح جب ہم چڑھائی کر کے جائیں گے (انشاء اللہ مجھے چڑھتے سورج کی طرح یقین ہے کہ جس طرح روس کے ٹکڑے ٹکڑے ہو گئے انڈیا کے بھی ٹکڑے ٹکڑے ہوں گے۔) تو ان کی اینٹ سے اینٹ بجائیں گے۔

اور انڈیا کے خلاف جو فوج تیار ہے وہ افغانستان کے مجاہدین کی جماعت ہے اور ان کے ساتھ یہ جیالے جائیں گے اور انڈیا کے مندروں کو گرا کر اس کا انتقام لیں گے۔

## آخر یہ کیوں ہو رہا ہے؟

میرے مسلمان بھائیو! ہم نے اپنا اجلاس طلب کر لیا ہے اور علماء کرام کی ہدایات کی روشنی میں ہم اپنا لائحہ عمل طے کریں گے اور اپنے مسائل انشاء اللہ خود حل کریں گے۔ مجھے یقین ہے کہ مسلمان اس اہم مسئلے میں بھرپور طریقے سے مجاہدین کا تعاون کریں گے اور بابری مسجد کی شہادت کی وجہ سے مسلمانوں کے اندر جو جذبہ اور بیداری آئی ہے اس سے وہ کام لیں گے۔

اس لئے اس موضوع پر آج میں زیادہ گفتگو نہیں کروں گا۔

میں آج یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ آخر یہ ہو کیوں رہا ہے؟

بابری مسجد کو کیوں گرایا گیا؟ یہودی مدینہ منورہ کی طرف للچائی ہوئی نظروں سے کیوں دیکھ رہا ہے؟

آپ حدیث کی کتابوں کو اٹھا کر دیکھ لیجئے۔ اساتذہ بیٹھے ہوئے ہیں۔

یہی یہودی، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی منتیں کر رہے تھے کہ ہمیں خیبر میں رہنے دیا جائے۔ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو خیبر سے نکالنے کا فیصلہ کیا۔ ایک بوڑھے یہودی نے آ کر کہا۔ اے عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کے سامنے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے کہا تھا کہ خیبر کے اندر یہودیوں کو رہنے دیا جائے گا۔ اور یہ مسلمانوں کو ٹیکس دیں گے۔ اپنی پیداوار کا حصہ دیں گے تو آپ ہمیں کیوں نکال رہے ہیں؟

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: "اے اللہ کے دشمن! مجھے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک ایک فرمان یاد ہے۔ اور مجھے یہ بھی یاد ہے کہ جب اللہ کے نبی ﷺ نے تیری طرف اشارہ کر کے کہا تھا کہ وہ دن بھی آئے گا جب تجھے خیبر سے مسلمان نکالیں گے اور تیری اونٹنی تیرے



پیچھے بھاگتی ہوئی جا رہی ہوگی۔" (بخاری)

میں تمہیں خیبر سے نکالوں گا۔ خیبر کو تم سے پاک کروں گا۔

کل یہی یہودی مسلمانوں کی منتیں کرتا تھا، رہنے کے لئے ٹیکس دیا کرتا تھا آج اس یہودی کو یہ ہمت کیسے ہو گئی کہ اسرائیل کے اندر مسلمانوں کے تقدس کو پامال کرے۔

آج اس یہودی کو یہ ہمت کیسے ہو گئی کہ مدینہ منورہ کو اپنے قبضے میں لینے کی بات کر کے عظیم ترین اسرائیل کا دعویٰ کرے۔

کل تک وہ عیسائی جن کو مسلمانوں نے اتنا مارا تھا کہ ان کو سر چھپانے کی کوئی جگہ نہیں ملتی تھی۔ اور ان کا ایک کمانڈر جب کشتی کے ذریعے ایک دریا عبور کر کے بھاگ رہا تھا تو اپنی سرزمین کی طرف دیکھ کر کہا تھا کہ اب میں قیامت تک لوٹ کر تیری طرف نہیں آ سکوں گا۔

وہی عیسائی جنہوں نے ہماری تلواروں کے نیچے دم توڑا تھا۔

وہی عیسائیت جو کل تک ہم سے بھیک مانگتی تھی۔

وہی عیسائی جو کل تک ہمارے غلام بن کر رہا کرتے تھے۔

وہی ہندو جو کل تک ہمارے مغل بادشاہوں کی غلامی میں رہا کرتے تھے۔ آج وہ بھی ہم پر شیر ہو گئے۔ آج عیسائی بھی ہم پر شیر ہو گئے۔ آج یہودی بھی ہم پر شیر ہو گئے۔

آخر مسلمانو! سوچو تو سہی ہم مسلمان ہیں اور وہ اسی کفر پر قائم ہیں؟ اتنا بڑا انقلاب آخر کیوں آ گیا۔

## فساد فی الارض

آپ حضرات علماء کرام سے یہ سنتے رہتے ہوں گے کہ جب زمین پر گناہ پھیلتے ہیں۔ معاصی عام ہوتے ہیں تو اللہ کا عذاب نازل ہوتا ہے بلکہ یہ جملہ تو آج کل جان چھڑانے کا بہترین ذریعہ ہے۔ کسی سے جا کر کہو کشمیر کے مسلمان مارے گئے۔ کہتے ہیں یہ ان کے گناہوں کی سزا ہے۔ بوسنیا والے اپنے گناہوں کی سزا جھیل رہے ہیں۔

یہاں تک کہ ایک شخص سے کہا گیا کہ اگر تیری بیٹی کے ساتھ وہ ہو جو کشمیر کی بیٹی کے ساتھ اس کے بوڑھے باپ کے سامنے ہوتا ہے تو تو برداشت کرے گا؟ اس نے کہا ہاں، میرے گناہ اگر اس قسم کے ہوئے تو میں یہ بھی برداشت کر لوں گا۔

یہ جملہ ایک بہانہ ہے، ایک آڑ ہے جس کو لے کر ہم اپنے دامن کو جہاد سے بچاتے ہیں۔

مجھے چڑھتے سورج کی طرح یقین ہے کہ اللہ کا یہ فرمان سچا ہے:

ظهر الفساد فی البر والبحر بما کسبت ایدی الناس

(سورہ روم آیت ۴۱)

کہ خشکی اور تری میں فساد ظاہر ہو گیا لوگوں کے گناہوں کی وجہ سے

لیکن سوچو تو سہی کہ کس گناہ کی وجہ سے کون سا عذاب آ رہا ہے۔

بعض چیزوں کو ہم نے اتنا اونچا سمجھ لیا کہ اگر کوئی اس کے مستحبات کے خلاف بھی کرے تو کہتے ہیں کہ اس نے گناہ عظیم کر لیا۔

اور بعض گناہ ہماری زندگیوں میں نیکیاں بن کر شامل ہو چکے ہیں۔

## نیکیاں اور گناہ

دوستو! یہ قانون اچھی طرح سمجھ لو کہ دنیا میں جب کفر طاقتور ہوگا تو گناہ زیادہ پھیلیں گے اور جب دنیا میں اسلام طاقتور ہوگا تو نیکیاں زیادہ پھیلیں گی۔ اس لئے تفسیر کبیر کی آٹھویں جلد صفحہ ۱۸۰ پر امام رازی رحمۃ اللہ علیہ۔ امام ابوبکر قفال شاشی رحمہ اللہ کا قول نقل کرتے ہیں کہ "امر بالمعروف اور نہی عن المنکر۔" اس امت کا فریضہ ہے۔

جب تک یہ امت نیکیوں کی طرف بلاتی رہے گی اور گناہوں سے روکتی رہے گی تو اس امت پر عذاب نہیں آسکے گا اور دعائیں قبول ہوں گی۔

پھر فرمایا۔ سب سے بڑی نیکی اسلام ہے اور سب سے بڑا گناہ کفر ہے۔

اسلام کی نیکی کو لانے کے لئے جو طریقہ ہے وہ بھی جہاد ہے اور کفر کو مٹانے کے لئے جو طریقہ ہے وہ بھی جہاد ہے۔

تو اللہ کے اس قول:

کنتم خیر امة

کہ تم بہترین امت ہو۔ جو امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے ہو، کا معنی یوں کیا کہ "تم بہترین امت ہو جو جہاد کرتی ہو۔" اس لئے کہ جہاد کے ذریعے سے کفر مٹے گا اور اسلام آئے گا۔ اور دنیا سے گناہ کم ہوں گے۔



اور حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی یہ تفسیر نقل کی ہے۔

تامرونهم ان يشهدوا ان لا اله الا الله

تم لوگوں سے کہتے ہو کہ آؤ، اللہ کی وحدانیت کی گواہی دو۔

وتقاتلونهم عليه

اور جو تمہاری بات نہیں مانتا تم اس سے قتال کر کے اسے ختم کر دیتے ہو۔

لہٰذا نہ کفر رہے گا اور نہ دنیا کے اندر کوئی گناہ رہے گا۔

اسی پر امام رازیؒ نے لکھا ہے کہ اس سے معلوم ہوا کہ جہاد سب سے افضل ترین عبادت ہے اس سے افضل اور کوئی عبادت نہیں۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

جاء رجل الیٰ رسول الله صلی الله علیه وسلم

ایک آدمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا

فقال دلنی علی عمل یعدل الجهاد؟

کہا کہ مجھے ایسا عمل بتائیں جو جہاد کے برابر ہو؟

قال لا اجده

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں جہاد کے برابر کوئی عمل نہیں پاتا۔

(صحیح البخاری ص ۳۹۰ ج ۱)

## ترک جہاد گناہ کبیرہ

یہ تو سب جانتے ہیں ہی کہ جہاد اللہ کا فریضہ ہے جو قرآن میں نازل ہوا، یہ تو ہر ایک جانتا ہے کہ جہاد رسول اللہ نے کیا ہے اور یہ بھی سب جانتے ہیں کہ جہاد کرنے سے اجر ملتا ہے۔

لیکن یہ کیوں نہیں مانتے کہ جہاد کو چھوڑنا اتنا بڑا گناہ ہے جس کی وجہ سے انسان کی شخصی زندگی بھی متاثر ہوتی ہے اور اجتماعی طور پر دنیا کے اندر بھی فساد برپا ہو جاتا ہے اور ان دونوں چیزوں کو قرآن مجید نے بیان کیا ہے۔

کہیں قرآن کہتا ہے:

یا ایها الذین امنوا مالکم اذا قیل لکم

انفروا فی سبیل اللہ اثاقلتم الی الارض

اے ایمان والوتم کو کیا ہوا جب تم سے کہا جاتا ہے

کہ نکلو اللہ کی راہ میں تو گرے جاتے ہو زمین پر۔

کوئی کہتا ہے مشورہ نہیں مل رہا ہے، کوئی کہتا ہے گھر سے فرصت نہیں، کوئی کہتا ہے جان پیاری ہے، کوئی کہتا ہے اولاد پیاری ہے، کوئی کہتا ہے دینی مصروفیت ہے، کوئی کہتا ہے دنیاوی مصروفیت ہے۔

اثاقلتم الی الارض

زمین میں دھنس جاتے ہو۔

ارضیتم بالحیوۃ الدنیا من الأخرۃ

کیا خوش ہو گئے دنیا کی زندگی پر آخرت کو چھوڑ کر

تمہاری گھٹیا جانوں کو اللہ جنت کے بدلے خرید چکا ہے۔ تمہارے حقیر مال کو اللہ جنت کے بدلے خرید چکا ہے۔ اب تم اس سے بھی بخل کرتے ہو کہ یہ گھٹیا جان دے کر جنت لے لو۔

فما متاع الحیوۃ الدنیا فی الاخرۃ الاقلیل

یادرکھو دنیا کی زندگی آخرت کے مقابلے میں بہت تھوڑی ہے۔

(توبہ آیت ۳۸)

آگے فرمایا:

الاتنفروا یعذبکم عذاباً الیما

اگر تم نہ نکلو گے تو دے گا تم کو دردناک عذاب

بعض مفسرین نے کہا دردناک عذاب سے مراد

یسلط بعضکم علی بعض

تم آپس میں ایک دوسرے پر مسلط کر دیے جاؤ گے۔

مسلکی لڑائیاں، گروہی لڑائیاں، خاندانی لڑائیاں، چھوٹی چھوٹی باتوں میں الجھ کر اپنی زندگیاں تباہ کر دو گے۔



## انفرادی عذاب

میرے محترم دوستو! جہاد چھوڑنے کی وجہ سے اللہ پاک انسان کو شخصی عذاب میں مبتلا کر دیتے ہیں۔ شخصی طور پر انسان بزدل ہو جاتا ہے۔ آج تو بزدلی پر بھی فخر کیا جاتا ہے۔ کہتے ہیں میری ایسی نازک طبیعت ہے کہ ذرا سی اونچی آواز سنتا ہوں تو دل میں درد ہو جاتا ہے۔

لوگ کہتے ہیں واہ سبحان اللہ کتنے اچھے آدمی ہیں کہ ذرا اونچی آواز سن کر دل کی دھڑکن تیز ہو جاتی ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ کے نبی ﷺ نے فرمایا:

شرما فی الرجل شح هالع وجبن خالع

(السنن الکبریٰ بیہقی ص ۱۷۰ ج ۹)

کہ آدمی میں سب سے بدترین خصلت ایک یہ ہے کہ وہ سخت بزدل ہو۔ میدان جہاد کی طرف جاتے ہوئے لرزہ طاری ہو جائے۔ اور دوسری بدترین خصلت یہ ہے کہ وہ سخت بخیل ہو کہ اللہ کے راستے میں مال بھی خرچ نہ کرے۔

جس چیز کو میرے نبی شر کہہ دیں وہ چیز گناہ نہیں بنے گی کیا؟

آج بہادری کے میدانوں سے دور رہ کر ہم ایک کبوتر کے بچے اور .......... خرگوش سے زیادہ بزدل ہو چکے ہیں۔ جو چاہتا ہے جس طرح چاہتا ہے ہمیں ہانک لیتا ہے۔

اس انفرادی عذاب کو بیان کرتے ہوئے نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

من مات ولم یغزو ولم یحدث نفسه

بغزومات علی شعبة من نفاق

جس نے نہ جہاد کیا اور نہ جہاد کرنے کا ارادہ بھی اس

کے دل میں آیا ہو وہ منافقت کے ایک حصے پر مرے گا۔

(کنز العمال ص ۲۹۳ ج ۴)

ترمذی اور کنز العمال کی روایت ہے کہ جو شخص اللہ کے پاس اس حالت میں آیا کہ اس کے جسم پر جہاد کا نشان نہ ہوا۔

لقی اللہ وفیه ثلمة

وہ ایک ناقص مسلمان کی حیثیت سے آئے گا۔

جس نے اپنے دین کو جہاد کی پختگی سے پکا نہ کیا ہو وہ ناقص مسلمان ہے۔

جن چیزوں پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتنی وعیدیں سنائیں کیا وہ گناہ نہیں بنتیں؟ کیا وہ منکر نہیں بنتے؟

## ترکِ جہاد کا عمومی اثر

ہر گناہ کا کوئی نہ کوئی اثر ہوتا ہے۔ اگر مسلمان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شکل نہیں اپناتے تو اس گناہ کا بھی ایک اثر ہوگا۔ اگر عورتیں شرعی پردہ نہیں کرتیں تو اس گناہ کا بھی ایک اثر ہوگا۔ اور یقیناً اثر ہوگا۔

لیکن ترک جہاد کے گناہ کا بڑا عمومی اثر ہوتا ہے۔ کیونکہ جب تم جہاد چھوڑ دو گے تو اس گناہ کی وجہ سے اللہ کا کلمہ نیچے آ جائے گا۔

جس اللہ نے تمہیں انسان اور مسلمان بنا کر عظمت دے دی تم اپنی جانوں کو بچانے کی خاطر اس اللہ کے کلمے کو نیچے کر رہے ہو۔

ترک جہاد کے گناہ کی وجہ سے یہ نقصان ہوا کہ کافر اللہ کے نازل کیے ہوئے دین کا مذاق اڑاتے ہیں۔

یہ نقصان ہوا کہ مساجد کو گرایا جاتا ہے۔

یہ نقصان ہوا کہ اللہ کے قرآن کو جلایا جاتا ہے۔ اس کو استنجے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

یہ نقصان ہوا کہ اللہ کے دین کی دعوت پر پابندی لگا دی جاتی ہے۔ اللہ کا نام لینا جرم قرار دیا جاتا ہے۔

جہاد چھوڑنے کی وجہ سے کتنا بڑا اجتماعی عذاب آیا مسلمانوں پر۔

اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

یوشک ان تداعی علیکم الامم

ارے وہ دردناک دن بھی آئے گا کہ یہ کافر تمہیں کھانے کے لئے ایک دوسرے کو اس طرح بلائیں گے جس طرح بھوکے کو دسترخوان پر کھانے کے لئے بلایا جاتا ہے۔

کافر تمہیں چن چن کر لقمہ بنائیں گے۔ یہودی ہندو کو بلائیں گے، ہندو عیسائی کو بلائیں



گے۔ سب جمع ہو کر تمہیں ہڑپ کر جائیں گے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ بات سن کر صحابہؓ کی حالت غیر ہوگئی کہ جب ہم تین سو تیرہ تھے اس وقت یہ کافر ہم کو نہیں کھا سکے ہم ایک ہزار تھے مگر کافر کچھ نہیں کر سکے۔

صحابہ نے پوچھا یا رسول اللہ کیا اس وقت مسلمان تھوڑے ہوں گے؟

فرمایا نہیں بہت زیادہ ہوں گے۔

ولکنکم غثاء کغثاء السیل

سمندر کی جھاگ کی طرح دور دور تک پھیلے ہوئے نظر آؤ گے۔

مگر تمہارے اندر کوئی قوت، شوکت، اور اجتماعیت نہیں ہوگی۔

یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور کیا ہوگا؟ فرمایا تمہارے دشمنوں کے دلوں سے تمہارا رعب نکال دیا جائے گا۔

آج تمہارا رعب ان کے دلوں سے نکال دیا گیا ہے کیونکہ تمہاری زندگیوں سے جہاد نکل گیا ہے۔

سانپ کتنا بارعب ہوتا ہے مگر جب اس کا زہر نکال دیا جائے تو اس کا رعب ختم ہو جاتا ہے۔

پھر بچے بھی اس سے کھیلتے ہیں اور دور دور سے لوگ اس کا تماشا دیکھنے آتے ہیں۔

آج مسلمان بھی تماشا بن چکے ہیں کہیں تمہارے جھگڑے اور لڑائیاں دکھائی جاتی ہیں۔

کہیں ثقافتی شو کے نام سے مسلم خواتین کو ٹی وی پر دکھایا جا رہا ہے۔ تمہارے حکمران ہوں یا عوام کافر انہیں نچا رہے ہیں۔ پوری دنیا کے کافر تمہارا تماشا دیکھتے ہیں۔ تمہاری کوئی حیثیت نہیں رہی۔

مگر ایک وہ دور تھا جب ایک مسلمان کسی سرزمین پر اترتا تھا تو کافر اس کی طرف دیکھ نہیں سکتے تھے۔

کاش! جہاد ہوتا کافر مسلمانوں کے نوکر ہوتے۔ آج جہاد نہ ہونے کی وجہ سے مسلمان امریکہ میں جا کر کافروں کے جوتے پالش کرنے پر فخر محسوس کرتے ہیں۔ یہ عظیم مسلمان اللہ کے نبی کا امتی کینیڈا وغیرہ کے ممالک میں جا کر روزی کی خاطر کہتا ہے کہ میں قادیانی ہوں مجھے

سیاسی پناہ دی جائے۔

اگر جہاد ہوتا تو غنائم آتے، اگر جہاد ہوتا تو کافروں کے اموال مسلمانوں کے قدموں میں پڑے ہوتے اور مسلمانوں پر یہ دن نہ آتے کہ روزی کی خاطر اپنا دین بیچتے۔

صحابہؓ نے پوچھا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس عذاب کی وجہ کیا ہوگی؟

فرمایا:

حب الدنیا و کراھیة الموت.

(ابوداود-بیہقی)

دنیا کی محبت تمہارے دلوں میں گھر کر جائے
گی۔ کہو گے ہم دیندار ہیں لیکن دنیا نہ چھوٹے۔

یااللہ دین کا جتنا کام لے لے مگر زندہ رکھ مارنا نہیں۔

یااللہ دین کا عظیم الشان کام لے لے لیکن وہ کام نہ ہو جس میں جیل کی سلاخیں دیکھنی پڑیں جس میں موت دیکھنی پڑے، جس میں جسم کو استریوں کے ساتھ جلایا جائے، جس کی وجہ سے گردنیں کٹیں، جس کی وجہ سے خون بہہ جائے۔

لیکن حب الدنیا، دنیا رہے۔ کراھیة الموت، شہادت نہ ملے۔

ایک روایت میں آیا ہے:

و کراھیة القتال.

کہ قتال کی نفرت تمہارے دلوں میں بیٹھ جائے گی۔

## امت واحدہ

اگر ترک جہاد کا گناہ ہم نے اپنے دلوں سے صاف نہ کیا تو امت کے ایک ایک فرد کے قتل کا اور ایک ایک خون کے قطرے کا حساب دینا پڑے گا۔

جو عزت لوٹی جائے گی اس کا حساب مسلمانوں کو دینا پڑے گا۔ قرآن کا جو ورق جلے گا اس کا حساب دینا پڑے گا۔ یہ امت واحدہ ہے متفرقہ نہیں۔ تم اس امت سے خود کو نہیں کاٹ سکتے۔

حضور علیہ السلام کا ارشاد ہے:



المسلم کجسد واحد

مسلمان ایک جسم کی مانند ہے۔

چاہے وہ مشرق کا ہو یا مغرب کا شمال کا ہو یا جنوب کا ایک لڑی میں پروئے ہوئے ہیں۔

## شیروں کی للکار

ایک وہ دور تھا جب رستم نے یہ کہا تھا کہ "اپنی فوجیں واپس لے جاؤ ورنہ ہم انہیں کاٹ کر رکھ دیں گے۔"

تو حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ (بعض کہتے ہیں کہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے اس سے کہا کہ "شاید ہم پہلے چلے جاتے کیونکہ ہم آئے ہیں خالی ہاتھ۔ مگر اب تمہارے رعب میں آ کر تو ہم واپس جا ہی نہیں سکتے۔"

حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک بادشاہ نے پوچھا کہ "تم کس لئے ہمارے پاس آئے ہو؟" اس کے پوچھنے کا انداز ذرا سخت تھا تو حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس سے زیادہ اونچی آواز میں جواب دیا۔

فرمایا: "تمہارا خون لذیذ ہے اسے پینے کے لئے آئے ہیں۔" بادشاہ سر جھکا کے رہ گیا۔

جب روم کے بادشاہ ناقور نے ہارون الرشید کو خط لکھا کہ ہم نے بہت ٹیکس دے لیا۔ اب ہم تمہیں ٹیکس نہیں دیں گے ہم آزاد ہو چکے ہیں۔ ہارون الرشید نے اس کو خط لکھا:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ کے نام سے

ہارون الرشید کی طرف سے رومی کتے ناقور کے نام

الجواب ماتری دون ماتسمع

تو میرا جواب پڑھے گا نہیں آنکھوں سے دیکھے گا۔

مسلمان، کافروں کو جواب سناتا نہیں دکھاتا ہے۔

پھر ہارون الرشید کا لشکر ناقور کی سرحد پر پہنچ چکا تھا۔ اور ناقور ہاتھ جوڑ کر دوبارہ جزیہ دے

رہا تھا۔

میں بھی اللہ پر اعتماد کرتے ہوئے اپنے ان اکابر کی تعلیمات کی روشنی میں اور اپنی جان اللہ کے سپرد کر کے آپ حضرات کا اعتماد لے کر انڈیا کے متعصب ایڈوانی کو یہ بات کہہ رہا ہوں اور میرا رب پہنچائے گا اور یہ بات ہو کر رہے گی کہ

ایڈوانی! ہم تجھے جواب سناتے نہیں بلکہ آ کر تجھے اپنا جواب دکھائیں گے۔

## ہم بھی انہی کے ساتھ ہیں

اگر کمانڈر عبدالرشید شہید رحمۃ اللہ علیہ افغانستان کی فتح کے لئے مسکراتا ہوا جان دے سکتا ہے، اگر مولوی شبیر احمد شہید جیسا مدرس گردیز کی آزادی کے لئے سینے میں گولی کھا کر کلمہ پڑھتا ہوا شہید ہو سکتا ہے، اگر مدینہ منورہ کا شہزادہ شفیق مدنی، اللہ سے یہ دعا کرے کہ یا اللہ اسلام کے لئے میرے ٹکڑے ٹکڑے کر دے تاکہ کل قیامت کے دن آ کر بتا سکوں کہ حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرح شہید ہوا تھا۔ مجھے دفن نہیں کیا گیا تھا۔ پرندوں نے کھا لیا تھا۔ جلال آباد میں جان دے سکتا ہے۔ ہم انہی کے ساتھ رہے ہیں، انہی کے ساتھ بیٹھ کر محاذوں پر وقت گزارنے والے ہیں۔ انشاء اللہ ہم غزوہ ہند کے لئے بھی، بوسنیا کے لئے بھی، فلسطین کے لئے بھی، جسم کے جس حصے پر میرا رب چاہے گا گولی کھائیں گے اور دشمن کے سر سے گولی پار کریں گے اور ہماری زبانوں پر یہ ہوگا:

لست ابالی حین اقتل مسلما

یا اللہ جب تیرے راستے میں قتل ہو رہا ہوں مجھے

پروا نہیں کہ جسم کا کون سا حصہ کٹ رہا ہے۔

## اعلانیہ گناہ

میں یہ عرض کر رہا تھا کہ جہاد چھوڑنا ایک بہت بڑا گناہ ہے۔ پاکستان کے مسلمانوں نے صرف جہاد چھوڑنے کا گناہ نہیں کیا بلکہ جہاد کے راستے میں رکاوٹ بننے کا گناہ بھی کیا ہے۔ جیسے قرآن مجید میں اللہ پاک نے ایک خاص قوم کے متعلق کہا کہ نہ خود نکلتے ہیں اور نہ دوسروں کو نکلنے دیتے ہیں۔



فرح المخلفون بمقعدهم خلاف رسول الله

جہاد سے پیچھے رہنے والے خوش ہو رہے تھے کہ رسول اللہ نکل گئے ہم پیچھے رہ گئے۔ یہ مر جائیں گے ہم زندہ رہ جائیں گے۔

"وکرهوا"......اور وہ برا سمجھتے تھے کہ اللہ کے راستے میں جہاد کریں۔

اور لوگوں کو بھی روکتے تھے کہ:

لاتنفروا فی الحر

مت نکلو گرمی میں مر جاؤ گے

اللہ فرماتے ہیں اے نبی ان کو جواب دیجئے:

قل نار جهنم اشد حرا

کہ جہاد چھوڑ کر تم نے جو جہنم جلائی ہے وہ زیادہ خطرناک ہے۔

وہ گناہ جو اعلانیہ اور فخریہ کیا جائے اللہ پاک کی اس پر بڑی سخت پکڑ ہوتی ہے۔ حضرت مفتی رشید احمد صاحب لدھیانوی نے ڈاڑھی کے مسئلے پر لکھا ہے اور حدیث نقل کی ہے کہ پوری امت کو معاف کر دیا جائے گا مگر جو اعلانیہ اور فخر کے ساتھ گناہ کریں گے ان کو معاف نہیں کیا جائے گا۔

ہم نے جہاد چھوڑا اور اس پر فخر بھی کیا۔ ہم نے جہاد چھوڑا اور اس پر استغفار بھی نہیں کیا۔ ہم جہاد کے تارک ہوئے اور کبھی ہماری آنکھوں سے ایک آنسو بھی نہیں گرا کہ یا اللہ ہم کتنی بڑی عبادت سے محروم رہ گئے۔

ہم نے اس چیز کو اختیار کیا جس سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم منع فرمایا کرتے تھے۔ ایک صحابیؓ نے ایک غار دیکھا جس کے اردگرد سبزیاں اگی ہوئی تھیں۔ انہوں نے کہا میں اس غار میں رہوں گا اور بیٹھ کر خوب اللہ کی عبادت کروں گا۔ لوگوں سے دور بیٹھوں گا اور خوب اللہ اللہ کروں گا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جب اُن کے اس ارادے کا علم ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

انی لم ابعث بالیهودیة.

میں یہودیت کا دین لے کر نہیں آیا اور نہ نصرانیت کا دین لے کر آیا ہوں۔ میں تو ملت حنیفیہ لے کر آیا ہوں۔ سن لو اے لوگو!

والذی نفس محمد بیدہ لغدوۃ فی سبیل
اللہ او روحۃ خیر من الدنیا ومافیہا

(احمد)

اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں محمد ﷺ کی جان ہے۔ ایک صبح یا ایک شام اللہ کے راستے میں جہاد کرنا دنیا اور مافیہا سے بہتر ہے۔

حضرت قاضی عیاض مالکیؒ اس کی تشریح یوں کرتے ہیں کہ اگر کسی آدمی کو دنیا کا سارا مال واسباب دے دیا جائے اور وہ اللہ کے راستے میں کسی عبادت میں خرچ کر دے مجاہد کی ایک صبح کے برابر نہیں ہو سکتا۔

## ہمارا طرز عمل

قرآن مجید کی سورہ محمد جس کو سورۃ قتال بھی کہا جاتا ہے۔ اس میں ایک حکم پڑھ کر حیرانگی ہوتی ہے کہ اتنی بڑی وعید کے باوجود مسلمانوں پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔

کچھ مسلمان رو رو کر دعائیں کرتے تھے کہ یا اللہ جہاد کا حکم نازل کیجئے۔ کافروں نے ہمیں تنگ کر دیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آ کر درخواست کرتے تھے کہ ہمیں جہاد کی اجازت مل جائے تاکہ ہم کافروں سے بدلہ لے سکیں۔ اللہ رب العزت ارشاد فرماتے ہیں:

فاذا انزلت سورۃ محکمۃ و ذکر فیہا القتال

جب کوئی سورۃ نازل ہو جاتی ہے جس میں واضح جہاد کا حکم ہوتا ہے۔

رایت الذین فی قلوبہم مرض

تو آپ ان لوگوں کو دیکھیں گے جن کے دلوں میں نفاق کی بیماری ہے

ینظرون الیک نظر المغشی علیہ من الموت

وہ آپ کی طرف اس طرح دیکھتے ہیں
جیسے ان پر موت کی بیہوشی چھا گئی ہے۔

اللہ پاک کو غصہ آ جاتا ہے کہ کچھ تو وہ ہیں جو ایک حدیث سن کر جہاد میں جا رہے ہیں۔



ایک طرف میرا نبی ﷺ میدانوں میں کھڑا اسلام کے لئے اپنا خون پیش کر رہا ہے اور دوسری طرف یہ ایسے ظالم ہیں ایسے بدبخت ہیں ایسے شقی القلب ہیں کہ نہ جہاد کرتے ہیں اور نہ جہاد کا حکم سن سکتے ہیں۔

اللہ فرماتے ہیں:

فاولیٰ لہم

(القتال:۲۰)

ان پر ہلاکت ہو۔

ہمارا بھی یہی طرز عمل ہے کہ ادھر جہاد کی بات ہوئی ادھر ہمارے سر جھکے۔ اور ساتھ ہم نے مجاہدین کو اور کوسنا شروع کر دیا۔ جبکہ جہاد کا حکم سن کر نہ جانے والوں کے لئے اللہ پاک ہلاکت کی وعید سنا رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو اس وعید سے محفوظ فرمائے۔ آمین۔

## جہاد سیاست یا عبادت؟

میرے دوستو! مجھے ایک مسئلہ بتلاؤ کہ جہاد سیاست ہے یا عبادت؟

جہاد سیاست نہیں عبادت ہے۔

جس چیز کو رب قرآن میں نازل فرمائیں وہ عبادت ہے، جس چیز سے نبی محبت کریں وہ عبادت ہے۔ جس چیز کو نبی نے اختیار کیا وہ عبادت ہے۔

جس کے لئے نبی بار بار تمنا فرما رہے ہوں وہ سیاست نہیں عبادت ہوگی۔ پھر ہم نے جہاد کو سیاست کے طور پر کیوں دیکھا؟

عبادت میں تو یہ ہوتا ہے کہ میرا اپنا کام ہے دوسرے کریں نہ کریں میں نے کرنا ہے اور دوسروں کے غلط عمل سے وہ چیز ساقط نہیں ہوتی۔

کیا کسی نے اس لئے نماز چھوڑ دی کہ نمازی آپس میں جھگڑ رہے تھے۔

نمازی کچھ بھی کرتے رہیں فرض ساقط نہیں ہوگا۔ پھر ہم نے جہاد کیسے معاف کرا لیا؟

کسی نے کہا مجاہدین تو آپس میں لڑتے ہیں اس لئے ہم پر جہاد واجب نہیں، کسی نے کہا مجاہدین میں تو فلاں فلاں گناہ ہے اس لئے ہم جہاد نہیں کرتے۔

ارے اللہ کے بندو! ان کے گناہ بھی تھے شاید اور بھی ہوں گے اور اللہ نے معاف بھی

کر دیئے ہوں گے۔ کیونکہ حدیث میں آتا ہے:

**عند اول قطرة من دمه يكفر عنه كل خطيئة**

(کنز العمال ص ۲۱۰ ج ۴)

پہلا قطرہ خون کا زمین پر گرنے سے سارے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔

مگر ہم اپنے اس گناہ کو تو دیکھیں جو جہاد چھوڑنے کی وجہ سے ہم نے کمایا ہے۔ کبھی جہاد کی نیت تک نہیں کی جو منافقت کی نشانی ہے۔ کبھی تلوار کو ہاتھ نہیں لگایا کبھی اسلحے کو قریب سے نہیں دیکھا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ستائیس مرتبہ اسلحہ اٹھا کر میدانوں میں نکلیں اور ہم بالکل اس عمل سے دور رہیں۔ پھر بھی ہمیں ان کا گناہ تو یاد آ گیا اپنا گناہ یاد نہ رہا۔

## دین لٹ گیا

میرے مسلمان بھائیو! ہم ترک جہاد کے عظیم گناہ کی وجہ سے استغفار کریں ورنہ ہم پر کوئی بڑی مصیبت آئے گی۔

حدیث میں آتا ہے:

**من لم يغزو او يجهز غازيا او يخلف غازيا في اهله بخير اصابه الله بقارعة قبل يوم القيامة**

(کنز العمال ص ۲۱۳ ج ۴)

جس نے جہاد نہ کیا اور کسی مجاہد کو سامان جہاد بھی فراہم نہ کیا اور کسی مجاہد کے گھر والوں کی دیکھ بھال بھی اچھائی کے ساتھ نہ کی، اللہ قیامت سے پہلے اس کو کسی دردناک عذاب میں مبتلا کر دیں گے۔

وہ مرنے سے پہلے کسی کینسر میں، کسی مصیبت میں، کسی عذاب میں ایسا گھرے گا کہ روتا رہے گا مگر اس کے رونے کو کوئی نہیں سنے گا۔ کیونکہ جب اس نے مسلمانوں کی پروا نہیں کی اللہ اس کی پروا کیسے کریں گے۔

**ارحموا من في الارض**

زمین والوں پر رحم کھاؤ



**یرحمکم من في السماء**

آسمان والا تم پر رحم کھائے گا۔

آج ہم مسلمانوں کے قتل ہونے کی خبریں روزانہ پڑھتے ہیں مگر دل میں کچھ افسوس نہیں ہوتا۔

جبکہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

**من لم يهتم بامور المسلمين فليس منهم**

جس نے مسلمانوں کے امور کی پروا نہیں کی وہ ان میں سے نہیں ہے۔

اس پر خوش ہوتے ہیں کہ ہمیں تو حالات کا پتہ ہی نہیں آرام کے ساتھ بیٹھے ہیں' کیا آرام کے ساتھ بیٹھے ہو؟ دین لٹ گیا، ایمان لٹ گیا، کعبہ پر کافروں کی نظریں ہیں، مدینہ پر کافروں کی نظریں ہیں۔ قرآن کو عدالتوں سے نکال دیا گیا۔

اب بھی ہم پر سکون ہیں کہ ہم عزت سے ہیں۔

خدا کے دین کی عزت کسی کو محبوب نہیں' ہر کوئی اپنی عزت کے پیچھے پڑا ہوا ہے۔

جب کہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی عزت کو قربان کر کے اللہ کے دین کی عزت کا دفاع کیا تھا۔

آج ہم میں سے ہر ایک کو اپنی عزت کا تو خیال ہے دین کی کوئی پروا نہیں۔ ہماری اس عزت کا کیا فائدہ جب اللہ کا دین دنیا کے اندر معزز نہ ہو۔

## شہداء کی قربانی

جہاد چھوڑنے پر عذاب آتا ہے۔ مولانا جلال الدین حقانی نے فرمایا کہ ہم پر روس نے کیوں حملہ کیا اس لئے کہ ہمیں جب بخارا اور سمرقند سے چیخوں کی آواز آتی تھی تو ہم کتابیں دیکھتے تھے کہ جہاد فرض کفایہ ہے یا فرض عین ہے؟

اور پھر روس نے ہم پر چڑھائی کر دی۔ وہ فرماتے تھے کہ پاکستان والو! ہمارے ساتھ یہ معاملہ نہ کرنا ورنہ دشمن تمہارے سروں پر پہنچ جائے گا۔

اللہ جزائے خیر دے مولانا ارشاد احمد شہیدؒ کو، کمانڈر عبدالرشیدؒ کو، مولانا شبیر احمد شہیدؒ کو جنہوں نے پاکستان والوں کی طرف سے خون دے کر اس عذاب کو وقتی طور پر روک لیا ورنہ وہ

دن بھی تھا کہ جب روسی دیکھ رہے تھے کہ بلوچستان کتنا دور ہے اور کراچی کی بندرگاہ کتنی دور ہے کیونکہ ان کو افغانستان کے خشک اور چٹیل پہاڑوں میں تو کچھ نہیں ملتا تھا۔

## لوگوں کی بے حسی اور مجاہدین کے حالات

دوسری طرف لوگوں کی بے حسی کا اندازہ کیجئے کہ کہتے ہیں مجاہدین مزے کر رہے ہیں۔ ہم کن حالات میں جہاد کر رہے ہیں یہ ہمارے مجاہدین ہی جانتے ہیں۔ میں ان حالات کو بیان نہیں کرتا۔ بزرگوں نے آج مجھے مجبور کیا ہے کہ ان حالات پر بھی لوگوں کو کچھ بتایا جائے تا کہ وہ اس غلط فہمی میں نہ رہیں کہ مجاہدین کے پاس کہاں سے پیسہ آتا ہے۔

لوگ ہمیں سمجھتے ہیں کہ ہم لوگ بالکل مطمئن ہیں ہمارے پاس بڑی بڑی گاڑیاں ہیں۔ عالیشان مکانات ہیں۔ کسی چیز کی فکر نہیں۔

مگر ایک چھوٹا سا اندازہ لگایئے کہ ہمیں آئندہ اپنا مستقبل اس دنیا میں کیا نظر آ رہا ہے۔

ہمارا ترجمان ماہنامہ ''صدائے مجاہد'' جس کو بڑی مشکل سے ہم نکالتے رہے اور اس رسالے نے اس انداز سے امت میں جہاد کی دعوت کو عام کیا کہ میں حرم بھی جاتا ہوں تو اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں جس نے اس کو اتنی مقبولیت سے نوازا۔

وہ خط میرے پاس موجود ہیں جن میں ہے کہ اس رسالے کی وجہ سے امت کی بہنوں میں جذبۂ جہاد بیدار ہوا اور انہوں نے اپنے بھائیوں کو جہاد میں بھیجا اور وہ شہادت کی نعمت سے سرفراز ہوئے۔

سخت مالی بحران کی وجہ سے وہ دن آ گیا کہ ہمیں یہ رسالہ بند کرنا پڑا۔ ہم نے قارئین صدائے مجاہد کے نام خطوط بھیجے کہ یا تو رقم بھیج دیں یا پھر ہم مجبور ہیں رسالہ بند کرنے پر۔ ایک ہفتے کے بعد ایک خط ملا جس نے میرے رونگٹے کھڑے کر دیئے۔ اس شخص کے والد کا خط تھا جس نے چھ ماہ محاذ پر رہ کر مجاہدین کو کمانڈو ٹریننگ دی تھی اور وہ اتنی بہادری سے جنگ لڑتا تھا کہ آج بھی مجاہدین کمانڈر سرور شہیدؒ کو یاد کرتے ہیں۔ کمانڈر سرور شہیدؒ کے والد نے لکھا کہ میرے پاس رسالے کے لئے سالانہ (۸۰) روپے نہیں ہیں میرے پاس اتنے پیسے نہیں کہ کمانڈر سرور شہیدؒ کے بچوں کو روٹی کھلا سکوں اگر آپ اعزازی رسالہ بھیج دیں تو آپ کی مہربانی ہوگی۔ اسی دن سے ہم نے یہ عزم کر لیا کہ انشاء اللہ رسالہ کبھی بند نہیں ہوگا۔



کمانڈر عبدالرشید شہیدؒ کے گھر کے حالات بھی عجیب ہیں میں کیا بیان کروں۔

پانچ چھ ماہ بعد چند پیسے اگر کہیں سے مل جاتے ہیں تو جا کر اس کے والد اور نابینا بوڑھی والدہ کی گود میں ڈال دیتے ہیں۔

وہ شخص جس نے روس کی شکست میں اہم کردار ادا کیا، جس نے اکیلے ٹینکوں کا مقابلہ کیا، جس نے اپنی جان اللہ کے لئے دے دی۔

مسلمانوں نے اس کے ساتھ وہ رویہ کیا کہ اس کے بیٹے کا علاج نہ ہو سکا اور اپنے عظیم سپہ سالار والد کی شہادت کے چھ ماہ بعد بغیر علاج کے شدید بیماری کی حالت میں اپنے باپ کے پاس پہنچ گیا۔ آج اس کی والدہ پوچھتی ہے کہ کیا مسلمان اپنے فاتحین کے ساتھ یہی رویہ اختیار کرتے ہیں۔

## ہمارے عزائم

یہ تو ہمارے مجاہدین اور شہداء کے واقعات ہیں۔ ہمارے ساتھ بھی کل یہ منظر پیش آ سکتا ہے لیکن یہ منظر ہزار بار قبول ہے مگر یہ قبول نہیں کہ مسلمان بیٹی کی عزت لٹ جائے اور اس کے دشمن کا سر اڑانے والا کوئی نہ ہو۔ ہمارے گھر میں جو کچھ ہوتا ہے ہوتا رہے۔ حالات جو کچھ بھی ہوں۔ مسائل جتنے بھی گھناؤنے ہوں ہم جہاد کرتے رہیں گے۔ انشاء اللہ

میرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مرغیاں کھا کر جہاد نہیں کیا۔ پیٹ پر دو دو پتھر باندھ کر جہاد کیا ہے۔ ہمارے سامنے یہ نقشہ موجود ہے اور ہمارا ہر نوجوان اس نقشے پر عمل کرنے کے لئے تیار ہے۔

ہمارے لئے شہداء جو راستہ متعین کر کے چلے گئے۔

اے نوجوانو! شہداء کے اسی راستے پر چلتے رہنا اگرچہ تمہارے پاؤں میں کانٹے چبھ جائیں۔ اگرچہ تمہارے راستے میں رکاوٹیں آ جائیں۔ اگرچہ تمہیں بڑے بڑے منصبوں کی پیش کش کی جائے۔ اگرچہ تمہارے لئے بڑے بڑے منبر خالی کر دیئے جائیں۔ دین کا ہر کام کرنا لیکن جہاد کو مت چھوڑنا۔

ہر نوجوان یہ عزم کرے کہ جہاد میرا اپنا کام ہے۔

جو کچھ ہو جائے میں جہاد کروں گا۔ پوری دنیا مخالف ہو جائے میں اکیلا جہاد کروں گا۔

تمام اسباب ختم کر دیے جائیں میں خالی ہاتھ لڑوں گا لیکن مرتے دم تک جہاد کی زندگی کو نہیں چھوڑوں گا۔

## نبی کی دعوت کو رائیگاں مت کرنا

میرے نوجوان مجاہد دوستو!

اب ہمت کی ضرورت ہے اس وقت اگر ہم نہ اٹھے تو ہمیں اپنے اور غیر مل کر مٹا دیں گے۔ پاکستان میں بغداد کی تاریخ دہرائی جائے گی۔

اے دین کے محافظو! اے امت کے نوجوانو!

ہمارا خون حضرت حنظلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے خون سے قیمتی نہیں ہے۔ ہمارا خون ہماری زندگیاں حضرت محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی سے زیادہ قیمتی نہیں ہیں۔

اگر کوئی تمہیں یہ کہے کہ تم یہاں رہ کر کام کرو یہاں تمہاری بہت ضرورت ہے تم مت اس بات میں آنا۔

دین کے ہر شعبے کو زندہ رکھو لیکن جس جگہ رہنا مجاہد بن کر رہنا۔ ذرا دیکھو آج سے چودہ سو سال پہلے جہاد کی دعوت صرف زبان سے نہیں دی جا رہی تھی۔ میرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنا خون لٹا کر جہاد کی دعوت دے رہے تھے۔

میری بات نہ مانو! علماء کی بات نہیں مانتے نہ مانو۔

میرے نبی کی دعوت کو رائیگاں مت کرنا۔ نبی نے غزوۂ احد میں اپنا خون گرا کر امت کے ایک ایک فرد کو بتا دیا کہ میرے انہیں خون کے قطروں پر چلتے رہو گے۔

حوض کوثر پر مجھ سے آملو گے۔

اور دنیا کی کوئی طاقت تمہارا مقابلہ نہیں کر سکے گی۔

دوستو! نبی کی دعوت کو مت ٹھکرانا۔ نبی نے خون دے دیا........ نبی نے جگر کے ٹکڑے دے دیئے........ نبی ﷺ نے حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے صدمے کو سہہ لیا پھر بھی نکلتے رہے........ نبی کا شاعر عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی جدا ہو گیا پھر بھی نکلتے رہے...... نبی کا چچازاد بھائی حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کٹ گیا پھر بھی لڑتے رہے...... پیٹ پر پتھر تھے تب بھی لڑتے رہے...... تیروں کی بوچھاڑ تھی تب بھی



لڑتے رہے........ لوگوں نے الزامات لگا دیئے تب بھی لڑتے رہے........ راہیں بند کی گئیں تب بھی لڑتے رہے۔

دوستو! نبی کی استقامت سے سبق سیکھو اور اس وقت کو نہ بھولو جب میرے نبی دنیا میں آخری سانس لے رہے تھے تو اس وقت بھی ایک لشکر تیار تھا۔ جو مدینہ سے باہر جا رہا تھا۔ نبی اپنی وراثت میں علم کے بعد جو چیز چھوڑ کر گئے ہیں وہ اسلحہ تھا، وہ زرہ تھی وہ تلوار تھی، نیزہ تھا۔ جو تم سے یہ وراثت چھینے اس سے جھگڑو اور اس وراثت کو ہاتھوں میں رکھو۔

## تلوار سے پیار

جب تک تمہارے ہاتھوں میں چمکتی تلوار ہوگی، مسلم قوم کو کوئی شکست نہیں دے سکتا۔ یہ قوم عروج حاصل کرتی چلی جائے گی جس دن تم اسلحہ سے غافل ہو گے اس قوم کی بدقسمتی کا وہیں سے آغاز ہوگا۔

اگر جانور بھی اپنی حفاظت چھوڑ دیں تو ان کو بھی کچا چبا لیا جاتا ہے۔ جو بھی اپنی حفاظت سے غافل ہو جائے اس کو دنیا میں رہنے کا کوئی حق حاصل نہیں ہوتا۔

میرے دوستو! اللہ کے نبی ﷺ سے زیادہ مصروف کوئی تھا؟

جتنی دینی مصروفیات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تھیں اور کس کی ہیں؟

حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ امت پر شفقت کرنے والا کوئی اور ہے؟

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس امت کے علاج، دفاع اور تحفظ کے لئے جہاد کا راستہ اختیار کیا۔

نبی ﷺ نے جنگی ٹوپی پہنی، زرہ استعمال کی، گھوڑوں پر بیٹھے، گلے میں تلوار لٹکائی۔

اے مسلمان تجھے مسواک کی سنت کے ساتھ ساتھ تلوار کی سنت سے بھی پیار ہونا چاہئے۔

## فاتح نبی ﷺ کا انداز

اللہ کے نبی ﷺ فاتح کی حیثیت سے اس مکہ میں داخل ہوتے ہیں جہاں سے انہیں نکالا گیا تھا۔ آپ مکہ میں اس انداز میں داخل ہوتے ہیں کہ........ گھوڑے پر سوار ہیں........ زرہ باندھی ہوئی ہے........ شانوں تک بال لٹکے ہوئے ہیں........ سر پر جنگی

ٹوپی ہے۔

مکہ کو بتوں سے پاک کر کے کچھ خطرناک کافروں کے قتل کا حکم دے دیا۔ آپ ﷺ تشریف فرما تھے۔ کسی نے آ کر کہا یا رسول اللہ ابن خطل کافر جو آپ کے خلاف بکتا تھا کعبہ کے پردوں سے لٹکا ہوا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بڑے خوبصورت انداز کے ساتھ..........ایک فاتح کی طرح ..........ایک مسلمان جرنیل کی طرح سر سے جنگی ٹوپی اتارتے ہوئے فرمایا جاؤ ابن خطل کو وہیں قتل کر دو۔

یہ واقعہ پڑھ کر کیفیت طاری ہوگئی۔ دل چاہا نہی ہوتے سر قدموں پر رکھ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاؤں مبارک چوم لیتا۔

یا اللہ ہمیں بھی یہ منظر عطا فرما ہم بھی ایک فاتح کی حیثیت سے کافروں کے کسی ملک میں داخل ہوں اور نبی کی اس سنت کو زندہ کریں۔

میرے عزیز دوستو! قرآن میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

كتب عليكم القتال

تم پر جہاد فرض کیا گیا ہے۔

اب تک جو ہم اس فریضے سے دور رہے اور عظیم گناہ کے مرتکب ہوئے توبہ کریں ورنہ ہم سب پر کوئی اجتماعی مصیبت آئے گی۔

یا اللہ ہم سب کو معاف فرما۔ یا اللہ شہداء ہمیں راستہ دکھاتے رہے مگر ہم پیچھے رہتے رہے۔ یا اللہ ہمیں معاف کر دے۔ یا اللہ تیری مساجد گرادی گئیں ہم صرف زبان چلاتے رہے، دنیا میں منکرات عام ہوگئے ہم نے ہاتھ سے ان منکرات کو نہیں روکا اے اللہ ہمیں معاف فرما۔ آمین ثم آمین۔

وما علينا الا البلاغ



# غزوات النبی صلی اللہ علیہ وسلم

| نمبر شمار | نام غزوہ | دیگر نام | سن وقوع | تعداد مجاہدین | مد مقابل | تعداد شہداء |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | غزوۂ ابواء | ودّان | ۲ھ صفر | ۶۰ مہاجرین | قافلہ قریش اور بنو حمزہ | |
| ۲ | غزوۂ بواط | | ۲ھ ربیع الاول | ۲۰۰ مہاجرین | قافلہ قریش سو آدمی اور ڈھائی ہزار اونٹ | |
| ۳ | غزوۂ عشیرہ | عسیرہ | ۲ھ اثناء جمادی الاولیٰ | ۲۰۰ مہاجرین | قافلہ قریش | |
| ۴ | غزوۂ بدر اولیٰ | بدر صغریٰ غزوہ سفوان | ۲ھ جمادی الثانیہ | ۲۰۰ مہاجرین | کرز بن جابر فہری | |
| ۵ | غزوہ بدر کبریٰ | عظمیٰ، ثانیہ | ۲ھ رمضان | تین سو تیرہ | قافلہ قریش اور قبائل عرب | چودہ شہداً |
| ۶ | غزوۂ قرقرۃ الکدر | | غزوۂ بدر کے بعد | | قبائل سلیم اور غطفان | |
| ۷ | غزوۂ بنی قینقاع | | ۲ھ ۱۵ شوال | | بنی قینقاع | |
| ۸ | غزوۂ سویق | | ۲ھ ۵ ذی الحجہ | ۲۰۰ | ابو سفیان | |
| ۹ | غزوۂ غطفان | غزوۂ انمار / غزوۂ ذی امر | ۳ھ محرم الحرام | ۴۵۰ | قبیلہ غطفان | |
| ۱۰ | غزوۂ بحران | | ۳ھ ربیع الثانی | ۳۰۰ | قبیلہ بنی سلیم | ستر (۷۰) |
| ۱۱ | غزوۂ احد | | شوال ۳ھ | ۷۰۰ | مشرکین مکہ | |
| ۱۲ | غزوۂ حمراء الاسد | | ۳ھ ۱۶ شوال | | مشرکین مکہ | |
| ۱۳ | غزوۂ بنی نضیر | | ۳ھ ربیع الاول | | یہود بنی نضیر | |
| ۱۴ | غزوۂ ذات الرقاع | | صفر ۴ھ | ۴۰۰ | بنی محارب بنی ثعلبہ | |

| نمبر شمار | نام غزوہ | دیگر نام | سن وقوع | تعداد مجاہدین | مدمقابل | تعداد شہید |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | غزوہ بدر موعد | | ربیع الاول ۴ھ | ۱۵۰۰ | مشرکین مکہ | |
| ۱۶ | غزوہ دومۃ الجندل | | ۲ھ اشا جمادی الاولیٰ | ۱۰۰۰ | کفار دومۃ الجندل | |
| ۱۷ | غزوہ مریسیع | بنی مصطلق | ۲ شعبان ۵ھ | | قبیلہ بنی مصطلق | |
| ۱۸ | غزوہ خندق | احزاب | شوال ۵ھ | | ابوسفیان مع دس ہزار | ۶ |
| ۱۹ | غزوہ بنی قریظہ | | ۵ھ ذی القعدہ | | بنی قریظہ | ایک شہید |
| ۲۰ | غزوہ بنی لحیان | | ۶ھ ربیع الاول | ۲۰۰ | بنی لحیان | |
| ۲۱ | غزوہ ذی قرد | | ۶ھ ربیع الاول | ۵۰۰ یا ۷۰۰ | عیینہ بن حصن فزاری کی سرکوبی | ایک شہید |
| ۲۲ | حدیبیہ | | ۶ھ یکم ذی القعدہ | ۱۵۰۰ | مشرکین مکہ | |
| ۲۳ | غزوہ خیبر | | ۷ھ محرم الحرام | ۱۴۰۰ پیادہ اور ۲۰۰ سوار | قبائل یہود | ۱۵ |
| ۲۴ | غزوہ موتہ | جیش الامراء | ۷ھ جمادی الاولیٰ | ۳۰۰۰ | نصاریٰ شام قیصر | ۱۲ |
| ۲۵ | فتح مکہ | غزوہ فتح الاعظم | رمضان ۸ھ | ۱۰،۰۰۰ | مشرکین مکہ | ۲ |
| ۲۶ | غزوہ حنین | اوطاس، طائف | ۲ شوال ۸ھ | ۱۲،۰۰۰ | | ایک شہید |
| ۲۷ | غزوہ تبوک | جیش العسرۃ فاضحہ | رجب ۹ھ | ۳۰،۰۰۰ | کفار روم | |

# خُطباتِ جہاد

## حصہ دوم

ارشادات

حضرت مولانا محمد مسعود ازہر

ناشر

**مکتبہ حسن**

# فہرست مضامین

حصہ دوم


ا جہاد اور اسلامی نظام ..................... ۵

۲ جہاد کے عالمگیر اثرات ..................... ۴۱

۳ جہاد اور شہادت ..................... ۵۶

۴ جہاد اسلام کا محافظ ..................... ۶۹

۵ شہادت کی موت ..................... ۸۴

۶ اخلاق اور تلوار ..................... ۹۹

۷ فرضیت جہاد ..................... ۱۱۵




# جہاد اور اسلامی نظام

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

امابعد

فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

فقاتل فی سبیل اللہ لاتکلف الانفسک وحرض المومنین عسی اللہ ان یکفّ بأس الذین کفروا واللہ اشد بأسا واشد تنکیلا. (النساء: ۸۴)

وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم: امرت ان اقاتل

الناس حتى يشهدوا ان لااله الاالله وان محمدا رسول الله.

(بخاری ج اص ۸)

وقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من لقى الله بغير اثر الجهاد لقى الله وفيه ثلمة.

(ترمذی ج اص ۲۰۰)

ہر سمت مچلتی کرنوں نے افسوں نے شب غم توڑ دیا
اب جاگ اٹھے ہیں دیوانے دنیا کو جگا کر دم لیں گے

............

یہ بات عیاں ہے دنیا پر ہم پھول بھی ہیں تلوار بھی ہیں
یا بزم جہاں مہکائیں گے یا خوں میں نہا کر دم لیں گے

............

سوچا ہے کفیل اب کچھ بھی ہو ہر حال میں اپنا حق لیں گے
عزت سے جیئے تو جی لیں گے یا جام شہادت پی لیں گے

میرے واجب الاحترام مسلمان بھائیو۔ بزرگو اور دوستو!

جس چیز کی نسبت قرآن مجید کی طرف ہو جائے یا جس حکم کی نسبت جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہو جائے اس چیز کے سمجھنے یا ماننے میں مسلمانوں کو تو ذرا بھر تردد نہیں ہونا چاہئے۔



# صحابہ کی نظروں میں جہاد کی اہمیت

جہاد وہ اہم ترین فریضہ ہے جس کے متعلق قرآن میں ساڑھے چار سو آیات موجود ہیں۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود جہاد کیا ہے۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو صرف اتنا ہی سننا کافی تھا کہ فلاں جگہ جہاد ہو رہا ہے پھر وہ سب کچھ قربان کر کے اللہ کے دین کے تحفظ اور اللہ کے دین کی عظمت کے لئے نکل جایا کرتے تھے۔

حضرت ابو موسیٰ اشعری ؓ نے ایک مجلس میں حدیث سنائی اور فرمایا کہ میں نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

اعلموا ان الجنة تحت ظلال السيوف

(بخاری ج اص ۳۹۵)

جان لو کہ جنت تلواروں کے سائے کے نیچے ہے۔

اسی مجلس میں سے ایک آدمی کھڑا ہو گیا جس کی حالت پراگندہ تھی، ظاہری لباس اتنا عمدہ نہ تھا۔

فرمانے لگے ”کہ اے ابو موسیٰ کیا آپ نے خود یہ حدیث جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے؟“

حضرت ابو موسیٰ اشعری ؓ نے فرمایا ”ہاں میں نے خود سنی ہے۔“

بس اتنا ہی سننا کافی تھا سمجھ گئے کہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد کیا ہے۔

محدثین نے تحت ظلال السیوف کے متعلق فرمایا کہ اس کا معنی گھمسان کی لڑائی میں شرکت کرنا ہے۔

اس لئے کہ جب تلواریں ٹکراتی ہیں، آمنا سامنا ہوتا ہے تو عجیب وغریب منظر ہوتا ہے۔

جنت کے دروازے بھی کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بھی کھل جاتے ہیں تاکہ جب مسلمان پر تلوار پڑے شہید ہو جائے تو سیدھا جنت میں جائے اور جب کافر پر تلوار پڑے تو سیدھا جہنم میں جائے۔

تو اس آدمی نے جب حضرت ابوموسیٰ اشعری ؓ سے یہ حدیث سنی تو فوراً ہی اس مجلس سے اٹھ گیا اور سیدھا میدان میں جا کر لڑنے لگا۔

صحابہ رضی اللہ عنہم کہتے ہیں کہ وہ خود واپس نہیں آیا اس کا جسم واپس آیا وہ اللہ کے راستے میں شہید ہو گیا۔

ایک حدیث سننے کے بعد یہ کیفیت ان لوگوں پر طاری ہو جاتی تھی کہ جب تک جسم و روح کا تعلق رہتا تھا وہ انہی میدانوں کے اندر لڑتے رہتے تھے۔ اس لئے کہ دنیا ان کا مقصود نہیں تھی' آخرت مقصود تھی۔

کئی صحابہ کرام کے واقعات آتے ہیں کہ ایمان لائے اور فوراً میدان جہاد کے اندر گئے اور شہید ہو گئے اور اللہ کے نبی ﷺ نے جنت کی بشارت دی اور فرمایا کہ عمل تو تھوڑا کیا لیکن اجر بہت زیادہ حاصل کر لیا۔

بلکہ ''جمع الفوائد'' میں تو یہ روایت بھی موجود ہے۔

(اور امام بخاری رحمہ اللہ کتاب الجہاد میں اس کی مثل ایک روایت لائے ہیں۔)

کہ ایک میدان کے اندر کافروں کی طرف سے ایک شخص نکلا اور اس نے چیلنج کیا کہ کوئی ہے جو مسلمانوں کی طرف سے میرا مقابلہ کرے؟

تو ایمان والوں کی طرف سے ایک شخص نکلا' مقابلہ ہوتا رہا لیکن وہ کافر بھاری ہو گیا اس نے اس مسلمان کو شہید کر ڈالا۔

دوسرا مسلمان نکلا اس کو بھی شہید کر ڈالا۔

پھر وہ شخص گھوڑا دوڑاتا ہوا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے حاضر ہوا اور آ کر اللہ کے نبی ﷺ کے چہرے مبارک کو دیکھ کر کہنے لگا:



''کہ آپ ﷺ کیوں ہمارے ساتھ جنگ کرتے ہیں؟''

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''میں اس لئے لڑتا ہوں تاکہ پوری کائنات میں اللہ کا کلمہ بلند ہو جائے اور لوگ اللہ کے احکامات پر آ جائیں۔''

اس نے کہا: ''یہ تو بہت اچھی دعوت ہے کیا میں اسے قبول کر سکتا ہوں؟''

فرمایا: ''ہاں قبول کر سکتے ہو۔''

اس نے کلمہ پڑھا اور مسلمان ہو گیا اور گھوڑا واپس دوڑا کر کافروں پر حملہ کر دیا اور لڑتے لڑتے شہید ہو گیا۔

تھوڑی دیر پہلے ایمان والوں پر حملہ کر رہا تھا اب وہی ایمان کی دولت دل میں لئے کافروں پر حملہ کر رہا ہے اور شہید ہو گیا۔

اللہ کے نبی ﷺ نے اٹھوایا اور ان دو صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ دفن کیا جن کو اس نے قتل کیا تھا اور فرمایا کہ قیامت کے دن اللہ پاک ان کے دلوں میں ایک دوسرے کے لئے محبت بھر دیں گے۔

اس شخص کو نماز پڑھنے اور سجدہ کرنے کی بھی فرصت نہیں ملی تھی لیکن جہاد کے عمل نے کہاں سے کہاں پہنچا دیا۔

## جہاد میں جانے کے مناظر

روایات میں آتا ہے ایک غزوے میں صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین تشریف لے جا رہے تھے کہ ایک نجدی اعرابی ان کے ساتھ شامل ہو گیا۔

کہنے لگا: ''کہاں جاتے ہو؟''

کہا: ''کہ ہم جہاد کے لئے جا رہے ہیں ہمارے نبی ﷺ ہمارے ساتھ ہیں۔''

کہنے لگا: ''کہ کچھ غنیمت وغیرہ بھی ملے گی؟''

حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے کہا: ''کہ ضرور ملے گی ان شاء اللہ۔''

جب فتح ہوتی ہے تو غنائم ملتے ہی ہیں۔ غنیمت کی نیت کے ساتھ شامل ہو گیا۔ لیکن

میدان جہاد میں جانے کا منظر اتنا ایمان افروز ہوتا ہے کہ کافروں کا دل بھی بدل جاتا ہے۔

ہم نے الحمدللہ جہاد افغانستان میں یہ منظر اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔

یہ تو پندرہویں صدی کا جہاد تھا اس میں جب اتنے عجیب وغریب مناظر پیش آئے تو معلوم نہیں اس جہاد کا کیا عالم ہوگا جو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں لڑا گیا۔

جہاد افغانستان میں ہمارے ساتھی جنگ کے لئے روانہ ہوتے تھے تو عجیب وغریب کیفیت ہوتی تھی۔

کوئی سجدے میں پڑا ہوا رو رہا ہے کوئی تلاوت کر رہا ہے۔

امیر صاحب نے حکم دیدیا کہ فلاں فلاں جنگ کے لئے آجائیں۔

نام پڑھے جا رہے ہیں۔ جن کا نام آ رہا ہے ان کے چہرے پر خوشی کے اثرات اور جن کا نام نہیں آ رہا وہ پریشان۔

جن خوش قسمتوں کے نام آگئے وہ تیار کھڑے ہیں۔

کلاشنکوفیں کاندھوں پر ڈال لی ہیں اپنے کمر بند کس رہے ہیں۔ عجیب خوشی کے عالم میں بھاگ رہے ہیں دوڑ رہے ہیں۔

دوسرے ساتھی جن کا نام نہیں آسکا وہ ان کا سامان اٹھوا رہے ہیں تیار کرا رہے ہیں۔

ان کی میگزینوں کے اندر گولیاں بھر رہے ہیں اور ان کے کانوں میں کہہ رہے ہیں:

''خدا کے لئے تم اگر شہید ہو جاؤ تو قیامت کے دن ہمیں نہ بھولنا۔ میرا چہرہ یاد کرلو تم میری شفاعت کرنا۔''

پھر یہ ساتھی تیار ہو کر کھڑے ہیں۔ ہاتھ اللہ کی بارگاہ میں اٹھ جاتے ہیں۔ ''یا اللہ تو فتح دیدے۔ یا اللہ تو نصرت دیدے۔'' ہچکیوں کی آوازیں بلند ہو رہی ہیں۔

پھر اس کے بعد ایک تکبیر کا نعرہ بلند ہوتا ہے ''اللہ اکبر'' اور یہ مجاہدین روانہ ہو رہے



ہیں۔ پیچھے والے ان کو رشک کی نگاہوں سے دیکھ رہے ہیں۔

جانے والے فخر واطمینان محسوس کرتے جا رہے ہیں۔ دشمن کے طیارے بمباری کرتے ہیں۔ وہ ان کو دیکھنا بھی گوارا نہیں کرتے۔

خوف کی وجہ سے نہیں بلکہ ان کی زبانوں پر یہی کلمہ حسبنا اللہ ونعم الوکیل ہوتا ہے کہ اللہ کافی ہے ہمارے لئے وہی ہمارا محافظ ہے۔

اس منظر میں ساتھی جاتے ہیں دلوں میں ایمان کا نور لئے ہوئے زبان پہ ذکر جاری ہے اور جان دینے کے جذبے سے سرشار جا رہے ہیں۔ ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش کر رہے ہیں۔

دشمن کی گولیوں کی بوچھاڑ سے بے نیاز بڑھتے ہی چلے جاتے ہیں۔ مورچوں کے مورچے فتح کر رہے ہیں۔

ایسا منظر ہوتا ہے کہ اس کی لذت دنیا میں جہاد کے علاوہ کہیں محسوس نہیں ہوسکتی۔

ہمارے ایک بڑے مفتی صاحب جہاد میں گئے اور ان کو تھوڑی دیر کے لئے جنگ کرائی گئی۔

وہ جنگ بھی کیا تھی کہ توپیں فٹ کردی گئیں اور انہوں نے چند گولے دشمن پر مارے۔ دشمن نے بھی جوابی فائرنگ کی۔

فرمانے لگے کہ ''میں بیس سال سے حرم شریف جاتا ہوں کبھی اتنا مزہ نہیں آیا جتنا اس ایک منٹ کے اندر مجھے مزہ آیا۔''

یہ کوئی مبالغہ نہیں تھا۔

سیدنا ابوہریرہ ؓ فرماتے ہیں:

''اگر شب قدر ہو اور میں حجر اسود کے سامنے کھڑا ہوا عبادت کر رہا ہوں میں اس سے زیادہ بہتر سمجھتا ہوں کہ میں کسی میدان جہاد میں مجاہدین کی پہرے داری کر رہا ہوں۔

اس لئے کہ حدیث شریف میں آتا ہے ''اللہ کی راہ میں ایک ساعت ثابت قدمی سے لڑنا

حجر اسود کے پاس شب قدر کی رات بھر کی عبادت سے افضل ہے۔"

(کنز العمال۔ کتاب الجہاد)

ہمارے ایک ساتھی اختر محمود شہید رحمۃ اللہ علیہ، بیس سال کی عمر تھی اور وہ میرے بالکل چھوٹے بھائیوں کی طرح تھے۔

جب کراچی سے روانہ ہوئے تو ان کے چہرے پر ایک ولولہ تھا۔ جب گردیز کی جنگ میں جانے لگے تو یہی منظر تھا۔

ساتھی ان سے کہہ رہے تھے کہ "بھائی اختر اگر تم شہید ہوگئے تو ہماری شفاعت کرنا۔"

کہا: "میں قیامت کے دن اس کی شفاعت کروں گا جو زندگی بھر جہاد کرتا رہے گا۔"

پھر سردی کی حالت میں برف گر رہی تھی نہا رہے ہیں پوچھا: "کیوں نہاتے ہو؟"

کہا: "ایسا محسوس ہوتا ہے کہ کل میری شادی ہونے والی ہے۔"

اور اگلے دن ایک بڑا حملہ تھا اس میں تشریف لے گئے اور سینے پر گولی کھا کر مسکراتے ہوئے شہید ہوگئے اور اس کنوارے کی شادی بہتر (۷۲) حوروں کے ساتھ اللہ پاک نے کرادی۔ (انشاء اللہ)

تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے ساتھ یہ شخص بھی غنیمت کی نیت سے میدان میں گیا تھا۔

لیکن معلوم نہیں حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کس انداز سے جاتے ہوں گے۔ سوچ سوچ کے عقل حیران ہوتی ہے۔

تو اس کے دل میں ایمان آگیا۔ اب اس کا شوق تو یہ تھا کہ میں مسلمان ہو چکا ہوں اللہ کے نبی کے قریب رہوں۔

صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین دور کرتے تھے کہ ابھی یہ مسلمان نہیں ہوا کیوں رسول



اللہ ﷺ کے قریب جاتا ہے۔ اللہ کے نبی کو معلوم تھا کہ ایمان لا چکا ہے۔

آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ "اسے میرے قریب آنے دو یہ جنت کے بادشاہوں میں سے ہے۔"

چنانچہ کافروں سے لڑتے لڑتے وہ شخص شدید زخمی ہوگیا۔ اللہ کے نبی ﷺ نے حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کو بھیجا کہ اس کو دیکھ کر آؤ۔

دیکھا کہ شدید زخمی حالت میں پڑا ہے۔ بعض صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو پریشانی ہوئی کہ یہ تو ایمان نہیں لایا تھا زخمی ہوگیا۔ مر گیا تو بغیر ایمان کے مرے گا۔

جا کر اس شخص سے پوچھا: "کہ اے شخص کیا تو اپنی قومی غیرت یا غنیمت کی وجہ سے لڑ رہا تھا یا اللہ کے لئے لڑ رہا تھا؟"

اس نے کہا: "اللہ کی قسم میں صرف اللہ کے کلمے کو بلند کرنے کے لئے لڑ رہا تھا۔"

یہ کہا اور شہید ہوگیا۔

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھوں سے اس کا جنازہ قبر میں رکھا اور اس کو دیکھ کر آپ خوش ہو رہے تھے اور قبر میں رکھ کر منہ دوسری طرف پھیر لیا۔

صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین پریشان ہوئے کہ کیا ہوا۔ اللہ کے نبی ﷺ نے کیا دیکھا کہ اس سے منہ پھیر رہے ہیں۔

فرمایا: "اس کی حوریں پہنچ چکی تھیں اس لئے میں نے منہ پھیر لیا۔"

(الترغیب والترھیب۔ کتاب الجہاد)

اتنی عظمت والا عمل اور اتنی اونچی عبادت کہ ابھی مسلمان ہوئے کچھ عرصہ نہیں گزرا کہ جہاد کی بدولت اتنے اونچے مقامات حاصل کر لئے اور اتنے اونچے درجات حاصل کر لئے۔

اس سے ایک مسلمان جہاد کی عظمت کو اپنے ذہن میں اچھی طرح بٹھا سکتا ہے کہ کتنا اہم عمل ہے۔

اس عمل کے اندر تو ناکامی کا تصور ہی نہیں۔

فیقتلون ویقتلون   قتل کرو تب بھی کامیاب۔ دشمن کی گولی لگے شہید ہو جاؤ تب بھی کامیاب، اور اگر غلطی سے اپنے ساتھی کی گولی لگ جائے تب بھی کامیاب۔

## جہاد کی عظمت

ایک صحابی بدر میں شہید ہوئے، ان کی والدہ ام حارثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا تشریف لائیں۔

اور عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ میرا بیٹا شہید ہوا لیکن اصابه سهم غرب اسے جو تیر لگا تھا وہ کسی نامعلوم سمت سے آیا تھا۔ معلوم نہیں کہ کافروں کا تیر تھا یا مسلمانوں کا۔ اگر وہ جنت میں ہے تو میں صبر کروں اگر جنت میں نہیں تو پھر میں رووں۔

حضور ﷺ نے فرمایا جنت میں تو بڑے درجات ہیں وان ابنک اصاب الفردوس الاعلی تیرا بیٹا تو فردوس اعلیٰ کے اندر ہے۔ (بخاری ج ا ص ۳۹۴)

خیبر کے موقع پر ایک صحابی ؓ کہتے ہیں کہ میرے ماموں ایک یہودی کا مقابلہ فرما رہے تھے۔ تلوار چھوٹی تھی جب پوزیشن لے کر یہودی کو ماری (تلوار سے جب حملہ کرتے ہیں تو ایک پاؤں آگے ہوتا ہے اور ایک پاؤں پیچھے۔) تو یہودی تو وار بچا گیا تلوار اپنے گھٹنے پر لگی گھٹنا کٹ گیا اور شہید ہو گئے۔

اب بعض لوگوں کی زبان سے نکلا کہ کتنی عجیب بات ہے اپنی تلوار سے مارے گئے مزہ تو تب تھا کہ کافر کی تلوار سے آدمی شہید ہوتا تو شہادت کا مقام ملتا۔

اس صحابی ؓ کو بڑا ناگوار گزرا کہ میرے ماموں کے بارے میں لوگ کیسی باتیں کر رہے ہیں۔ کیا واقعی اس کے مقام میں کمی ہوئی ہے؟

اللہ کے نبی ﷺ کے پاس گئے کہ یارسول اللہ ﷺ میرے ماموں اس حالت میں شہید ہوئے ہیں آپ کیا فرماتے ہیں۔

فرمایا عام شہدا سے اس کو دوگنا زیادہ ثواب ملے گا۔ ایک شہادت کا اجر ملے گا دوسرا



جو لوگوں نے ان کے اوپر باتیں بنائیں اس پر بھی اللہ پاک اس کو ایک شہید کا اجر عطا فرمائیں گے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد چھ جوان بیٹیاں اور قرض چھوڑ کر چلے گئے۔

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا یارسول اللہ ﷺ میرے والد شہید ہو گئے ان کی کچھ حالت بیان کیجئے۔

فرمایا: تیرے والد کی حالت یہ ہے کہ اللہ نے آج تک کسی سے آمنے سامنے بات نہیں کی۔

وکلم اباک کفاحا لیکن تیرے والد سے آمنے سامنے بات کی اور تیرے والد سے پوچھا تا کوئی تمنا ہے۔

تو تیرے والد نے کہا۔ یا اللہ! میری تمنا یہ ہے کہ مجھے دنیا میں بھیج دیا جائے۔

تا کہ میں جا کے مسلمانوں کو بتاؤں کہ شہید کا کیا مقام ہے شہادت کتنی مزے دار موت ہے اس میں کتنی لذت ہے۔

اللہ نے فرمایا۔ کہ سبق منی انهم لا یرجعون فیصلہ ہو چکا کہ دنیا میں واپس تو نہیں جا سکو گے اس کے علاوہ جو تمنا کرتے ہو کرو۔

(ترمذی، ابن ماجہ)

## شہادت کی لذت

شہادت کے وقت کسی مجاہد کو نہیں دیکھا کہ اس کے چہرے پر درد کے اثرات ہوں جو بھی شہید ہوا اس کا چہرہ مسکراتا ہوا دیکھا گیا۔

ایک مجاہد زخمی ہوا ساتھیوں نے اٹھا کر کہا کہ کوئی وصیت تو کرو۔

آسمان کی طرف دیکھ کر مسکرایا اور کہنے لگا: ''میری وصیت یہ ہے کہ لوگو جہاد مت چھوڑنا۔''

ایک عرب مجاہد جلال آباد میں شدید زخمی ہو گیا۔

تمام ساتھیوں کو پکارا کہ جلدی سے میرے قریب آ جاؤ۔ سارے قریب آ گئے۔

کہا میں دعا کروں گا تم آمین کہنا۔ اس نے دعا کرائی کہ یا اللہ ان سب کو بھی وہ موت نصیب فرما جو اس وقت مجھے دے رہا ہے۔

سب نے آمین کہا اور ادھر اس کی جان نکل گئی۔

معلوم نہیں کس لذت کو وہ پا رہا تھا اور اس کی تمنا تھی کہ یہ لذت میرے ان ساتھیوں کو بھی ملے۔

شہادت کی موت میں تو اتنی لذت ہے اتنی لذت ہے کہ جنت میں جا کر بھی شہید نہیں بھولے گا اور اللہ پاک سے یہی تمنا کرے گا یا اللہ مجھے دوبارہ دنیا میں بھیج دے تا کہ بار بار تیرے راستے میں شہید ہو سکوں۔

اور یہی تمنا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی کہ یا اللہ میری تمنا ہے کہ بار بار تیرے راستے میں شہید کیا جاؤں۔ بار بار زندہ کیا جاؤں۔ بار بار شہید کیا جاؤں۔

## جہاد سے غفلت

باقی رہا جہاد کا مسئلہ

تو ایک تو جہاد کے **فضائل** ہیں ایک جہاد کی **فرضیت** ہے اور ایک ہے جہاد کی **ضرورت**، اس وقت ہمیں جو مسئلہ درپیش ہے جس کے لئے دنیا بھر میں جانا پڑتا ہے میدانوں کو چھوڑ کر۔

مسئلہ یہ نہیں کہ مسلمانوں کو جہاد کے فضائل معلوم نہیں بلکہ دکھ اور درد کی بات یہ ہے کہ مسلمانوں کو یہ بھی پتہ نہیں کہ جہاد کہتے کسے ہیں؟

وہ فریضہ جس کو قرآن مجید نے اتنی تفصیل سے بیان کیا کہ بعض مفسرین نے یہاں تک لکھا ہے کہ قرآن مجید کا موضوع ہی جہاد ہے۔



اور بعض مفسرین نے یہاں تک لکھا ہے کہ توحید کے بعد سب سے زیادہ اگر کسی مسئلے کو قرآن مجید نے بیان کیا ہے تو وہ جہاد کا مسئلہ ہے۔

وہ مسئلہ جسے امت کے بچے بھی سمجھتے تھے اور اپنے پنجوں پر کھڑے ہو کر کہتے تھے کہ یا رسول اللہ ﷺ! ہمیں بھی جہاد کے لئے لے چلیں۔

امت کے بچے کشتیاں کرتے تھے کہ ہمیں بھی لے جایئے۔ وہ مسئلہ آج امت کے نوجوانوں کو بھی معلوم نہیں۔

وہ مسئلہ جس کو امت کی عورتیں بھی سمجھتی تھیں۔

اور حضرت خولہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا شام کی فتح کے موقع پر ایک میدان میں تین بڑے کمانڈروں کو قتل کر دیتی ہیں آج وہ مسئلہ امت کے مردوں کو بھی معلوم نہیں۔

سمجھانا پڑتا ہے کہ جہاد کے کیا معنی ہیں؟ جہاد کا کیا مطلب ہے؟ قتال کسے کہتے ہیں؟

ہر آدمی اپنی دنیا میں مجاہد بنا ہوا ہے۔

جو دو لفظ تقریر کے بول لیتا ہے کہتا ہے میں بھی مجاہد ہوں۔

جو ٹیکسی چلاتا ہے وہ کہتا ہے یہ بھی جہاد ہے۔

جو بچے پالتا ہو کہتا ہے یہ بھی جہاد ہے۔

سمجھ میں نہیں آتا کہ پوری امت جہاد میں مصروف ہے پھر بھی امت پر ذلت اور پستی آ رہی ہے۔

جہاد کے ساتھ تو عزت موعود ہے کہ جہاد ہو تو عزت ملتی ہے جہاد ہو تو درجات بلند ہوتے ہیں جہاد ہو تو امت کو خلافت ملتی ہے۔

لیکن آج ہر طرف مجاہد ہی مجاہد ہیں کوئی خود کو جہاد سے نیچے درجے پر رکھنے کو تیار نہیں۔

اپنے گھر کی مٹی کو بھی ہم میدان جہاد کی مٹی بنائے ہوئے ہیں۔

اپنے گھر بیٹھنے کو بھی ہم جہاد سمجھتے ہیں۔ اس کے باوجود امت ذلیل ہے۔

مظلوم مسلمانوں کی کھوپڑیاں اڑ رہی ہیں۔ امت کی عزتیں تباہ ہو رہی ہیں۔

قرآن مجید کو جلایا جا رہا ہے۔ استنجے کے طور پر استعمال کیا جا رہا ہے۔

مسجد اقصیٰ یہودیوں کے قبضے میں ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ کون سا جہاد ہے۔

میرے بھائیو بزرگو دوستو!

اللہ پاک جس عبادت کا جو نام رکھ دیں وہ نام پھر اسی عبادت میں استعمال ہوتا ہے اچھی طرح سے ذہن نشین فرما لیجیے۔

جہاد کے مسئلے کو سمجھنا ایمان کو سمجھنا ہے اس لئے کہ فقہاء نے لکھا ہے کہ جو جہاد کا انکار کرے گا وہ کافر ہو جائے گا۔

ادنیٰ سنت کا اگر کسی نے مذاق اڑایا تو اس کا ایمان سلامت نہیں رہتا۔

مسواک کیا ہے؟ اگر کسی نے حقارت سے کہا تو اس آدمی کا ایمان بھی خطرے میں ہے۔

جو فریضہ جہاد کے بارے میں کہے یہ جہاد کیا ہے؟ تو اس آدمی کا ایمان کہاں رہ جائے گا۔

حضرات علماء سے پوچھیں اتنا بڑا فریضہ ہے اتنی عظمت والا فریضہ ہے جس کے بارے میں قرآن نازل ہوتا ہے تو ہوتا چلا جاتا ہے۔

## قرآن اور جہاد

اگر آپ قرآن مجید سے جہاد کے متعلق سوال کریں تو قرآن آپ کو جواب دے گا اور ایک ایک جزئی اور جہاد کی ایک ایک کلی کا آپ کو جواب ملے گا۔

آپ قرآن مجید سے پوچھیں کہ قرآن مجید ہمیں بتا کہ جہاد کا حکم کیا ہے؟

قرآن مجید جواب دے گا: کتب علیکم القتال تم پر جہاد فرض کر دیا گیا ہے۔
(البقرہ آیت ۲۱۶)



قرآن مجید سے پوچھیں کہ جب ہم جہاد کریں گے تو اللہ کے ہاں ہمارا کیا مقام ہوگا؟

قرآن جواب دے گا: ان اللہ یحب الذین یقاتلون فی سبیلہ صفا اللہ ان لوگوں سے محبت کرتا ہے جو اس کے راستے میں صفیں بنا بنا کر لڑتے ہیں۔ (الصف آیت ۴)

اے قرآن مجید ہمیں بتا ہمیں کب تک لڑنا پڑے گا؟

قرآن کہتا ہے: وقاتلوھم حتی لاتکون فتنۃ جب تک دنیا میں فتنہ وفساد ہے۔ کفر کی طاقت ہے تمہیں اس وقت تک لڑنا پڑے گا۔ (الانفال آیت ۳۹)

ہمارے اس لڑنے کا فائدہ کیا ہوگا؟

قرآن مجید کہتا ہے:

چھ فائدے اس میں تمہیں حاصل ہوں گے۔

## پہلا فائدہ!

قاتلوھم یعذبھم اللہ بایدیکم کل تک جو کام اللہ پاک جبرائیل علیہ السلام سے لیا کرتا تھا آج وہ تم سے لینا چاہتا ہے۔

کل جو دین کا انکار کرتا تھا اللہ جبرائیل علیہ السلام کے ذریعے عذاب لاتے تھے اب جو دین کا انکار کرے گا اللہ تمہارے ہاتھوں ان پر عذاب لائیں گے۔

## دوسرا فائدہ!

ویخزھم اللہ کافروں کو ذلیل کر دے گا نہ تو ان کی کوئی شکل اپنائے گا نہ ان کی تہذیب اپنائے گا اور وہ ذلت سے رہیں گے۔

## تیسرا فائدہ!

وینصرکم علیھم اللہ تمہیں غالب کر دے گا۔ تمہاری نصرت ہوگی۔ ہواؤں سے فرشتوں سے ہر چیز سے تمہاری نصرت کرے گا۔

## چوتھا فائدہ!

ویشف صدور قوم مومنین تمہارے دلوں کو ٹھنڈک ملے گی۔

آج جو مسلمان رو رہے ہیں کہ بوسنیا میں ماؤں' بہنوں کی عزتیں لٹ گئیں۔ مسجد اقصیٰ چھن گئی۔ جب جہاد ہوگا ان کے دلوں کو ٹھنڈک ملے گی۔

## پانچواں فائدہ!

ویذھب غیظ قلوبھم تمہارے دلوں کا غصہ کافروں پر نکل جائے گا اور تم آپس میں بھائی بھائی بن جاؤ گے۔

## چھٹا فائدہ!

ویتوب اللہ علی من یشاء اللہ تم لوگوں کی مغفرت کر دے گا۔

اے قرآن تو ہمیں بتا اس جہاد میں نکلنے کے بعد ہمارا درجہ دوسرے لوگوں پر کیا ہوگا؟

قرآن کہتا ہے: فضل اللہ المجاھدین علی القاعدین اجراً عظیما۔ (النساء:۹۵) تمہیں بیٹھنے والوں پر فضیلت دیدی جائے گی۔

قرآن تو ہمیں یہ بتا کہ ہماری اس افضلیت کی دلیل کیا ہوگی؟

قرآن کہتا ہے: والعادیات ضبحا o فالموریات قدحا o اس کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تمہارے گھوڑوں کی قسمیں کھا رہا ہے۔

قرآن تو ہمیں بتا کہ ہم جب کافروں سے لڑنے کے لئے جائیں تو سب سے پہلا وار کس پر کریں؟

فرمایا: فقاتلوا اولیاء الشیطن (سورۃ النساء:۷۶)......فقاتلوا ائمۃ الکفر (سورہ نوح:۱۲) شیطان کے ایجنٹوں سے لڑو اور کافروں کے بڑے بڑے سرداروں کو قتل کرو۔



اے قرآن تو ہمیں بتا ہم میدان میں جا کر کس طرح سے لڑیں؟

قرآن کہتا ہے اذا لقیتم فئۃ فاثبتوا اس طرح لڑو کہ ثابت قدمی کے ساتھ ڈٹ جاؤ۔

اے قرآن تو ہمیں بتا کہ ہم کیسے ڈٹ جائیں؟ سامنے سے گولیاں چلیں گی۔ اوپر سے بمباری ہوگی۔ نیچے سے بارودی سرنگیں پھٹیں گی۔

قرآن کہتا ہے: واذکروا اللہ "ایسے موقعے پر اللہ کو بلا لینا۔ اللہ اوپر سے طیاروں کو بھی روکے گا۔ بمباری کو بھی روکے گا۔ بارودی سرنگوں سے بھی بچا لے گا۔

اے قرآن تو ہمیں بتا کہ اگر میدان جہاد میں ہم مارے گئے تو کیا ہم مر جائیں گے' لوگ ہمیں مردہ کہیں گے؟

قرآن کہتا ہے میں لوگوں کی زبانوں پر پابندی لگا دیتا ہوں ولا تقولوا لمن یقتل فی سبیل اللہ اموات لوگو! میرے راستے میں شہید ہونے والوں کو مردہ مت کہنا۔

اے قرآن لوگ مردہ کہیں گے نہیں' مردہ گمان تو کریں گے؟

قرآن کہتا ہے دماغوں پر بھی سنسر لگا دیتا ہوں: ولا تحسبن الذین قتلوا فی سبیل اللہ امواتا۔ میرے راستے میں شہید ہونے والوں کو مردہ گمان بھی مت کرنا۔

قرآن سے پوچھیں کہ ہم جب جہاد کریں گے اور مر جائیں گے تو ہمارے اعمال بند ہو جائیں گے؟

فرمایا کس نے کہا بند ہو جائیں گے: والذین قتلوا فی سبیل اللہ فلن یضل اعمالھم جو اللہ کے راستے میں قتل کئے جائیں ان کے اعمال بند نہیں ہوتے۔

اے قرآن ہم جہاد نہ کریں تو جہاد بند ہو جائے گا؟

فرمایا نہیں: الا تنفروا یعذبکم عذابا الیما

تم نے جہاد نہ کیا تو جہاد بند نہیں ہوگا تمہیں عذاب ملے گا۔

ویستبدل قوما غیرکم اللہ ایک دوسری قوم کو لے آئیں گے وہ جہاد کرے

گی۔

اس دوسری قوم کی صفت کیا ہوگی؟

اذلۃ علی المؤمنین اعزۃ علی الکافرین ایمان والوں کے لئے نرم ہوں گے اور کافروں کے لئے سخت ہوں گے۔

اے قرآن تو ہمیں بتا کیا انبیا بھی جہاد کرتے تھے؟

قرآن کہتا ہے: وقتل داود جالوت ۔داود (علیہ السلام) نے جالوت کو قتل کیا۔

قرآن' تو بتا جہاد کرنا کن لوگوں کا کام ہے کیا اللہ کے اولیاء پر بھی جہاد فرض ہے، کیا وہ بھی جہاد کرتے ہیں؟

قرآن کہتا ہے: وکاین من نبی قاتل معہ ربیون کثیر انبیا کے ساتھ مل کر کتنے بڑے بڑے اولیا نے جہاد کیا اور کافروں کے سامنے نہیں جھکے متواتر جہاد کرتے رہے۔

قرآن تیری ہر بات سچی۔ لیکن جہاد کرنے کو ہم جاتے ہیں ابا جان نہیں جانے دیتے۔ امی روکتی ہے۔ بیوی پاؤں کی زنجیر بن جاتی ہے۔ دوکان وتجارت اور مکان کا مسئلہ سامنے آجاتا ہے۔ اس لئے ہم جہاد میں نہیں جاسکتے؟

قرآن کہتا ہے:

قل ان کان آباؤکم ان سے کہہ دیجئے کہ تمہارے ماں باپ وابناؤکم تمہارے بچے۔

وازواجکم تمہاری بیویاں۔

وعشیرتکم تمہارا خاندان۔

واموال اقترفتموھا وہ مال جو تم نے جمع کر رکھا ہے۔

ومساکن ترضونھا اور وہ مکانات جن میں تمہارا دل اٹکا ہوا ہے۔

احب الیکم من اللہ ورسولہ وجہاد فی سبیلہ اگر اللہ اور اس کے رسول ﷺ اور



جہاد سے زیادہ قیمتی ہیں زیادہ محبوب بن چکے ہیں،

فتربصوا تو اللہ کے عذاب کا انتظار کرو۔

حتی یاتی اللہ بامرہ یہاں تک کہ اللہ تم پر اپنا عذاب لے آئے۔

اس طرح سے اگر قرآن مجید سے پوچھتے چلے جاؤ قرآن مجید جواب دیتا چلا جائے گا۔

میں تو صرف ایک لائن دے رہا ہوں آپ نے خود اس لائن پر سوچنا ہے۔

قرآن مجید کی پوری سورہ انفال جہاد کے بارے میں نازل ہوئی۔ (پ:۹)

سورہ توبہ جہاد کے بارے میں نازل ہوئی۔ (پ:۱۰)

سورہ محمد قتال و جہاد کے بارے میں نازل ہوئی۔ (پ:۲۶)

سورہ الفتح جہاد کے بارے میں نازل ہوئی۔

سورہ النصر جہاد کے بارے میں نازل ہوئی۔ (پ:۳۰)

سورہ حج میں جہاد کے احکام نازل ہوئے۔ (پ:۱۷)

سورہ ممتحنہ میں جہاد کے احکام نازل کئے گئے۔ (پ: ۲۸)

سورہ حدید میں لوہے کی فضیلت بیان کی گئی کہ یہ لوہا کیوں اتارا گیا۔ (پ:۲۷)

اور وہ تمام سورتیں جو مدنی ہیں ان میں جہاد کے بارے میں حکم ضرور ملے گا۔

قرآن مجید کا جو پارہ اٹھاؤ گے جہاد کے متعلق حکم ضرور ملے گا۔ قرآن سے پتہ چلتا ہے کہ جہاد کتنا اہم فریضہ ہے۔

جس نے بھی قرآن کو سینے سے لگایا وہ پھر کبھی جہاد کو نہیں چھوڑ سکا۔

لیکن جس نے قرآن کو پس پشت ڈال دیا۔ جس نے قرآن سے منہ موڑ لیا اسے کیا پتہ کہ جہاد کس کو کہتے ہیں؟

# جہاد کی حقیقت

پہلی بات جو جہاد سمجھنے کے لئے ضروری ہے وہ یہ ہے کہ جس عبادت کا اللہ پاک جو نام رکھ دیں وہ نام اسی عبادت کے لئے استعمال ہوگا۔

نماز کو عربی میں صلوٰۃ کہتے ہیں۔ جس عبادت کے لئے اللہ پاک نے یہ نام رکھ دیا اسی کو نماز کہیں گے۔ یا کسی اور کو بھی نماز کہہ سکتے ہیں؟

اگر کوئی محقق کھڑا ہو جائے کہے میں نے عربی میں دیکھا ہے کہ ''صلوٰۃ'' کے معنی تو اپنے جسم کے پچھلے حصے کو ہلانے کے آتے ہیں تو میں صبح صبح اٹھ کر دو تین مرتبہ چھلانگیں لگا لیتا ہوں مجھے نمازی کہو۔

کوئی کہے کہ ''صلوٰۃ'' کے معنی تو رحمت بھیجنے کے آتے ہیں تو میں صبح صبح رحمت کی دعا کر لیتا ہوں۔ مجھے نمازی کہو۔ ہم اس کو ہرگز نمازی نہیں کہیں گے۔

ہم مانتے ہیں صلوٰۃ کا معنی جسم ہلانے کا بھی ہوگا۔

صلوٰۃ کا معنی کوئی اور بھی ہوگا' لیکن جب میرے اللہ نے کہہ دیا کہ ''صلوٰۃ'' اس عبادت کو کہتے ہیں کہ جس میں وضو کیا جاتا ہے۔ جس میں قبلہ کی طرف منہ ہوتا ہے۔ جس میں امام کی اقتدا ہوتی ہے۔ جس میں قیام' رکوع' وسجود ہوتے ہیں۔

تو اب اس کے علاوہ کسی نے نماز کا کوئی اور مفہوم بیان کیا تو وہ جھوٹا ہوگا۔

ہمارے پاکستان میں ایک فرقہ کھڑا ہوا۔ اس نے کہا کہ قرآن میں اللہ کہتا ہے کہ نماز اس لئے پڑھو کہ اقم الصلوٰۃ لذکری تاکہ مجھے یاد کر سکو،

پھر نماز کی کیا ضرورت؟ مولوی صاحب کی کیا ضرورت؟ مسجد کی کیا ضرورت؟ ہم ویسے ہی ذکر کر لیا کریں گے۔

تو علما کرام نے کہا کہ یہ کافر ہیں کیونکہ نماز کا جو معنی اللہ نے بیان کیا اس سے ہٹ کر انہوں نے معنی بنا لیا ہے۔

اسی طرح اللہ پاک نے روزہ جس عبادت کا نام رکھا ہے اسی کو روزہ کہا جائے گا۔



کوئی محقق آجائے کہ میں نے عربی کتاب میں دیکھا کہ ''صوم'' کے معنی تو رکنے کے آتے ہیں تو میں ایک گھنٹے کے لئے کھانے پینے سے رک جاتا ہوں میرا روزہ ہو جائے گا؟

شریعت نے صبح صادق سے لے کر غروب آفتاب تک نیت کے ساتھ کھانے پینے اور بیوی کے قریب جانے سے رکنے کو روزہ کہا ہے اور قرآن وسنت میں جو روزے کے فضائل آئے ہیں وہ اسی عبادت یعنی روزے پر ملیں گے۔

اسی طرح میرے دوستو بزرگو! جہاد فی سبیل اللہ اللہ نے ایک عبادت کا نام رکھا ہے جس عبادت میں تلوار ہے۔ جس عبادت میں گھوڑا ہے۔ جس عبادت میں مسلمان کافروں پر حملہ کرتے ہیں۔

زندہ رہتے ہیں تو غازی کہلاتے ہیں' قتل ہوتے ہیں تو شہید کہلاتے ہیں۔

اسی کو جہاد کہا جائے گا سارے فضائل اسی کے لئے ہیں۔

کوئی آدمی کہے کہ میں نے عربی لغت میں پڑھا ہے جہاد تو کہتے ہیں محنت کرنے کو۔ جو بھی محنت کروں گا جہاد کہلائے گا۔ بچے پالوں گا یہ بھی جہاد ہے۔ بیوی کو کھانا کھلاؤں گا۔ یہ بھی جہاد ہے۔

یہ آدمی جھوٹا ہوگا سچا نہیں۔ کیونکہ جب مدینہ میں صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین سے کہا جاتا تھا کہ آؤ جہاد کی طرف تو تمام صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین تلواریں لئے' گھوڑے لئے اللہ کے راستے میں شہید ہونے کے لئے کافروں کا مقابلہ کرنے کے لئے آتے تھے۔

پورے دور نبوت میں کسی صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کے علاوہ جہاد کا کوئی دوسرا معنی نہیں لیا۔

فقہاء کی کتابیں اٹھا کر دیکھیں کہ جہاد کسے کہتے ہیں: بذل الجھد فی قتال الکفار اپنی پوری طاقت کافروں سے لڑنے میں خرچ کرنے کو جہاد کہتے ہیں۔

(فتح الباری ج ۶ ص ۲)

فقہ حنبلی' شافعی اور فقہ حنفی اٹھا کر دیکھ لیجئے۔ سب کا حاصل معنی یہ نکلے گا کہ: بذل

کہ قتال کے اندر اپنی اعلیٰ درجے کی کوشش کو خرچ کرنا۔ مجاہدین کی معاونت کرنا۔
اسی کو جہاد کہتے ہیں اسی کو قتال کہتے ہیں۔

## لفظ جہاد

قرآن وحدیث میں جہاں بھی جہاد فی سبیل اللہ کا لفظ آیا وہ اسی معنی میں مستعمل ہے۔

آپ حیران ہوں گے کہ ہم تو سنتے تھے کہ روزی کمانا بھی جہاد ہے اور سچی بات کہنا بھی جہاد ہے۔

یہ ٹھیک ہے ان چیزوں کو بھی جہاد کہا گیا اس لئے کہ جس چیز سے مسلمانوں کی رغبت اور محبت بہت زیادہ ہوتی ہے تو اس محبت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے دوسری چیزوں پر بھی وہ لفظ بولا جاتا ہے۔

جیسے ہمارے معاشرے میں باپ کی بڑی عزت ہے۔

مجھے معلوم نہیں یہاں برطانیہ میں بھی باقی رہی یا نہیں رہی بہر حال اسلام میں بہت عزت ہے۔ باپ راضی تو اللہ راضی۔ باپ ناراض تو اللہ ناراض۔

ایک آدمی اپنے باپ سے بڑی محبت کرتا ہے اس کے پاؤں دباتا ہے اس کے سامنے اف تک نہیں کہتا اس کی ایک ایک بات کو سر آنکھوں پر رکھتا ہے اس کے ساتھ محبت کرتا ہے۔

تو سب نے دیکھا کہ اس آدمی کی کمزوری اس کا باپ ہے۔

اب آپ کے پاس ایک مسافر آیا بڑھاپے کی حالت میں ہے۔ سردی کی وجہ سے وہ ٹھٹھر رہا تھا اور اس کو کوئی پناہ دینے والا بھی نہیں اور آپ کے پاس بھی جگہ نہیں۔

آپ اس بوڑھے کو اس آدمی کے پاس لے گئے جو اپنے باپ سے بڑی محبت کرتا ہے۔ آپ نے کہا یہ بوڑھا ہے مسکین ہے بیچارہ مسافر ہے اس کو اپنا باپ سمجھ کر اس کی خدمت کرو۔



تو یہ باپ کا لفظ کیوں کہتا ہے؟ صرف اس وجہ سے کہ اس کی اپنے باپ کے ساتھ جو محبت ہے اس میں سے تھوڑی سی چوری کر کے اس بوڑھے کو دینے کے لئے۔

## جہاد اور مراتب رجال

اسی طرح ہمارے اسلامی معاشرے میں جہاد اتنا مرغوب تھا اتنا محبوب تھا کہ حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کو کئی بڑے درجات جہاد کی وجہ سے ملے۔

یہ بدر والے، یہ احد والے، یہ حنین والے۔ یہ سلمہ بن اکوع ؓ ہیں جو حضور ﷺ کے صحابہ میں پیدل چلنے والوں میں سب سے تیز ہیں۔

حدیث میں آتا ہے حضور ﷺ نے کسی سے یہ نہیں فرمایا کہ ”میرے ماں باپ تجھ پر قربان ہوں“ سوائے سعد ابن ابی وقاص ؓ کے۔

ارم یاسعد اے سعد کافروں کو تیر مارو میرے ماں باپ تجھ پر قربان ہوں۔

یہی جہاد تھا جس نے حضرت حنظلہ ؓ کو غسیل الملائکہ بنا دیا۔

یہی جہاد تھا جس نے حضرت حمزہ ؓ کو سید الشہداء بنا دیا۔

یہی جہاد تھا جس نے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شیر خدا بنا دیا۔

اسی جہاد سے حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کو وہ مقام ملے جن کا ہم تصور نہیں کر سکتے۔

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین میں جہاد اتنا مرغوب تھا کہ گھروں میں عورتیں اپنے خاوندوں کو کہتی تھیں کہ ”جہاد میں جاؤ بستر پر نہیں مرنا۔“

مدینہ منورہ میں جہاد کی آواز لگی ایک طرف سے رونے کی آواز آئی، صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین پہنچے، ایک بڑھیا رو رہی ہے کہ میرا کوئی جوان بیٹا نہیں جسے جہاد میں بھیجوں۔

خاوند نہیں جو جہاد میں جا سکے، ہر گھر سے مجاہد نکل رہے ہیں میں اکیلی بیٹھی ہوں میرے پاس کوئی نہیں، میں اس سعادت سے محروم ہو رہی ہوں اپنی محرومی پر روتی ہوں۔

اپنے سر کے کچھ بال کاٹ کر دیتی ہے کہ یہ اللہ کے نبی ﷺ کو دیدینا کسی گھوڑے کی لگام میں استعمال کرلیں تاکہ بڑھیا کا بھی جہاد میں حصہ ہوجائے۔

مدینہ منورہ میں جہاد کی آواز لگتی ہے۔

ایک بچہ آ گیا، اللہ کے نبی ﷺ مجھے بھی جہاد میں لے جائیں۔ اللہ کے نبی ﷺ نے دیکھا صحت مند بچہ ہے۔ فرمایا ''چلو تم جا سکتے ہو۔''

دوسرا بچہ رو پڑا۔ ''اللہ کے نبی ﷺ مجھے کیوں نہیں لے جاتے اس کو لے جا رہے ہیں۔''

''بتایا گیا وہ تجھ سے بڑا ہے۔ طاقت ور ہے۔''

''یا رسول اللہ ﷺ ہماری کشتی کروا لیجیے۔''

شہادت کے لئے کشتی کر رہا ہے۔ کشتی کے لئے یہ دونوں آمنے سامنے آئے۔

چھوٹے نے بڑے کے کان میں کہہ دیا:

''بھیا تجھے تو اجازت مل چکی خدا کے لئے رحم کرو اور گر جاؤ تا کہ میں غالب آ جاؤں مجھے بھی جہاد میں جانے کی اجازت مل جائے۔''

بڑا گر پڑا چھوٹا اوپر بیٹھ گیا دونوں کو جانے کی اجازت مل گئی۔ میدان جہاد میں لڑتے لڑتے اس بچے کا بازو کٹ گیا۔

آج کے ہمارے بچے جنہیں کانٹا چبھے تو پورے محلے کو سر پر اٹھا لیں گے۔

آج کے ہمارے بچے جن کی پرورش خرگوشوں کی طرح کی جاتی ہے اس بچے کو دیکھو اس کا بازو کٹ گیا ایک رگ اٹکی ہوئی تھی اپنے پاؤں کے نیچے دبا کے بازو کھینچ کر الگ کر دیا۔ کیونکہ یہ جہاد کے راستے میں رکاوٹ بن رہا تھا۔

غزوہ تبوک میں جانے کے لئے اللہ کے نبی ﷺ نے جب اموال جمع کرنے کا اعلان کیا تو حضرت فاروق اعظم ؓ کہتے ہیں آج صدیق اکبر ؓ سے نمبر لے جاؤں گا کیونکہ میرے پاس کافی مال گھر میں جمع ہے۔

گھر کا آدھا مال اٹھا کر لے آئے۔ مگر حضرت صدیق اکبر گھر کا پورا سامان اٹھا کر لے آئے ہیں۔



تھوڑے سے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین تھے روم و فارس کو شکست دے رہے ہیں۔

تھوڑے سے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین ہیں بڑے بڑے قلعے فتح کر رہے ہیں۔

ایک معرکے میں دس ہزار صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین شہید ہو گئے۔

ثمرقند میں صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پہنچے تھے۔

میں نے خود ان کی قبریں وہاں دیکھیں، اللہ پاک نے زیارت کا شرف نصیب فرمایا۔

کابل میں صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین پہنچے، جہاد تو اتنا مرغوب تھا اتنا محبوب تھا کہ جو اپنے گناہوں کا کفارہ چاہتا تھا وہ جہاد میں جاتا تھا۔ اس لئے کہ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کو عشق تھا جہاد سے۔

یہودیوں نے کہا ہم خدا کے بیٹے ہیں خدا کے محبوب ہیں۔

کہا آؤ امتحان دو، فتمنوا الموت ان کنتم صادقین سچے ہو تو موت کی تمنا کرو کیوں کہ ہر عاشق' معشوق سے ملنا چاہتا ہے۔ ہر محب' محبوب کی زیارت چاہتا ہے تو مر کے اللہ ہی کے پاس تو جاؤ گے۔

فلن یتمنوہ ابدا جب موت کا وقت آیا بھاگ گئے۔ کہا نہیں موت نہیں چاہئے۔

مسلمانو! تم بھی خدا سے محبت کا دعویٰ کرو پھر موت سے بھاگو پھر شہادت سے بھاگو فرق کیا رہ جاتا ہے۔

## جہاد کا مفہوم

اس لئے جہاد کا کل جو مفہوم تھا آج بھی وہی مفہوم ہے۔ اس مفہوم کو تبدیل نہیں کیا جا سکتا۔

میں مانتا ہوں کہ جہاد کا لفظ قرآن و حدیث میں قتال کے علاوہ بھی استعمال ہوا ہے جیسے کہ صلوٰۃ کا لفظ نماز کے علاوہ بھی استعمال ہوا ہے۔

ان اللہ و ملائکتہ یصلون علی النبی اللہ اور اس کے فرشتے نبی کے لئے دعائیں کرتے ہیں اللہ رحمت بھیجتا ہے اور فرشتے رحمت کی دعائیں کرتے ہیں۔

یہاں بھی تو ''صلوٰۃ'' کا لفظ استعمال ہوا غیر نماز میں لیکن مطلق اور عام طور پر جب بھی نماز کہا جائے گا ''صلوٰۃ'' کہا جائے گا یہ خاص عبادت مراد ہوگی۔

اسی طرح جب ''جہاد'' کہا جائے گا اس سے بھی خاص عبادت مراد ہوگی۔

جس میں تلواریں چلتی ہیں۔ جس میں تیر چلتے ہیں۔ جس میں گولیاں چلتی ہیں۔ جس میں شہادت ملتی ہے۔ جس میں عزت ملتی ہے۔ جس میں غلبہ ملتا ہے۔

کل بھی یہ معنی تھا' آج بھی یہ معنی ہے۔ ایک ہزار قادیانی پیدا ہو جائیں اس معنی کو تبدیل نہیں کیا جا سکتا۔

ایک زمانہ تھا جب ایک مسلمان بھی اعلان کرتا تھا **حی علی الجہاد** کھڑے ہو جاؤ جہاد کے لئے تو سب مسلمان نکل جاتے تھے اور کفر کا ستیاناس ہو جاتا تھا۔

مگر جب کفر میدان میں مسلمانوں کا مقابلہ نہ کر سکا تو انہوں نے کہا کہ اب جہاد کا معنی ہی بدلو۔ اب جہاد کا مفہوم ہی تبدیل کر دو۔

ایسی ایسی کوششیں ہوئی ہیں جن کے دستاویزی ثبوت ہمارے پاس موجود ہیں آپ حضرات سنیں تو آپ کا دل پھٹ جائے گا غم کی وجہ سے۔

## جہاد دین کا قلعہ

یہ جہاد ہمارا قلعہ تھا، یہ جہاد ہمارا دفاع تھا۔ ہمارا تحفظ تھا۔

جہاد کی قوت کی وجہ سے ہم نمازیں پڑھتے تھے کوئی روک نہیں سکتا تھا۔

ہم اذانیں دیتے تھے کوئی روک نہیں سکتا تھا۔

ہم دین کی دعوت کو پوری دنیا میں لے کر جاتے تھے کوئی روک نہیں سکتا تھا۔ اور کوئی روک کر زندہ نہیں رہ سکتا تھا۔

کوئی اپنی تہذیب کو ہماری تہذیب میں خلط نہیں کر سکتا تھا۔

کافروں نے جہاد کی دیوار کو توڑا ہماری تہذیب پر ڈاکہ ڈالا آج اسلامی تہذیب فنا ہوگئی۔



ہماری معیشت پر ڈاکہ ڈالا ہمیں اپنا غلام بنا کر رکھ دیا۔

ہماری عبادت پر ڈاکہ ڈالا ہماری عبادت کو مجبوری کا نام بنا دیا۔

ہماری علمی اساس پر ڈاکہ ڈالا علماء کو ذلیل و رسوا کر کے رکھ دیا۔

جب محافظ نہیں رہے گا جب چوکیدار نہیں رہے گا تو جو جو چاہے کرتا رہے کوئی روکنے والا نہیں۔

مگر جب دفاع موجود تھا تو کس کی ہمت ہوتی تھی کہ کسی ایک بچی کے سر سے دوپٹہ بھی اتارے۔

مسلمان جانیں دے دیتے تھے مسلمان جہاد کے لئے ہر وقت تیار رہتے تھے۔

پھر جب انگریز برصغیر میں آیا اور ہر طرف سے دیکھا کہ علماء جہاد کے لئے کھڑے ہو گئے شاملی کا معرکہ گرم ہو گیا۔

حضرت حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ علیہ جیسے پیر طریقت لوگوں سے جہاد پر بیعت لینے لگے۔

سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ اور شاہ اسماعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ کی تاریخ انگریز بدبخت کے سامنے تھی۔

مسلمانوں کا بچہ بچہ جہاد کو سمجھتا تھا جہاد کو جانتا تھا تو انگریز نے مرزا قادیانی کو کھڑا کیا۔

مرزا قادیانی کہتا ہے کہ ''میں نے برٹش حکومت کی تائید کے لئے اور ان کو خوش کرنے کے لئے جہاد کے خلاف اتنی کتابیں لکھی ہیں کہ پچاس الماریاں بھر سکتی ہیں۔''

اس بدبخت نے جہاد کے متعلق شبہات کو مسلمانوں میں عام کیا۔

جب حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ لوگوں کو جہاد کی دعوت دے رہے تھے تو انگریز قادیانیوں کے ذریعے پمفلٹ شائع کر رہا تھا کہ ''مسلمانو! جہاد تم پر فرض نہیں کیونکہ تمہاری قوت کم ہے بغیر قوت کے جہاد نہیں ہوتا اور تمہارا ایک امیر بھی نہیں ہے بغیر ایک امیر کے جہاد

نہیں ہوتا۔"

اس قسم کی غلط باتوں کو مسلمانوں میں ایسا عام کیا کہ آج ہر کوئی بغیر دیکھے فتوے لگا دیتا ہے کہ جہاں مسلمانوں کے دو یا تین گروپ ہو جائیں وہاں جہاد ہوتا ہی نہیں۔

ایسے ایسے شبہات قادیانی نے لوگوں کے قلوب میں ڈالے کہ آج مسلمانوں کا ایک طبقہ یہ سمجھتا ہے کہ جہاد تو فرشتوں کا کام ہے جب تک ہم فرشتوں کے مقام تک نہیں پہنچتے ہم جہاد نہیں کر سکتے۔

چنانچہ فرشتہ بنتے بنتے مرجاتے ہیں اور جہاد کرنے کا دن نہیں آتا۔

نہ معلوم کس دن یہ لوگ ایمان کے اس درجے پر پہنچیں گے جب جہاد کے اہل ہوں گے حالانکہ جہاد کے ذریعے ایمان کو تقویت ملتی ہے۔

دوستو! تیراکی سیکھنے کے لئے تالاب میں جانا پڑتا ہے باہر رہ کر دس سال تک ہاتھ پاؤں مارتے رہو کبھی تیراکی نہیں آ سکتی۔

دس سال میں تم کسی کو ایمان کے اس درجے تک پہنچاؤ جو تمہارے ہاں ایمان کا معیار ہے مگر ایک گولی کی آواز سن کر بے ہوش ہو جائے گا۔

ایک دھماکہ اس سے برداشت نہیں ہوگا مگر میدان جہاد میں دس دن کے اندر یہ صلاحیت پیدا ہو جائے گی۔

مجاہد ساتھیوں کے جسم کے ٹکڑے درختوں پر لٹکے ہوئے ہوتے تھے۔ جب بم پھٹتا تھا جسم بکھر جاتے تھے۔ ٹانگ الگ پڑی ہے۔ سر الگ پڑا ہے۔ بھیجا نکل کے باہر پڑا ہوا ہے۔

مجاہدین ان محبوبوں کے جسم کے ٹکڑے جمع کرتے تھے۔ انہیں نہ خوف آتا تھا نہ دل کے اندر کچھ بزدلی محسوس ہوتی تھی۔

جہاد دلوں کو پختہ کر دیتا ہے۔

جہاد میں ایمان پکا ہو جاتا ہے۔



جہاد میں یہ نہیں دیکھا جاتا کہ اپنا جسم سالم ہے یا نہیں۔

جہاد تو یہ سکھاتا ہے کہ دین سالم ہے یا نہیں۔

مجاہد تو اپنے جسم کا شیرازہ بکھیر کر امت کا شیرازہ جمع کرنے کی کوشش کرتا ہے۔

حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بھی تو ٹکڑے ہو گئے تھے۔ ان کے بھی تو ناک، کان کاٹے گئے تھے اگر ہمارے ناک کان دین کے لئے کٹ جائیں تو کیا قیامت آ جائے گی؟

## نماز عشق

لوگ سوال کرتے ہیں کہ مجاہدین ڈاڑھیاں رکھتے ہیں کہ نہیں؟ نماز کس طرح پڑھتے ہیں؟

کسی نے کہا جہاد کے لئے نماز اور ڈاڑھی شرط ہے۔

نماز مستقل فریضہ ہے جہاد مستقل فریضہ۔ ڈاڑھی مستقل واجب ہے۔

ڈاڑھی بھی ضروری، نماز بھی ضروری، جہاد بھی ضروری ہے۔

آ کر دیکھو تو سہی خدا کی قسم جو نمازیں مجاہد پڑھتے ہیں شاید کسی کو نصیب ہوئی ہوں۔

نماز عشق ادا ہوتی ہے تلواروں کے سائے میں

گولیوں کی بارش ہو رہی ہوتی ہے اور مجاہد کہتا ہے: الحمد للہ رب العالمین۔

اس وقت اللہ کی حمد بیان کرنے میں جو لطف محسوس ہوتا ہے جہاد سے باہر رہ کر کہیں محسوس نہیں ہو سکتا۔

اھدنا الصراط المستقیم یا اللہ ہمیں سیدھے راستے پر چلا اس راستے پر جس پر انبیاء چلے، صدیقین چلے، شہداء چلے...... اور موت سامنے کھڑی ہوتی ہے۔

اسی نماز میں مزہ آتا ہے، جس میں یقین ہوتا ہے کہ کسی بھی وقت گولی لگے گی اور نماز پڑھتے پڑھتے مولائے کریم کے پاس جا پہنچیں گے۔

اگر مجاہدین بے نمازی ہوتے تو آسمان سے فرشتے ان کی مدد کے لئے نہ آتے۔

روسی جرنیلوں نے کہا کہ "فرشتے اترتے ہم نے اپنی آنکھوں سے دیکھے ہیں۔"

فرانس کا ایک صحافی افغانستان کے جہاد کی رپورٹنگ کرنے گیا چند دن جنگوں کے اندر رہا واپس آکر مسلمان ہوگیا۔

کہنے لگا: "میں نے ان کے خدا کو میدانوں میں لڑتے دیکھا ہے۔"

اگر یہ فاسق فاجر ہوتے تو کس طرح سے یہ اتنی بڑی کامیابی حاصل کرتے۔

جہاد تو قلوب کی اصلاح کر دیتا ہے اس لئے کہ میدان جہاد میں شیطان نہیں آسکتا کیونکہ وہ فرشتوں کو دیکھ کر وہاں نہیں رک سکتا۔

حدیث میں آتا ہے کہ مجاہد جو بھی دعا کرے گا انبیاء کی طرح قبول ہوگی۔ کیونکہ مجاہد کے کسی عمل میں بھی نفس پرستی نہیں ہوتی۔

## جہاد کی بنیاد

شہداء کے خون سے خوشبو آتی ہے میں نے خود سونگھی ہے الحمدللہ۔

جہاد میں جانے کی بجائے لوگ ہمیں ترغیبیں دے دے کر جہاد سے روکتے ہیں کہ تم اگر شہید ہوگئے تو دین کا فلاں کام بند ہو جائے گا۔

لیکن میں نے جب سے شہداء کے معطر خون کی خوشبو سونگھی ہے مجھ پر کسی شخص کی غلط ترغیب کا اثر نہیں ہوا بلکہ الحمدللہ دو چیزوں کی وجہ سے مزید جہاد میں شرح صدر ہوگیا۔

ایک جب یہ پڑھا کہ احد کے میدان میں میرے نبی ﷺ کا خون گرا

اور دوسرا اپنے شہداء کے خون کی خوشبو۔

اب کوئی جہاد کے خلاف کتنے ہی دلائل لائے میں نہیں مانتا کیونکہ جس مسئلے پر میرے نبی ﷺ کا خون گرا وہ مسئلہ قیامت تک کے لئے پکا ہوگیا یہ کوئی افسانہ نہیں ہے۔

کسی خواب پر ہماری تحریک کی بنیاد نہیں۔

ہماری اس تحریک کی اہمیت تو اس سرخی سے معلوم ہوتی ہے جس سے اس کا دیباچہ لکھا



گیا ابتدا لکھی گئی منشور لکھا گیا۔

وہ میرے نبی ﷺ کا سرخ لہو تھا۔

اگر جہاد کے بغیر دین کی عظمت کا کوئی راستہ ہوتا تو کیا اللہ اپنے نبی ﷺ کا خون بہنے دیتے؟

نبی کوئی آسان راستہ اختیار کر لیتے جیسے ہم نے اختیار کیا ہوا ہے۔

نبی ﷺ کا خون بہہ جائے۔ نبی ﷺ جہاد میں زخمی ہوجائیں اور امتی یہ سمجھیں کہ ہمارے مسائل جہاد کے بغیر حل ہو جائیں گے۔ کسی کی شہادت سے کام بند نہیں ہوتا کام بڑھتا ہے۔

ہم افغانستان کے جہاد میں گئے ہمارے کمانڈر عبدالرشیدؒ تھے۔ (اللہ تعالیٰ ان کی قبر پر کروڑوں رحمتیں نازل فرمائے آمین۔)

جب وہ شہید ہوئے تو ایسا دردناک منظر تھا کہ مجاہدین میں غم کی لہر دوڑ گئی مگر وہ مسکراتے ہوئے شہید ہوگئے۔

ساتھیوں نے میری تشکیل کی کہ میں اگلے مورچوں پر جا کر مجاہدین کو یہ دردناک خبر سناؤں کہ ان کا محبوب کمانڈر شہید ہوگیا ہے۔

اتنا بڑا کمانڈر تھا کہ میدان جہاد میں دشمن کی سخت گولیوں کی بوچھاڑ میں یوں نکل جاتا جس طرح کسی باغیچے میں جا رہا ہے اور دشمن کے مضبوط ترین مورچوں پر تھوڑی ہی دیر میں قبضہ کر لیتا تھا۔

ایک مرتبہ ایک خالی کلاشنکوف سے اس نے کیمونسٹوں کے کئی فوجیوں کو گرفتار کیا۔

صرف تکبیر کا نعرہ بلند کیا تو ان کے ہاتھوں میں لرزہ طاری ہوگیا کلاشنکوفیں گر گئیں۔

اتنا بڑا کمانڈر خود مجاہدین کیلئے تندور پر روٹیاں پکاتا تھا ان کیلئے کھانا پکاتا تھا۔

میں اگلے مورچوں پر گولیوں سے بچتا ہوا گیا ساتھیوں کو جمع کر کے قرآن مجید کی

آیتیں پڑھیں کہ اللہ کے نبی ﷺ بھی دنیا سے رخصت ہوئے تھے، صحابہؓ نے اس غم کو برداشت کیا تھا، تمہارا محبوب کمانڈر عبدالرشید بھی دنیا سے رخصت ہو چکا۔ مجاہدین پر عجیب حالت طاری ہو گئی۔

کمانڈر عبدالرشید کی شہادت کے بعد ہم سمجھتے تھے ہمارا کام بند ہو جائے گا لیکن اللہ کا فیصلہ کہ "شہید مرتا نہیں۔"

عبدالرشید شہید ہوا اللہ پاک نے ایک نہیں کئی عبدالرشید جیسے ساتھی دیدیئے۔ جب وہ میدان میں دوڑتے تھے تو یوں لگتا تھا جیسے عبدالرشید ان کے ساتھ موجود ہے۔

کمانڈر مولوی شبیر کو کئی مرتبہ خواب میں حضور ﷺ کی زیارت ہوئی۔

وہ شہید ہوا ہم نے کہا اب تو ہمارا کام بند ہو گیا اللہ پاک نے اس سے زیادہ صلاحیتوں والے ساتھی دیدیئے۔

شہادت سے دین بڑھتا ہے۔ شہیدوں کا لہو تو اسلام کے درخت کو اونچا کرنے کے لئے ہوتا ہے۔

اسلام کے چراغ کے لئے جو تیل استعمال ہوتا ہے وہ شہیدوں کا خون ہے۔ اس سے چراغ روشن ہوتا ہے کبھی بجھتا نہیں۔

## اسلامی نظام کے لئے قربانیاں

کمیونزم کے خاتمے اور اسلامی نظام کی بقا اور تحفظ کے لئے مکہ سے شیخ اسامہ بن لادن افغانستان کے کوہساروں میں پہنچ گئے۔

ڈیرہ اسماعیل خان سے کمانڈر عبدالرشید جیسے مجاہد اٹھے......

ہندوستان سے بابر چل پڑا۔

بنگلہ دیش سے مفتی ابوعبیدہ آئے۔

الجزائر کے نوجوان چل پڑے۔

مصر سے نوجوان چل پڑے۔



روس اور امریکہ حیران ہیں کہ یہ ایمان والوں کے لشکر کہاں سے آتے ہیں۔

زمین سے مسلمان اوپر سے فرشتے۔

تیرہ سال کی جنگ کے بعد دنیا سے سوویت یونین کا نام بھی ختم ہو گیا اور نظام بھی ختم ہو گیا۔ اسلام باقی ہے۔

لینن کا نظام مٹ گیا مگر اسلام کا ایک مستحب بھی ختم نہیں ہوا۔

کمیونزم کو دھکے دے کر نکالا گیا جبکہ اسلام کا ایک مستحب بھی نہیں گیا۔

ہم نظریے کی جنگ لڑتے ہیں، ہم نہیں روئیں گے کہ سولہ لاکھ شہید ہو گئے۔

ہمارا نظریہ باقی ہے۔ تم روؤ، مرو۔ اس لئے کہ تمہارا نظریہ اپنی موت آپ مرا۔

تم خدا کا جنازہ نکالنے آئے تھے تمہارا اپنا جنازہ نکل گیا۔

تم نے اشتہارات لگائے تھے کہ ہم آسمانی خدا کو بھی نیچے لائیں گے......

ارے آسمانی خدا کو تم نیچے کیا لاتے نیچے خدا کے بندوں کا مقابلہ تو کر نہیں سکے۔

دوستو! ہمارے ہاں جنگ جسموں کی نہیں ہوتی نظریے کی ہوتی ہے۔ ہم اپنے نظریے کی خاطر جان تک کو قربان کر سکتے ہیں اور اسلامی نظریے کی خاطر لڑنے والوں کی رب مدد فرماتے ہیں۔

مسجد نبوی ﷺ میں حضرت فاروق اعظمؓ خطبہ دے رہے تھے حضرت ساریہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سینکڑوں میل کے فاصلے پر لڑ رہے تھے۔

حضرت ساریہؓ میدان میں لڑ رہے ہیں کہ اچانک ایک آواز آتی ہے: یاساریہ الجبل اے ساریہ ذرا پہاڑ کی طرف متوجہ ہو جا۔

حضرت ساریہؓ پیچھے مڑے۔ دشمن حملہ کرنے والا تھا۔ مسلمانوں نے سنبھل کر حملہ کر کے دشمن کو شکست دیدی۔

جب مدینہ منورہ واپس آئے لوگوں نے کہا کیسی رہی جنگ؟

کہا ہم شکست کھانے والے تھے کہ ایک آواز آئی جو حضرت عمرؓ کی آواز جیسی تھی ہم

پہاڑ کی طرف متوجہ ہوئے تو دیکھا کہ دشمن حملہ کرنے والا تھا۔ ہم خبردار ہو گئے اللہ نے ہمیں فتح عطا فرمادی۔

صحابہؓ نے بتایا کہ ہم نے خطبے کے دوران سنا تھا کہ حضرت عمرؓ فرمار ہے تھے کہ

یاساریۃ الجبل!

اللہ پاک ان ہواؤں کو مسخر فرمادیتے ہیں۔

مجاہدین کیلئے دریاؤں کو مسخر فرمادیتے ہیں۔

جانداروں کو پرندوں کو مسخر فرمادیتے ہیں۔

کمیونزم کی شکست اور اسلام کی فتح کو دنیا کہاں برداشت کرسکتی تھی۔

امریکہ کے پیٹ میں درد شروع ہو گیا کہ ہم نے تو ان کو گولیاں کھلا کھلا کر سلا دیا تھا یہ اتنی بڑی تعداد میں کیسے جاگ گئے۔

دس لاکھ افغان مجاہدین لڑنے کی طاقت رکھتے ہیں جو پوری دنیا کی فوج سے زیادہ جنگی تجربہ رکھتے ہیں۔

کیونکہ امریکہ اور دیگر ملکوں کی فوجوں نے گولیوں کے نشانے دیواروں پر مار مار کر سیکھے ہیں جب کہ مجاہدین نے روسیوں کے سروں پر مار مار کر۔

تم نے جن میدانوں میں ٹریننگ کی ہے ان میدانوں کے نیچے قالین ہوتے ہیں۔

مجاہدین نے تو سنگریزوں کے اوپر ٹریننگ کی ہے۔

تم اطمینان کے ساتھ کسی چیز کا نشانہ لیتے تھے مجاہدین گولیوں کی بوچھاڑ میں بندوق سے نشانہ لیتے تھے۔

ان جنگجوؤں کا مقابلہ تمہارے یہ کاغذی جرنیل نہیں کر سکتے اسی لئے ڈرتے ہیں۔

اسی لئے ہم بنیاد پرست ہو گئے ورنہ نماز ہم کل بھی پڑھتے تھے آج بھی پڑھتے ہیں۔



## اسلام کے غلبے کا وقت

اب اسلام کے غلبے کا فریضہ ''جہاد'' شروع ہو چکا ہے۔

ہندوستان میں جہاد شروع۔

تاجکستان میں جہاد شروع۔

کشمیر میں جہاد شروع۔

پوری دنیا میں اب جہاد کی فضا عام ہو چکی ہے۔

نوجوان اپنے ماں باپ سے جدا ہو کر جہاد میں جارہے ہیں، بیویاں اپنے خاوندوں کو روانہ کررہی ہیں۔

اب انشاء اللہ اسلام کی نصرت کا دور قریب آچکا ہے۔

یہ جو پولیس مین 'امریکہ' اپنے گھر میں بیٹھا ہوا پوری دنیا پر حکومت کررہا تھا اس کی غنڈہ گردی صرف روس کی وجہ سے تھی کہ سوویت یونین تم پر مسلط ہو جائے گا۔

اس لئے مجھے پٹرول دو تا کہ اس کا مقابلہ کرسکوں۔ مجھے یہ دو، مجھے وہ دو۔

ہمیں دھوکے دے دے کر ہم سے بھیک مانگ کر کھاتا رہا لیکن اب وہ زمانہ جاچکا

کل تک ہمیں پتہ نہیں تھا جنگ کیا ہوتی ہے۔ اب ان کو ماننا پڑے گا کہ مسلمانوں جیسا کوئی نہیں لڑسکتا۔

مسلمان مزید تیاری کریں۔ مجاہدین کے ٹریننگ سینٹر موجود ہیں ان میں جائیں۔

اپنے کلب بنائیں، ورزش کریں، جسموں کو مضبوط کریں۔

اسلام نزاکت نہیں سکھاتا، اسلام شجاعت سکھاتا ہے۔

اسلام بزدلی نہیں سکھاتا، اسلام بہادری سکھاتا ہے۔

نوجوانو! یہی پیغام ہے یہی دعوت ہے۔

برٹش پاسپورٹ کو جنت کا سرٹیفکیٹ سمجھ کر آرام سے مت بیٹھے رہنا تم پر بھی وہی مسئولیت ہے جو دوسرے مسلمانوں پر ہے۔

گورے جو آج اپنے اندر مسلمانوں کے خلاف نفرت لئے سڑکوں پر گھومتے ہیں ان کو دیکھ کر قرآن مجید کی آیت یاد آتی ہے:قد بدت البغضاء من افواھھم (ان کی زبانوں سے دشمنی ظاہر ہو رہی ہے۔)

وما تخفی صدورھم اکبر (اور ان کے دلوں میں جو کچھ ہے وہ اس سے زیادہ خطرناک ہے۔)

اس لئے اپنے تحفظ کا سامان کرو اور جہاد کے علَم کو مضبوطی سے تھام لو۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین



# جہاد کے عالمگیر اثرات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

میرے محترم دوستو بزرگو!۔۔

آنحضرت ﷺ کے دنیا سے پردہ فرمانے کے بعد اس دین کو دنیا کے کونے کونے میں پہنچانا۔

دین محمدی ﷺ کو دنیا میں نافذ کرنا۔

اللہ کی لائی ہوئی کتاب کو دنیا میں غالب کرنا۔

اللہ کے لائے ہوئے نظام کو دنیا میں جاری کر کے انسانیت کو امن وسکون دلانا۔

دنیا کے اندر صحیح خلافت الٰہی کو قائم کرنا۔

رسول اکرم ﷺ کے طریقے کو ایک ایک انسان کے لئے محبوب بنانا۔

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی محبت ایک ایک انسان کے دل میں اتارنا ہم سب مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔

رسول اقدس ﷺ کی ختم نبوت کی برکت سے وہ ساری ذمہ داریاں جو رسول اقدس ﷺ پر تھیں وہ پوری کی پوری امت کے علماء اور اس طبقے کی طرف منتقل ہو چکی ہیں جو طبقہ آج دین کی حفاظت اور خدمت میں مصروف ہے۔

## وراثت انبیاء

نبی اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

"العلماء ورثة الانبياء" علماء انبیاء کے وارث ہیں۔

آپ ﷺ کی وراثت دین کے ایک ایک جز کے اندر جاری ہوگی۔

علماء نے ایک واقعہ لکھا ہے کہ ایک شخص کا انتقال ہو رہا تھا دوسرے لوگ اس کے اردگرد بیٹھے ہوئے تھے۔ کوئی اس کے قریب بیٹھا اس کو تسلی دے رہا تھا، کوئی کلمے کی تلقین کر رہا تھا۔

اچانک اس شخص کا انتقال ہو گیا تو ایک آدمی نے جلدی سے اس چراغ کو بجھا دیا جو اس کے قریب جل رہا تھا۔

کسی نے سوال کیا: "اللہ کے بندے اس چراغ کی تو اب زیادہ ضرورت ہے کہ مرنے کے بعد اب تدفین کرنی ہے، بہت سے کام کرنے ہیں، تم نے چراغ کیوں بجھا دیا؟"

تو اس اللہ والے بزرگ نے جواب دیا: "جب تک یہ زندہ تھا یہ چراغ اس کا تھا، اس چراغ میں جلنے والا تیل بھی اس کا تھا' لیکن جب اس کا انتقال ہو گیا۔ اب اس کی ہر چیز اس کے وارثوں کی ہو چکی ہے، کوئی چیز اس کی اپنی نہیں رہی اور ہم نے اس کے وارثوں سے اجازت نہیں لی۔"

یہ وراثت کا مسئلہ ہے تو رسول اللہ ﷺ پر جو ذمہ داریاں تھیں وہ تمام ذمہ داریاں



اس امت کے علماء اور طلباء پر آتی ہیں اس لئے کہ یہی اللہ کے رسول ﷺ کے حقیقی وارث ہیں اور اللہ پاک نے ان کو یہ وراثت نصیب فرمائی ہے۔

## نبی ﷺ کا کام

رسول اقدس ﷺ کی ذمہ داری کیا تھی؟

اللہ پاک نے رسول اقدس ﷺ کو پوری کائنات کے اندر ظلم کے خاتمے کے لئے۔

امن کو قائم کرنے کے لئے۔

انصاف کو قائم کرنے کے لئے۔

مخلوق کے ایک ایک فرد کو اللہ سے ملانے کے لئے۔

دنیا میں قرآن وسنت کی روشنی کو عام کرنے کے لئے۔

پوری دنیا کو مادہ پرستی سے نکال کر اللہ کے سامنے جھکانے کے لئے۔

پوری کائنات کو ہزاروں خداؤں کی غلامی سے نکال کر ایک اللہ کی غلامی میں لانے کے لئے۔

پوری کائنات کو دنیا کے باطل وظالم مذاہب سے چھٹکارا دلا کر اسلام کے عدل وانصاف میں لانے کے لئے۔

پوری کائنات کو مخلوق کی عبادت سے نکال کر خالق کی عبادت میں لانے کے لئے بھیجا۔

## پیغام حق

یہی وہ فریضہ تھا جس کی دعوت آپ ﷺ نے غار حرا سے نبوت کا بوجھ اٹھانے کے تین سال بعد دینا شروع کر دی۔

کبھی کوہ صفا کے اوپر کبھی جبل ابی قبیس کے اوپر کبھی عقبی کی گھاٹیوں میں۔

کبھی طائف کے سبزہ زاروں میں، کبھی غار ثور کے اوپر۔

کبھی بدر کے میدان میں، کبھی احد کے میدان میں، کبھی حنین کے اندر، کبھی مکہ مکرمہ میں۔

کبھی مدینہ منورہ کے اندر، کبھی موتہ کی طرف، کبھی تبوک کی طرف، کبھی حدیبیہ کے میدان میں۔

جگہ جگہ اللہ کے رسول ﷺ یہ پیغام پہنچارہے تھے کہ اب دنیا ایک اللہ کی غلامی میں آئے گی' اب ہم انسانوں کو انسانوں کا غلام نہیں رہنے دیں گے۔

جب اللہ کی غلامی ہوگی انسانوں کے دل اللہ کیساتھ جڑ جائیں گے تو تمام انسانوں کی اصلاح خود بخود ہو جائے گی۔

چنانچہ رسول اقدس ﷺ نے اسلامی خلافت اور اسلامی نظام کے لئے وہ قربانیاں دیں کہ جن کی ضرورت تھی۔

اگر آپ ﷺ کو لوگوں کی کنڈیاں (دروازے) کھٹکھٹانا پڑیں تو آپ ﷺ نے دریغ نہیں کیا۔

اگر آپ ﷺ کو کسی کی منت کرنا پڑی تو آپ ﷺ نے دریغ نہیں کیا۔

اگر آپ ﷺ کو پتھر کھانے پڑے تو آپ ﷺ نے ایک قدم پیچھے نہیں ہٹایا۔

اگر آپ کے جسم مبارک کو لہولہان کیا گیا تو آپ ﷺ کے عزائم میں کمی نہیں آئی۔

دندان مبارک بھی شہید کر دیئے گئے مگر آپ ﷺ کے حوصلے پست نہیں ہوئے۔

سر سے لے کر پاؤں تک لہولہان کر دیا گیا مگر آپ ﷺ کی دعوت میں کسی قسم کی کمزوری نہیں آئی۔

آپ ﷺ کے چچا حضرت حمزہؓ کے سترہ ٹکڑے کر دیئے گئے۔ تب بھی کوئی سستی پیدا نہیں ہوئی۔

رسول اللہ ﷺ پر مظالم کی آندھیاں چلائی گئیں یہاں تک کہ اماں عائشہ صدیقہؓ پر تہمت لگائی گئی۔



انسان سب کچھ برداشت کرسکتا ہے لیکن اس کے گھر پر اگر کوئی انگلی اٹھائے' اس کی پاکیزہ بیوی پر کوئی تہمت لگائے تو یہ اس کے لئے ناقابل برداشت ہے- اب بتایئے جس کی تطہیر جبرئیل زمین پر لایا کرتے تھے' اگر اس پر تہمت لگادی جائے تو وہ قابل برداشت ہے؟ یہ چیز تو انسان کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے رکھ دیتی ہے۔

ہر غیرت مند انسان ذرا سوچے اگر اس کی ماں، بہن، اس کی بیٹی اور اس کی بیوی پر ایسا الزام لگے جو اللہ کے رسول ﷺ کی اہلیہ، اماں عائشہؓ کے اوپر لگا تھا تو انسان کانپ جاتا ہے۔

لیکن رسول اللہ ﷺ کی دعوت جہاد میں فرق نہیں آیا، عزائم میں کوئی فرق نہیں آیا۔

آپ ﷺ بخار کی حالت میں بھی دعوت دے رہے ہیں، صحت کی حالت میں بھی پیغام لے کے جا رہے ہیں۔

## عالمی انقلاب

چنانچہ مکہ کے ایک غار' غار حرا سے اٹھنے والا دین صرف تیئیس سال کے عرصے میں روم وفارس کے دروازے کھٹکھٹا رہا تھا۔

یہی دین جس کو لوگ چند دیوانوں کا دین کہا کرتے تھے' دنیا میں امن وامان کو نافذ کر رہا تھا۔

فاروق اعظم کے دور سے لے کر حضرت امیر معاویہ کے دور تک دنیا کے آدھے سے زیادہ حصے پر اسلام کا غلبہ ہو چکا تھا۔

مسلمان جس علاقے میں فاتح بن کے جاتے وہاں کے لوگ فوج در فوج اسلام میں داخل ہوتے تھے۔

چنانچہ براعظم افریقہ کی طرف موسیٰ بن نصیر رحمہ اللہ جیسے کمانڈر روانہ ہوئے۔

مصر کی طرف عمرو بن عاص ﷺ تشریف لے گئے۔

سندھ کی طرف محمد بن قاسم رحمہ اللہ آئے۔

یہ خیر القرون اور اس کے بعد کا زمانہ تھا جنہوں نے ثابت کر دیا کہ دنیا میں امن کا

واحد ذریعہ صرف اور صرف جہاد ہے۔

دین اسلام' خدا اور اس کے رسول کا قانون اور نظام ہے اور اس کی حفاظت بھی جہاد ہی میں مضمر ہے۔

## اسلامی نظام اور ہماری ذمہ داری

اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اپنی ذمہ داری پوری کر کے تشریف لے گئے اور آپ ﷺ نے حجۃ الوداع کے موقع پر یہ صاف فرمایا کہ ھل بلغت ؟ (کیا میں نے پہنچادیا؟) بار بار آپ ﷺ نے گواہی لی تو تمام لوگوں نے وہاں پر کہا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ آپ نے پہنچایا ہی نہیں بلکہ پہنچانے کا حق ادا کر دیا۔

مگر آج مسلمانوں کے حالات کو دیکھیے وہ اسلام کے بڑے بڑے فرائض کو چھوڑ چکے ہیں۔

نماز جیسا فریضہ مسلمانوں کی کسی بستی میں پانچ فیصد سے زیادہ جاری نہیں ہے۔

مسجدیں ویران ہیں' اور فحاشی کے اڈے آباد ہیں۔

اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پیاری سنتوں کو حقارت کی نگاہوں سے دیکھا جا رہا ہے۔

سودی کاروبار اس قدر عام ہو چکا ہے کہ اگر کوئی شخص بچنا بھی چاہے تو نہیں بچ سکتا۔ طرح طرح سے سود کے انجکشن دے کر ہمیں یہ حرام کھانے پر مجبور کیا جا رہا ہے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک طریقوں کو بوسیدہ کہا جاتا ہے' اللہ پاک کی کتاب قرآن مجید کا ترجمہ اور تفسیر اور اس کا نظام تو کیا مسلمانوں کو اس کے الفاظ تک پڑھنا نہیں آتے۔

مسلمانوں کی ایک کثیر تعداد اللہ کے اس قرآن سے بے بہرہ ہے۔ چہ جائیکہ وہ اس کے معانی اور معارف کو حاصل کر کے اپنی زندگی کو نور والا بناتی۔

پاکستان یا دنیا کے کسی اسلامی ملک کی کسی عدالت میں چلے جائیں اللہ کا قرآن



نافذ نہیں' انگریز کا قانون نافذ ہے۔ اور قرآن مجید اس انگریز کے قانون کے بوٹوں کے نیچے رکھا ہوا ہے۔

اگر کسی فاضل عدالت کے فاضل جج سے کہا جائے کہ "جج صاحب! آپ کا یہ فیصلہ قرآن مجید کی اس آیت کے خلاف ہے۔"

وہ منحوس بدشکل جج اپنے "پیلے دانت" نکال کر پہلے ہنسے گا اور پھر پھبتی کسے گا کہ "ملا جی! اس قرآن مجید کو جا کے مسجد کی چار دیواری کے اندر پڑھنا۔ یہ عدالت عالیہ کے آئین کے خلاف ہے کہ یہاں قرآن کی آیتوں کو پڑھا جائے یہاں اسی آرٹیکل اور اسی قانون کے تحت بات ہوگی جو قانون ہمارا آقا انگریز دے کر گیا ہے۔"

قرآن کو اسمبلی سے نکال دیا گیا' عدالتوں سے نکال دیا گیا مگر اس کے باوجود مسلمان غفلت میں پڑے ہوئے ہیں۔

## اسلام تو کیا ہم اسلام کے ایک جز کی حفاظت نہیں کر سکتے

ہم پستی اور ذلت کے گڑھے میں گرتے جا رہے ہیں۔

ہمارے بارے میں خصوصاً علماء و طلباء کے بارے میں جو انبیاء کے وارث ہیں کو صرف مسجد کا ملا سمجھا جاتا ہے۔ ہمیں ایک الگ طبقہ سمجھا جاتا ہے۔

کسی بازار سے جب کوئی عالم گزر جائے تو فجار لوگ اس کے اوپر آوازیں کستے ہیں۔

ہم نے چہرے پر نبی ﷺ کی سنت "داڑھی" تو رکھ لی مگر اس کا تحفظ اب تک نہیں کر سکے ہماری داڑھی کا مذاق اڑایا جاتا ہے۔

رمضان المبارک میں اگر کوئی عالم' کراچی کی کسی دوکان میں کپڑا خریدنے کے لئے بھی تشریف لے جائے تو دور سے وہ دوکاندار کہے گا کہ "جاؤ مولوی صاحب! ہم زکوۃ

دے چکے ہیں۔"

ہمیں زکوٰۃ کے ٹکڑوں پر پلنے والا بنا دیا گیا۔

کیا ہم صرف اس لئے رہ گئے ہیں کہ بھیک مانگتے رہیں۔

ہم صرف اس لئے رہ گئے ہیں کہ ہمیں دبا دیا جائے۔

چھوٹے چھوٹے طلباء اس قدر احساس کمتری کا شکار ہیں کہ باہر نکلتے ہیں تو ٹوپی اتار کر جیب میں رکھ لیتے ہیں۔

دینی مدارس کے طلباء اساتذہ کی تلقین کے باوجود بڑی داڑھی رکھنے کو اپنے لئے عیب سمجھتے ہیں۔

آخر کیا وجہ ہے کہ مسلمان نماز نہیں پڑھ رہا۔

آخر کیا وجہ ہے کہ طلباء ٹوپیاں اتار رہے ہیں۔

آخر کیا وجہ ہے کہ ہم رشوت سے نہیں بچ سکتے۔

آخر کیا وجہ ہے کہ ہمیں سود گھول گھول کر کھلایا جا رہا ہے۔

آخر کیا وجہ ہے کہ علما کا وقار مجروح ہے۔

مسلمانوں کی اس اجتماعی حالت کو دیکھتے ہوئے ہمیں اس کا حل قرآن وحدیث کی روشنی میں تلاش کرنا چاہئے۔

کراچی میں کلفٹن کے علاقے میں ایک مولانا صاحب راستے سے گزر رہے تھے۔ وہاں لڑکے اور لڑکیاں جشن منا رہے تھے تو ایک بدکار بدکردار لڑکی نے شراب کی بوتل کھول کر ان عالم صاحب کی داڑھی میں ڈال دی۔

ایک کشمیری مسلمان جو کہ ہمارے لاہور کے اجتماع میں آیا ہوا تھا' 18 گریڈ کا آفیسر تھا' ہجرت کر کے ٹریننگ لینے کے لئے ہمارے ٹریننگ سینٹر میں پہنچا تھا۔ کشمیر میں مسلمانوں کے واقعات بتاتے ہوئے اس کی ہچکیاں بندھ گئیں۔

کہتا ہے میری غیرت کے خلاف ہے کہ میں تمہیں بتاؤں لیکن میں اس لئے



بتا رہا ہوں کہ شاید تمہاری آنکھیں کھل جائیں اور تمہارے دلوں میں کچھ فکر پیدا ہو جائے۔

کہا ایک ظلم تو حضرت سمیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر ہوا تھا کہ ان کی شرمگاہ میں ابو جہل لعین نے نیزہ مارا تھا۔ اس سے بڑا ظلم کشمیر میں ہمارے گھروں میں ہوا۔

ایک گھر میں ہندو فوجیوں نے بھائی اور باپ کو باندھ دیا' ان کے سامنے ان کی جوان بیٹی کو ننگا کیا اور اس کی شرمگاہ میں بندوق رکھ کر گولی مار کے شہید کر دیا گیا۔

میں باہر کے مظالم نہیں بیان کرنا چاہتا' پاکستان میں کیا کچھ نہیں ہو رہا۔ ہر طرح سے ہمیں دبایا جا رہا ہے۔

انہیں پتہ ہے کہ اگر اسلام آیا تو ان ہی مدارس سے آئے گا۔

انہیں پتہ ہے کہ اگر اسلام آئے گا تو ہمیں سر چھپانے کی جگہ نہیں ملے گی۔

ان کو پتہ ہے کہ پاکستان کے مدارس ہی سے جلال الدین حقانی جیسی قیادتیں اٹھیں گی اور جب یہ لوگ اٹھتے ہیں تو خدا کی مدد ان کے ساتھ ہوتی ہے۔

## اسلام کے خلاف غلط تاثر

ظالمو! اسلام کا مذاق اڑاتے ہو۔

اسلام سے لوگوں کو بدظن کرتے ہو کہ ڈرائیور کسی کو ٹکر مارے گا تو ایک لاکھ پچھتر ہزار روپیہ جرمانہ دینا پڑے گا۔

تمہیں اسلام نافذ کرنے کے لئے صرف ڈرائیور نظر آتے ہیں اور کوئی نہیں ملا؟

اسلام نافذ کرنا تھا تو قومی اسمبلی میں نافذ کرتے۔

اسلام نافذ کرنا تھا تو سینٹ میں نافذ کرتے۔ عدلیہ میں نافذ کرتے۔ بڑے بڑے اداروں میں اسلام کو لاتے۔

ان غریب ڈرائیوروں کے اوپر جن کے پاس کھانے کے لئے بھی کچھ نہیں ان پر ایسا قانون لاگو کر دیا جس کی تشریح بھی نہیں کی۔

ڈرائیوروں پر اسلام نافذ کرنے سے ان کا مقصد ہی یہ تھا کہ ڈرائیور ہڑتالیں کریں

گئے سڑکیں بند ہو جائیں گی ہم کہیں گے، جی دیکھو مولوی صاحب! اسلام میں ترامیم کی ضرورت ہے' اسلام نافذ نہیں ہو سکتا' اسلام نا قابل عمل ہو چکا ہے۔

• یہ صرف علماء کرام کو اور طلباء کو ان کی ذمہ داریوں سے ہٹانے کے لئے اور ان کو مساجد کی چار دیواری میں محدود کر کے بٹھانے کے لئے یہ ساری حرکتیں کی جا رہی ہیں۔

انہیں پتہ ہے کہ یہ اللہ والے اگر میدانوں میں آ گئے تو ان کا رب ان کے ساتھ ہو گا۔

## اس پستی کا حل کیا ہے؟

ان مسائل کا حل کیا ہو گا؟ کیا ہم اسی طرح مظلومیت کی زندگی گزار کر دنیا سے رخصت ہو جائیں گے؟

کیا اسی طرح کے مسلمان ہوں گے کہ نام تو اسلامی ہو گا مگر انہیں کلمہ تک یاد نہیں ہو گا؟

کیا اسی طرح مسلمان بغیر قرآن پڑھے مرتا چلا جائے گا؟

کیا اسی طرح جنازے اٹھتے چلے جائیں گے۔

قرآن مجید میں اللہ رب العزت نے اس مسئلے کا حل بیان فرما دیا ہے اور جو کلمہ ''لا الہ الا اللہ'' کی عظیم الشان طاقت کو اپنے دلوں میں لا چکے ہیں ان تمام مسلمانوں کو یہ بتا دیا ہے کہ تمہارا ایک دشمن اور بھی ہے جس کا نام ''کافر'' ہے۔

اس کافر کی یہ کوشش ہو گی کہ تمہیں اپنے دین سے پیچھے ہٹا دے۔

کافر دن رات یہ کوشش کرے گا کہ تمہیں یا تو کافر بنا دے' یا صرف تم نام کے مسلمان رہ جاؤ اور تمہارے اندر ایمان نہ ہو۔

یاد رکھنا ان سے تم نے بچ کے رہنا ہے۔

ان کافروں کا تم نے کھلے عام میدانوں میں مقابلہ بھی کرنا ہے اگر تم نے ان کافروں کو ڈھیلا چھوڑ دیا تو یہ تمہیں ہر طرح سے ختم کرنے کی کوشش کریں گے۔

ہم مسلمانوں نے جب کافروں کا مقابلہ کرنا چھوڑ دیا تو آج انہوں نے ہر طرح



سے مسلمانوں کو غلام بنا لیا ہے۔ اسی غلامی کی وجہ سے مسلمان ظاہری اسباب سے بھی محروم ہو گئے ہیں۔

پوری دنیا میں زمین کے خزانے جو مسلمانوں کے لئے اللہ نے اتارے تھے' اللہ نے زمین کا وارث مسلمانوں کو بنایا تھا' ان خزانوں پر کافروں نے قبضہ کر لیا۔

پٹرول کی عظیم الشان دولت' کافر اب چھیننے کے لئے آ چکے ہیں۔

مسلمانوں کو غربت کی طرف دھکیل کر دین سے ہٹایا جا رہا ہے۔

## مسلمانوں کو دین سے ہٹانے کی سازش

افریقہ میں چالیس ہزار مسلمان صرف اس لئے قادیانی ہوئے کہ قادیانیوں نے انہیں کپڑے فراہم کر دیئے تھے' انہیں ایک ایک جوڑا فراہم کر دیا تھا۔

شمالی وزیرستان کے علاقے چترال اور گلگت کے علاقے میں بے شمار لوگوں نے آغا خانیت کو قبول کر کے اسلام کو چھوڑ دیا ہے کیونکہ آغا خان نے انہیں ہسپتال بنا کر دیئے۔

کافروں نے مسلمانوں کو معاشی طور پر ایسا کمزور کر دیا کہ یہ پیسے پیسے کے محتاج بن گئے ہیں۔

مسلمانوں کو علماء سے متنفر کیا گیا۔

اونچا طبقہ' علماء کا درس سننے کے لئے بھی فرش پر بیٹھنے کو اپنے لئے عار سمجھتا ہے۔

جب مسلمان علماء سے دور ہوں گے تو علم سے دور ہوں گے' علم سے دور ہوں گے تو دین سے دور ہوں گے' اور کافروں کے غلام بنتے چلے جائیں گے اور دین سے دور ہوتے چلے جائیں گے۔

کافروں نے وہ تمام چیزیں عام کر دیں جو اسلام سے ہٹا سکتی ہیں۔

گھر گھر ٹیلی ویژن کو ڈال دیا گیا۔

وی سی آر کی لعنت کو عام کر دیا گیا۔

انٹرنیٹ کو عام کر دیا گیا۔

ایسے ایسے گناہ کے اڈے کھول دیئے گئے کہ نوجوانوں کے لئے ان سے نکلنے کا کوئی راستہ ہی نہیں۔

## اسلامی معاشرہ ہر بیماری کا علاج

اللہ کی قسم اگر آج کافروں سے نجات حاصل کر کے اسلامی معاشرہ تشکیل دے دیا جائے تو ہمیں حلال کھانے کو ملے گا۔

ہماری نمازیں اللہ سے تعلق والی نمازیں ہوں گی۔

رشوت سے جان چھوٹ جائے گی۔

علماء کا ایک مقام ہوگا۔

ان کے پاس بیٹھنے کو لوگ سعادت سمجھیں گے۔

عالم بات کرے گا لوگوں کے قلوب منور ہو جایا کریں گے۔

اسلامی معاشرہ ہر مرض کا حل ہے۔

اسلامی معاشرہ ہر بیماری کا علاج ہے۔

اب اس اسلامی معاشرے کو کون قائم کرے گا؟

اللہ کے نبی ﷺ نے قائم فرمایا تھا اب اللہ کے نبی ﷺ کے یہ وارث قائم کریں گے۔

چنانچہ اس کے قائم کرنے کا ذریعہ اللہ رب العزت نے قرآن میں جہاد بتلایا ہے۔

جس میں تلوار اور اسلحے کو استعمال کرنا پڑتا ہے۔ کیونکہ گندا خون نکال کر جانور کو حلال اور پاک کرنے کے لئے چھری کا استعمال ضروری ہے۔ بغیر چھری کے کیا چڑیا بھی پاک ہوتی ہے؟ ہرگز نہیں، چھری چلانا اور مرغی کا گندا خون نکالنا یہ اخلاق ہے۔

ایک آدمی کے جسم میں کینسر نکل آیا۔ اور خطرہ ہے کہ یہ کینسر پورے جسم میں آ جائے گا۔ ڈاکٹر کے پاس لے کر گئے' ڈاکٹر نے کہا میں تو اسے چھری سے کاٹوں گا۔ ہم کہیں گے کہ ڈاکٹر صاحب! آپ تو پڑھے لکھے آدمی ہیں چھری کی بات کرتے ہیں ہماری یہ بات صحیح ہے یا غلط ہے؟ غلط ہے۔ ڈاکٹر چھری سے کاٹے گا' اس کو اخلاق کہیں گے۔



معلوم ہوا کہ کسی چیز کو چھری سے کاٹ دینا یہ بھی اخلاق ہے۔ اگر یہ اخلاق ہے تو پھر ہمیں کیوں کہا جاتا ہے کہ تم علماء ہو کر کلاشنکوف کی باتیں کرتے ہو۔

شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ ”حجۃ اللہ البالغۃ“ میں لکھتے ہیں کہ ”ہر کسی کا عمل ختم ہو سکتا ہے لیکن مجاہد کا عمل ختم نہیں ہو سکتا۔“

وہ جس علاقے کو فتح کرے گا' وہ جس جگہ جائے گا' قیامت تک اس جگہ اسلام کا جو مستحب' جو فرض' جو واجب' جو سنت زندہ ہوگی مجاہد قبر میں ہوگا اسے اس کا اجر ملے گا۔ قیامت تک اللہ پاک اسے اس کا اجر عطا فرماتے رہیں گے۔

اسی وجہ سے اللہ نے مجاہد کو کہیں محبوب کا لقب دیا۔ ان اللہ یحب الذین یقاتلون فی سبیلہ صفا ارے خدا کی محبت کے دعوے کرنے والو! اللہ کی محبت اس قتال کے راستے کے اندر ملے گی۔

کہیں اللہ پاک نے ان لوگوں کو اللہ کا ولی کہا۔ وکاین من نبی قاتل معہ ربیون کثیر کتنے انبیاء ان کے ساتھ اللہ والوں نے مل کر قتال کیا ہے۔

## جہاد میں عزت ہے

اس عظیم کام پر آنے کے بعد علماء کو صحیح وقار نصیب ہوگا۔ طلباء کو صحیح مقام حاصل ہوگا۔

ہمیں اپنے مقام کی ضرورت نہ بھی ہو' دین اسلام کو صحیح مقام نصیب ہو جائے گا۔

رسول اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے دین اسلام کو صحیح مقام دلانا میرا اور آپ کا فریضہ ہے۔ اللہ کی کتاب اس وقت مغلوب نظر آ رہی ہے اس کو غالب کرنا میرا اور آپ کا فریضہ ہے۔

جس طرح اللہ کے رسول ﷺ نے مسجد نبوی ﷺ کے محراب کو امامت کا شرف بخشا' اسی طرح بدر کے میدان کو سپہ سالاری کا بھی شرف بخشا۔ عملی طور پر اگر نیابت ان کی ہے تو وہاں بھی تو نیابت انہی کی ہوگی۔

جہاد میں اللہ نے عزت اور رعب رکھا ہے۔

مولانا محمد یونس خالص کے بارے میں یہ بات پوری طرح سے ثقہ روایت سے مشہور ہے کہ جب امریکی صدر 'صدر ریگن' سے ملاقات ہوئی تو پہلی گفتگو یہ کی۔

اپنے مترجم سے یہ بات کہی کہ ''اس کو کہو کہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا کلمہ پڑھ لے' اسی میں اس کی کامیابی ہے۔ اگر کلمہ پڑھا تو تجھے بھی ثواب ملے گا' تمام اہل امریکہ کا ثواب بھی تیرے لئے ہوگا اگر تو نے کلمہ نہ پڑھا تو تیرا گناہ بھی تیرے سر اور تمام اہل امریکہ کا گناہ بھی تیرے سر ہوگا۔''

مترجم نے ترجمہ کر دیا۔ ریگن سر جھکا کے بیٹھ گیا کہ یہ اللہ کا کیسا بندہ ہے؟ امداد ہم دے رہے ہیں اور یہ ہمیں ہی دعوت دے رہا ہے۔

کسی نے پوچھا کہ ''مولانا آپ امریکہ کے صدر سے کیوں ملنے گئے؟''

کہا: ''اس لئے ملنے گیا کہ میں عالم ہوں' نبی ﷺ کا وارث ہوں، نبی ﷺ نے دنیا کے بادشاہوں کو اسلام کی دعوت دی۔ کہیں اللہ قیامت کے دن نہ پوچھ لے کہ مولوی یونس خالص تو نے بھی تو نبی ﷺ کی بخاری پڑھی تھی' کیا تو نے نبی ﷺ کا یہ فریضہ ادا کیا؟ میں نے اسی بات کو سامنے رکھتے ہوئے ''ریگن'' کو اسلام کی دعوت پہنچائی جس طرح اللہ کے نبی ﷺ نے قیصر وکسریٰ کو اسلام کی دعوت دی تھی۔''

یہ مقام صرف اسی قوم کو ملتا ہے جو قوم اسلام کے لئے خون دینے کے لئے تیار ہو جائے۔

اللہ ان کے خون کو بھی قیمتی بنا دیتے ہیں' ان کے مقام کو بھی اونچا کر دیتے ہیں۔

تو دوستو! اللہ کے رسول ﷺ کی نیابت کے اس اہم فریضے کو ادا کرنے کی سخت ضرورت ہے کہ ہم بھی تلوار اسی طرح چلانا سیکھیں جس طرح ہمارے محبوب نبی صلی اللہ علیہ وسلم چلایا کرتے تھے۔

ہم بھی اسی طرح زرہیں پہن کر میدانوں میں نکلیں جس طرح پیارے رسول ﷺ میدانوں میں نکلا کرتے تھے۔

ہم بھی اسی طرح شہادت کی تمنا کریں جس درددل اور تڑپ کے ساتھ اللہ کے



رسول ﷺ تمنا فرمایا کرتے تھے۔

اللہ رب العزت ہم سب کو جہاد کی زندگی اور شہادت کی موت نصیب فرمائے اور اسلام کو پوری دنیا پر غالب فرمائے۔ آمین۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

# جہاد اور شہادت

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم۔

امابعد:

فاعوذباللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ولاتقولوالمن یقتل فی سبیل اللہ اموات بل احیاء ولکن لاتشعرون. (البقرہ)

''اور مت کہو ان لوگوں کو جو قتل کئے جائیں اللہ کے راستہ میں مردہ بلکہ وہ زندہ ہیں لیکن تم شعور نہیں رکھتے۔''



قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ بعثنی بالسیف وجعل رزقی تحت ظل رمحی۔ او کماقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

میرے واجب الاحترام مسلمان بزرگو، بھائیو، اور دوستو!

آج پوری دنیا میں مسلمانوں کی جو حالت زار ہے اور مسلمانوں پر جو حالات آئے ہوئے ہیں وہ کسی سے مخفی نہیں۔

دنیا کا کون سا ظلم ہے اور دنیا کا کون سا ستم ہے جو آج مسلمانوں پر نہیں ڈھایا جا رہا۔

آسمان نے بھی ایسا ظلم کبھی نہیں دیکھا تھا۔ زمین پر بھی ایسا ظلم کہیں نہیں ہوا تھا جو آج مسلمانوں پر اور نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی امت پر دنیا کے کافر کر رہے ہیں اور مسلمانوں کو نوچ نوچ کر کھا رہے ہیں۔

کیا یہ حالات اچانک آئے ہیں اور کیا یہ چیز کوئی اتفاقی ہے؟

آج سے چودہ سو سال پہلے حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے بعض گناہوں کے بارے میں یہ بتایا تھا کہ جب یہ گناہ تمہارے اندر آجائیں گے تو پوری دنیا تمہیں کھائے گی اور تمہیں نوچے گی۔

## وہن کی بیماری

حدیث شریف میں آتا ہے۔ نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

یوشک الامم ان تداعی علیکم کماتداعی الاکلة الی قصعتها

ایک دور آئے گا کہ قومیں تم پر ٹوٹ پڑیں گی ایک دوسرے کو بلائیں گی کہ (آؤ مسلمانوں کو کھاؤ، آؤ مسلمانوں کو قتل کرو، آؤ مسلمانوں کی عزتیں لوٹو) جس طرح کھانے والے ایک دوسرے کو دسترخوان پر بلاتے ہیں۔

صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین حیران ہوگئے کہ کافر ہمارے ساتھ ایسا کس طرح کریں گے۔ جبکہ ان کی کوئی حیثیت ہی نہیں ہے؟ کیونکہ صحابہؓ تو دیکھ چکے تھے کہ تین سو تیرہ کو اللہ پاک نے

ایک ہزار پر کیسے فتح عطا فرمائی تھی۔

حضرات صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین تو دیکھ چکے تھے کہ کس طرح سے اللہ پاک آسمان سے فرشتے نازل فرماتا ہے' کس طرح اللہ پاک مسلمانوں کو قوت دیتا ہے۔

صحابہؓ حیران ہو گئے' کہنے لگے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم!" و من قلة يومئذ "

ہم اس وقت تھوڑے ہوں گے؟ تعداد کے اعتبار سے کم ہوں گے؟

فرمایا نہیں بل انتم يومئذ كثير

تم بہت زیادہ ہو گے۔

لیکن تمہاری مثال ایسی ہوگی" ولكنكم غثاء كغثاء السيل "

تم اس طرح ہو گے جس طرح سمندر کے اوپر جھاگ ہوتی ہے۔

صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! وجہ کیا ہوگی؟

فرمایا و ليقذفن الله في قلوبكم الوهن ۔

ایک بیماری ہے' ایک گناہ ہے جو تمہارے دلوں پر ڈال دیا جائے گا اور کافروں کے دلوں سے تمہارا رعب نکل جائے گا وہ وہن کا گناہ ہو گا۔

صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے پوچھا و ما الوهن يا رسول الله؟ اے اللہ کے رسول ﷺ "وہن" کسے کہتے ہیں یہ کون سا گناہ ہے یہ کون سی بیماری ہے؟

فرمایا حب الدنيا و كراهية الموت دنیا کی زندگی تمہیں محبوب ہو جائے گی دنیا میں رہنا، دنیا کے عہدے، دنیا کا مال و دولت یہ تمہیں محبوب ہو جائے گا تم دنیا کے بن کے رہ جاؤ گے۔

و كراهية الموت اور اللہ کے راستے کی شہادت کی موت تمہیں ناپسند لگنے لگ جائے گی یہ بات تمہیں ناپسند ہو گی کہ تمہارے جسم سے خون نکل جائے۔

(سنن ابی داود کتاب الملاحم)



## صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی حیرانی

یہ حدیث سن کر صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین حیران ہوئے ہوں گے اس لئے کہ حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین شہادت سے ایسی محبت کرتے تھے جس طرح گرمی کے دن میں سارا دن روزہ رکھنے والا افطاری کے وقت ٹھنڈے شربت کو مرغوب رکھتا ہے۔

جس طرح سے کافر شراب کو مرغوب رکھتا ہے۔

حضرات صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین شہادت سے اتنی محبت کرتے تھے جتنی آج ہم میں سے کوئی آدمی اپنی بیوی سے محبت کرتا ہے۔ یا اپنے بچوں سے محبت کرتا ہے۔

حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین تو اس سے زیادہ شہادت کی موت کی تمنا کرتے تھے۔

انہیں اگر شہادت مل جاتی تو مبارک باد دیا کرتے تھے اور اگر شہادت نہ ملتی تو افسوس کیا کرتے تھے۔

حضرت خالد بن ولیدؓ کا جب انتقال کا وقت آیا تو رونے لگے اور افسوس کرنے لگے کہ میرا انتقال بستر پر کیوں ہو رہا ہے؟

صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی عورتیں اپنے خاوندوں کو جہاد پر ابھارنے کے لئے کہتی تھیں کہ گھر بیٹھے کھانا کھا رہے ہو اور دیکھو لوگ اللہ کے دین کے لئے جانیں قربان کر رہے ہیں۔ جاؤ اللہ کے راستے میں شہید ہو جاؤ کہیں ایسا نہ ہو کہ تمہیں بستر پر موت آ جائے اور ہمارے لئے تم عار کا ذریعہ بن جاؤ۔ دوسری عورتیں ہمیں طعنہ دیں گی کہ تمہارا خاوند کتنا بزدل تھا کہ اللہ کے راستے میں جان نہ دے سکا۔ تمہارا بھائی کتنا بزدل تھا کہ اللہ کے راستے میں قربان نہ ہو سکا۔ تمہارا بیٹا کتنا بزدل تھا کہ اللہ کے راستے میں شہید نہ ہو سکا۔ یہ ان کی شہادت سے محبت کی علامت تھی۔

### دنیا کا غلام

اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے ہیں کہ جب تمہارے اندر یہ وہن کی

بیماری آجائے گی تو پھر تمہارا مقصود ہی دنیا ہوگا۔

صبح اٹھو گے تو دنیا مقصود، دوپہر کو اٹھو گے تو دنیا مقصود، رات کو سوؤ گے تو دنیا مقصود۔

تمہارا ملنا، تمہارا سفر کرنا، تمہارا ہجرت کرنا، تمہارا اٹھنا، بیٹھنا، جب دنیا بن جائے گا تو تم دنیا کے غلام بن جاؤ گے۔

اور جو دنیا کا غلام بن جائے اللہ پاک اس کو ذلیل کردیں گے۔

دنیا تمہاری غلام تھی جب تم اپنے اس غلام کو اپنا آقا بناؤ گے تو یہ تم سے انتقام لے گی۔

اور جب اللہ کے راستے میں شہید ہونے کو تم برا جانو گے تو یہی تمہاری سب سے بڑی ذلت ہوگی۔

آج اگر کوئی ماں یہ سنتی ہے کہ اس کا بیٹا کہیں کمانے کے لئے U.K (برطانیہ) جارہا ہے، امریکہ جارہا ہے، خوش ہوتی ہے۔ اگر کسی ماں کو پتہ چلے کہ اس کا بیٹا پیسہ کمانے کے لئے کسی اور ملک جارہا ہے فخر کرتی ہے۔

لیکن اگر کسی ماں کو پتہ چلے کہ میرا بیٹا جہاد میں جارہا ہے وہ کانپنے لگ جاتی ہے کہ مرجائے گا۔

آج باپ اپنے بیٹے کو جہاد میں بھیجنے کے لئے تیار نہیں اسی کو کراھیۃ الموت کہتے ہیں۔

## جہاد سے بھاگنے کے لئے اعتراضات

دین کا ہر کام کرنے کے لئے ہماری زبان پر دعویٰ ہے مگر جب جہاد کا نام لیا جاتا ہے تو جہاد اور مجاہدین کے اوپر موٹے موٹے اعتراضات کردیتے ہیں تاکہ ہمیں خود جہاد میں جاکر شہید نہ ہونا پڑے، اللہ کے راستے میں قربان نہ ہونا پڑے۔

ان اعتراضات کی کوئی بنیاد نہیں کیونکہ یہ اعتراضات جہاد سے بھاگنے کے لئے ہیں ورنہ مسلمان، مسلمان ہوکر کبھی جہاد پر اعتراض نہیں کرسکتا اس لئے کہ جہاد تو ہماری دفاعی لائن ہے، جہاد تو اللہ کی طرف سے اتارا گیا ایک فریضہ ہے۔



نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے کتنی مرتبہ میدان جہاد میں نکل کر امت کو جہاد کا سبق دیا۔

مسلمان، مسلمان ہونے کی حیثیت سے جہاد پر اعتراض نہیں کرسکتا۔

آج اگر کسی مسلمان سے نماز کا کہا جائے تو اس کا ذہن نماز کی طرف جاتا ہے، اسے پڑھنا ہوتی ہے، پڑھ لیتا ہے، نہیں پڑھنا ہوتی نہیں پڑھتا۔

کسی مسلمان سے اگر حج کا کہا جائے تو کرنا ہوتا ہے، کرلیتا ہے، نہیں کرنا ہوتا، نہیں کرتا لیکن اعتراض تو نہیں کرتا۔

لیکن جہاد کا نام لے لو فوراً اچھل پڑتے ہیں، دیکھو جہاد سے کیا ہوا افغان مجاہدین آپس میں لڑنا شروع ہوگئے۔

ارے بھائی! جہاد تو ایک فریضہ ہے۔

تم جہاد پر غور کرو، مجاہدین پر کیوں غور کرتے ہو۔

اگر تم نمازیوں پر غور کرنا شروع کردو تو نماز چھوڑنا پڑے گی۔

اگر حج کرنے والوں کو دیکھو گے تو حاجی صاحب حج سے پہلے تو ایمانداری کی تجارت کرتے تھے جس دن سے حج سے واپس آئے ہیں حلال وحرام کا کوئی پتہ نہیں۔ سود، رشوت کا کوئی پتہ نہیں تو اس کو کوئی سامنے رکھ کر کہے کہ جی ہم حج نہیں کریں گے اس لئے کہ حاجی صاحب سے برا اثر ہوا، اس کی یہ بات غلط ہے کیونکہ حج اپنی جگہ فرض ہے کسی کے غلط رویے سے ساقط نہیں ہوگا۔

کوئی غلط جہاد کرے یا مجاہدین سے کوئی غلطی ہوجائے اس کی وجہ سے ہم سے جہاد ساقط نہیں ہوگا۔

اللہ پاک نے جہاد پوری امت پر فرض کیا ہے صرف افغان مجاہدین پر نہیں، صرف کشمیری مجاہدین پر فرض نہیں، صرف بوسنیا کے مجاہدین پر نہیں۔

امت کے ایک ایک فرد پر اللہ پاک نے فرض کیا، لیکن مسلمان کیسے جہاد میں نکلے اس لئے کہ جہاد میں تو جان جاتی ہے۔

نماز تو پڑھ لیتے ہیں اس لئے کہ نماز میں ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ روزی میں برکت ہوجائے گی۔ ہماری زندگی کا جو مقصد ہے کہ روزی میں برکت، وہ تو نماز میں حل ہوجاتا ہے مگر جہاد میں تو خون نکلتا ہے۔

جہاد میں تو جان کھپانی پڑتی ہے۔

جہاد میں تو تکلیفیں برداشت کرنی پڑتی ہیں۔

ہم جب پاکستان میں مدرسے سے فارغ ہوئے تو ہمارے پاس ہر قسم کے لوگ آرہے تھے کوئی تعویذ لینے آرہا ہے، کوئی دعا کرانے آرہا ہے۔

مسجد میں نماز پڑھاتے ہیں لوگ پہلے سے جوتے سیدھے کرکے سامنے رکھ دیتے ہیں۔

مصافحے کے لئے لائن لگا کے کھڑے ہوتے ہیں، ملاقات کے لئے وقت مانگتے ہیں۔

آپس میں جھگڑا کرتے ہیں کہ آج ہمارے ہاں کھانا ہوگا اور معلوم نہیں کیا کیا سہولتیں تھیں۔

مگر جب جہاد کے میدان میں پہنچے اور رات کے تین بجے دشمن کی طرف سے گولہ باری شروع ہوئی۔ اور اسی وقت حملے کے لئے بھی جانا تھا۔

وضو کرنے کے لئے کوئی جوتا سیدھا کرنے والا نہیں۔ جوتے کی تلاش میں وقت لگا اب جب جوتا پہن کر کلاشنکوف ہاتھ میں لے کر باہر نکلے تو اندھیرے میں پتھر سے ٹکرا کر پھسلے اور سیدھے پانی کے اندر۔

اب دسمبر کی ٹھنڈی رات میں پانی کے اندر پڑے ہیں کوئی اٹھانے والا بھی نہیں۔

وہاں سے اٹھ کر جب آگے گئے تو پھر گرے تو ہاتھ پر زخم لگ گیا۔

رات کے تین بجے کون پرواہ کرے، اوپر سے دشمن بم مارتا ہے، نیچے سے بارودی سرنگیں پھٹتی ہیں، سامنے سے گولیاں آتی ہیں، سات سات گھنٹے پیدل چلنا پڑتا ہے، کوئی اٹھانے والا نہیں، اب پتہ چلا کہ دین کی حقیقت کیا ہے؟

ہم نے جو دین سمجھا تھا اس کے اندر تو مزے ہی مزے تھے، راحتیں ہی راحتیں تھیں، سکون



ہی سکون تھا لیکن اللہ کے نبی ﷺ نے جو دین دیا اس کے اندر تو تکلیفیں تھیں، کتنی مرتبہ کھانے کو نہیں ملتا تھا کھجور کی گٹھلی چبا کے جہاد فرمایا کرتے تھے۔

ایک مرتبہ حضرات صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے آکر کہا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم بھوکے ہیں (غزوہ خندق کے موقع پر)

صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اپنے پیٹ کا کپڑا اٹھا کر پیٹ دکھائے تو ایک ایک پتھر باندھا ہوا تھا۔

اس لئے کہ جب پیٹ خالی ہو تو آدمی گر جاتا ہے پتھر باندھ لیا تاکہ تھوڑا سا سہارا ہوجائے۔

اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پیٹ مبارک سے جب کپڑا اٹھایا تو دو پتھر باندھے ہوئے تھے۔

کتنی تکلیفیں برداشت کیں اللہ کے نبی رضوان اللہ علیہم اجمعین نے۔ جو بخشے بخشائے تھے، جن کے لئے اللہ پاک نے جنت کو سجایا ہوا تھا، لیکن وہ جانتے تھے کہ اس دین کی عزت، عظمت اور غلبہ جہاد میں ہے اس لئے پیٹ پر دو دو پتھر باندھ کر اللہ کے نبی ﷺ جہاد کیا کرتے تھے۔

آج امت کا ایک فرد بھی ایک وقت بھوکا رہ کر جہاد کرنے پر تیار نہیں۔

## میدان احد میں نبی ﷺ
## کا زخمی ہونا

اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم احد کے موقع پر لڑ رہے تھے۔

ایک کافر آگے بڑھا، اس نے چہرے مبارک پر برچھی ماری جس کی وجہ سے آپ ﷺ زخمی ہوگئے، آپ ﷺ کے دانت مبارک شہید ہوگئے۔

ایک کافر نے سر پر تلوار ماری تو سر کے اوپر جو لوہے کی جنگی ٹوپی پہنی ہوئی تھی اس کی کڑیاں سر مبارک کے اندر گھس گئیں۔

ذرا تصور تو کریں نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے سر مبارک کے اندر وہ گھس گئیں اور اتنی سختی

سے گھسیں کہ ایک صحابی رضوان اللہ علیہم اجمعین نے کھینچ کے نکالنے کی کوشش کی مگر نہ نکال سکے۔ خون مبارک بہہ بہہ کر پورے جسم پر اور جوتوں تک جمع ہو چکا تھا۔ آخر اس صحابی رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اپنے دانت سے کھینچا اس کا دانت ٹوٹ گیا لیکن سر مبارک سے یہ کڑیاں نہیں نکلیں۔

دوستو بزرگو!!

میرا اور آپ کا جسم اللہ کے نبی ﷺ کے جسم سے زیادہ قیمتی نہیں ہے۔

میرا اور آپ کا خون اللہ کے نبی ﷺ کے خون سے زیادہ قیمتی نہیں ہے۔

میرا اور آپ کا وقت اللہ کے نبی ﷺ کے وقت سے زیادہ قیمتی نہیں ہے۔

جب ان کی زندگی کا وقت جہاد میں گزر گیا۔

جب ان کا خون جہاد کے راستے میں گر گیا۔

جب ان کا جسم جہاد میں کٹ گیا تو آج ہم جہاد سے دور رہ کر کس منہ سے ان کی نسبت کا دعویٰ کرتے ہیں۔

جب ان کا جسم جہاد میں کٹ گیا تو آج ہم جہاد سے دور رہ کر کون سی جنت کی امید رکھے بیٹھے ہیں۔

آج ہم جہاد سے دور رہ کر اللہ کی طرف سے کون سی بخشش کی امید رکھے بیٹھے ہیں۔

بی بی سی لندن کی خبریں سن کے مجاہدین پر اعتراض کر کے ہم سمجھ لیتے ہیں کہ ہم نے جہاد کا فریضہ ادا کر دیا۔

## عظیم لوگ

میرے دوستو! جہاد سے دور بیٹھ کر باتیں کرنا بہت آسان ہے مگر تین تین دن تک چنے کھا کر بھوکا میدان جہاد میں پڑے رہنا اور روسی ٹینکوں کا مقابلہ کرنا یہ بہت مشکل کام ہے۔

زبان سے کہہ دینا کہ افغان مجاہدین آپس میں لڑ رہے ہیں یہ بہت آسان ہے۔

افغان مجاہدین کی حقیقت کو جا کر دیکھو یہ وہ لوگ ہیں جن کے ایک ایک دن میں پینتیس پینتیس ہزار آدمیوں کو قتل کیا گیا تھا۔ جن کی عورتوں کو ہیلی کاپٹر میں اٹھا کر لے جاتے تھے اور



اوپر سے ان کے کپڑے پھینک دیتے اور ان سے بدکاری اور زنا کرتے۔ یہ منظر دیکھنا بہت مشکل تھا۔

افغان مجاہدین نے پندرہ پندرہ دن پیدل چل کر جہاد کرتے ہوئے اپنے جسم کے اعضا کٹوا دیئے۔

دو لاکھ کے قریب مجاہد ایسے ہیں جو معذور ہو گئے۔ کسی کی آنکھیں نہیں۔ کسی کے دونوں ہاتھ نہیں۔ کسی کی دو ٹانگیں نہیں۔ آٹھ لاکھ عورتیں بیوہ ہو گئیں جن کے خاوند دنیا میں موجود نہیں۔ لاکھوں بچے یتیم ہو گئے۔ وہ عظیم لوگ تھے جنہوں نے اللہ کے دین کے لئے قربانیاں دیں۔

## ہم پر جہاد فرض ہے

میں اور آپ اپنی زندگی پر غور کریں ہم نے اللہ کے دین کو کیا دیا؟

چالیسواں حصہ زکوٰۃ کا دیا؟ جو سود کا پیسہ تھوڑا سا بچ گیا وہ اللہ کے لئے دے دیا اور ہم سمجھتے ہیں کہ اللہ نے ہماری پوری جان کو خرید لیا۔

آج پوری دنیا میں مسلمانوں پر ظلم ہو رہا ہے مسلمانوں کو ذلیل کیا جا رہا ہے اور ایسے مظالم ہو رہے ہیں جو کبھی آسمان نے نہیں دیکھے تھے۔

ہندوستان کے ایک علاقے میں خاندان کے چودہ آدمیوں کے سامنے ان کی ایک بیٹی کو ننگا کر کے پندرہ آدمیوں نے اس سے بدکاری کی۔

ہم کہاں ہیں آج؟ کس جنت میں ہم رہتے ہیں؟ ہمیں مسلمانوں کے حالات کا بھی علم نہیں ہمیں تو بس C.N.N کی رپورٹ بہت اچھی لگتی ہے کہ اس سے ہمیں مجاہدین پر اعتراضات کرنے کا موقع مل جائے۔

نہیں میرے بزرگو دوستو!! جہاد اللہ کی طرف سے ہم پر فرض ہے، اپنی جان اور مال کو قربان کرنا ہم سب پر فرض ہے، صرف افغان مجاہدین کا فرض نہیں، کشمیریوں کا فرض نہیں، بوسنیا، ہندوستان والوں کا فرض نہیں۔

جو آدمی پڑھتا ہے لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ اس پر اللہ پاک کی طرف سے یہ

فریضہ ہے اور اس فریضے کی ادائیگی میں جو موت آئے گی وہ قیمتی موت ہے' جو خون نکلے گا وہ قیمتی خون بن جائے گا۔

اور شہید کے خون کے لئے اللہ پاک نے کوئی ترازو مقرر نہیں کیا اس کے لئے بغیر حساب کتاب کے جنت میں جانے کا وعدہ فرمایا ہے۔

صرف اس کے لئے نہیں، اس کے تمام خاندان والوں کے لئے اس کے رشتے داروں کے لئے اس کے دوستوں کے لئے اس کے احباب کے لئے اس کے جاننے پہچاننے والوں کے لئے اللہ نے جنت کا وعدہ فرمایا ہے۔

## شہادت کی نعمت

شہادت عظیم الشان نعمت ہے۔

شہید جب دنیا سے رخصت ہوتا ہے تو اللہ پاک جانے سے پہلے اس کو جنت کا مقام اور محل دکھا دیتے ہیں۔

شہید کی تو دنیا سے جان چھوٹ جاتی ہے اور وہ مرتا نہیں بل احیاء اللہ پاک اسے زندہ کر دیتے ہیں۔ ولکن لا تشعرون تمہیں اس کی زندگی کا پتہ نہیں چلتا۔

اب تک ہم بزدلی کے گناہ کی مار کھا رہے تھے۔

دنیا کی محبت اور اللہ پاک کے راستے کی موت کو ناپسند کرنے کی مار کھا رہے تھے۔

مگر پھر اللہ پاک نے فضل کیا کچھ مسلمانوں میں جہاد کا جذبہ اور شوق پیدا ہوا۔

غریب مسلمان' لٹے پٹے مسلمان' کسی کا تعلق افغانستان سے کسی کا پاکستان سے' انہوں نے جہاد شروع کیا اب پوری دنیا کے کافروں پر زلزلہ آ گیا ہے۔

## جہاد کی تیاری

میرے مسلمان بھائیو! اب بیدار ہو جاؤ۔

کب تک ہم اس طرح ظلم سہتے رہیں گے؟



کب تک مسلمان بیٹیوں کی عزتیں لوٹی جائیں گی؟

کب تک کافر نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے پیارے دین کو نوچ نوچ کے ختم کرتے رہیں گے؟

کب تک نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا دل دکھتا رہے گا؟

آؤ اور جہاد کی ٹریننگ کرو جہاد کی ٹریننگ فرض ہے اللہ پاک نے قرآن میں اس کا حکم دیا واعدوا لهم ما استطعتم من قوة کہ تم تیر پھینکنا سیکھو، تم گھوڑے دوڑانا سیکھو، تم اسلحہ سیکھو۔ اللہ پاک نے قرآن مجید میں اس کا حکم دیا۔ نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو کر کے دکھایا۔

تو ''کفوے'' (۱) کے مسلمان بھائیوں سے میری یہی درخواست ہے افغانستان کے حالات کے بارے میں آپ مطمئن رہیں۔ الحمدللہ اکثر علاقوں میں اسلامی حکومت قائم ہے۔ کابل میں کچھ گڑبڑ ہے اس کے لئے دعا فرمائیں کہ اللہ پاک کافروں کی سازشوں کو ناکام فرمائے اور وہاں خالص اسلامی حکومت قائم فرمائے۔ (طالبان کے دور سے پہلے کا بیان ہے۔ اب الحمدللہ تقریباً اٹھانوے فیصد علاقے پر اسلامی سلطنت کا پھریرا لہرا رہا ہے۔)

''کفوے'' کے نوجوانوں سے بھی مجھے امید ہے کہ ان میں سے بھی کچھ نوجوان ضرور تیار ہوں گے اور ہمارے پاس آئیں گے' ہم ٹریننگ دیں گے انشاءاللہ تعالیٰ۔

جہاد کی تربیت فرض ہے اللہ کے دین کے لئے کچھ کر لیں اللہ بہت بڑا بدلہ دے گا۔

## نجات کی راہ

جس دل میں جہاد کی نیت نہیں وہ مر جائے تو منافق ہو کر مرے گا یہ صحیح حدیث ہے:

**من مات ولم يغز ولم يحدث به نفسه مات على شعبة من نفاق**

(ابوداود)

---

(۱) افریقہ کے ایک شہر کا نام۔

"جو شخص مرا نہ اس نے جہاد کیا اور نہ اس کے دل میں جہاد کا شوق ہوا وہ منافق ہو کر مرے گا۔"

اللہ پاک ہمیں منافقت کی موت سے بچائے آمین۔

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین ہم سے کتنے افضل تھے سب قربان ہو گئے صرف کچھ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی قبریں مدینہ منورہ میں موجود ہیں وہ بھی شہید ہوئے ہیں۔

ہم بخارا و ثمر قند گئے وہاں صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کے مزار تھے وہاں جا کر وہ شہید ہوئے مگر ہم جان دینے کی نیت نہ کریں جب کہ ہم تو اتنے گناہ گار ہیں ہماری بخشش کا ذریعہ راہ خدا میں جان دینے کے علاوہ اور کوئی نہیں ہے۔

حدیث میں آتا ہے من لقی اللہ بغیر اثر الجہاد جو قیامت کے دن اللہ کے سامنے جہاد کے اثرات کے بغیر آئے گا' ناقص ایمان کی حالت میں پیش ہوگا۔ اس لئے کہ ایمان بغیر جہاد کے مکمل نہیں ہوسکتا ایمان کو مکمل کرنے کے لئے جہاد کی ضرورت ہے ابوداؤد شریف کی روایت ہے:

نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ "مسلمانوں میں سب سے کامل ایمان والا کون ہے؟"

تو آپ ﷺ نے فرمایا: "وہ آدمی جو اللہ کے راستے میں جہاد کرنے والا ہو"

اللہ پاک ہم سب کو فریضہ جہاد پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

وآخر دعوانا ان الحمدللہ رب العالمین.



# جہاد اسلام کا محافظ

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

امابعد:

فاعوذباللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ولولا دفع اللہ الناس بعضهم ببعض لفسدت الارض ولكن اللہ ذو فضل علی العالمین۔ (البقرہ آیت:۲۵۱)

ولولا دفع اللہ الناس بعضهم ببعض لهدمت صوامع وبيع وصلوات ومساجد يذكر فيها اسم اللہ كثيرا۔

(الحج آیت:۴۰)

قرآن مجید کی دو آیات کریمہ تلاوت کی گئی ہیں۔ پہلی آیت میں اللہ رب العزت ارشاد فرماتے ہیں:

ولولا دفع اللہ الناس اگر اللہ پاک کی طرف سے جہاد اور دفاع کا یہ سلسلہ نہ ہوتا تو

لفسدت الارض زمین تباہ ہوجاتی۔

ولکن اللہ ذو فضل علی العالمین لیکن اللہ پاک بہت فضل والے ہیں کہ جہاد کا عمل اتار دیا جس عمل کی وجہ سے زمین پر فساد نہیں آتا بلکہ زمین پر اللہ پاک کی طرف سے رحمتیں نازل ہوتی ہیں۔

دوسری آیت کریمہ میں ارشاد فرمایا:

ولولا دفع اللہ الناس بعضھم ببعض اگر اللہ پاک کی طرف سے یہ جہاد والا سلسلہ نہ ہو اور ایمان والوں کے ذریعے کافروں کو ختم نہ کیا جائے۔

لھدمت صوامع تو گرائے جاتے تکیے، اور مدرسے، اور عبادت خانے، اور مساجد جن میں اللہ کا نام بکثرت لیا جاتا ہے۔ اللہ پاک نصرت فرماتے ہیں اس کی جو اللہ پاک کی نصرت کرتا ہے۔

ان دونوں آیات کی تفسیر میں اگر میں وہ تمام باتیں ذکر کروں جو حضرات مفسرین نے ذکر کی ہیں تو اس کے لئے تفصیلی وقت درکار ہے اس لئے مختصر عرض کروں گا۔

## جہاد کا مطالبہ

پہلی آیت تو اللہ پاک نے ایک قصے کے بعد ذکر کی ہے۔

یہ قصہ بنی اسرائیل کا ہے جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد بنی اسرائیل میں کچھ خرابیاں آگئیں تو اللہ رب العزت نے ان پر ایک ظالم بادشاہ کو مسلط کردیا جس کا نام جالوت تھا۔ اس نے بڑا ظلم کیا۔

بنی اسرائیل کے بچوں کو ذبح کرتا تھا ان کی عورتوں کی بے حرمتی کرتا تھا ان کے مکانات جلادیتا تھا اور ہر طرح کا ظلم کرتا تھا۔



بنی اسرائیل نے تنگ آکر اللہ پاک سے کہا کہ یا اللہ ہمارے اوپر قتال کو فرض کیجئے تاکہ ہم دشمن کا مقابلہ کریں (جس کی پوری تفصیل قرآن پاک کے دوسرے پارے میں موجود ہے) کہ آپ کیوں ہمارے اوپر جہاد فرض نہیں کرتے تاکہ ہم اس ظالم سے چھٹکارا حاصل کریں۔

تو اللہ پاک نے جواب دیا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ میں جب جہاد کو تم پر فرض کروں تو تم کہو کہ یا اللہ جہاد کو کیوں فرض کردیا؟

تو کہنے لگے یا اللہ ہم کیسے یہ کہیں گے۔ وقد اخرجنا من دیارنا اور ہمیں نکالا گیا ہمارے گھروں سے اور ہمارے بچے ذبح کردیئے گئے ہم کیسے جہاد کے خلاف باتیں کریں گے آپ فرض تو کریں جہاد کو۔

تو اللہ پاک نے فرمایا کہ میں نے تمہارے اوپر جہاد کو فرض کیا۔ وقد بعث لکم طالوت ملکا اور حضرت طالوت کو تمہارا کمانڈر اور امیر مقرر کیا۔

اب جب جہاد فرض ہوگیا تو پہلا بہانہ یہ بنایا کہ آپ نے ہمارا جو امیر اور کمانڈر مقرر کیا ہے وہ صحیح نہیں ہے ہم اس سے زیادہ مستحق تھے کہ ہم میں سے کسی کو امیر بنایا جاتا۔ اس کے پاس نہ تو پیسہ ہے نہ وہ بڑے خاندان کا آدمی ہے آپ نے اسے کیسے امیر بنادیا؟

## کمانڈر کی صفات

اللہ پاک نے جواب دیا کہ میں نے تم پر طالوت کو بادشاہ اور کمانڈر بنایا۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ اس میں دو صفتیں ہیں:

وزادہ بسطة فی العلم والجسم امیر کے لئے دو چیزیں ہونا ضروری ہیں ایک جسم اس کا مضبوط ہونا چاہئے اور دوسرا اس کے پاس علم ہونا چاہئے اور یہ دونوں صفتیں اس میں ہیں۔

مفسرین علماء نے لکھا ہے کہ مضبوط جسم کے یہ معنی نہیں کہ بہت موٹا تازہ ہو بلکہ اس سے مراد یہ ہے کہ اس کا دل بہت مضبوط ہو۔

ایسا نہ ہو کہ دشمن کا گولہ جب اس کے پاس گرے تو کمانڈر صاحب بے ہوش پڑے ہوں۔ امیر تو ایسا ہو کہ نہ تو اپنے لوگوں کے ذبح ہونے پر اس کے دل میں کمزوری پیدا ہو نہ

کافروں کو ذبح کرنے میں اس کو کوئی پریشانی ہو۔

دل کے اعتبار سے اتنا مضبوط ہو کہ اونچے اونچے پہاڑ اور دشمن کی توپیں، طاقتور مائن یہ چیزیں اس کے نزدیک کوئی حیثیت نہ رکھیں۔

اور دوسرا اس کے پاس علم ہوتا کہ علم کی روشنی میں شریعت کے مطابق جہاد کر سکے اور علم وحکمت کے ذریعے دشمن کا زیادہ سے زیادہ نقصان کرے اور اپنا کم سے کم نقصان ہو۔

## اطاعت امیر

ہوا یہ کہ اب اکثر لوگوں نے تو جہاد میں جانے سے انکار کر دیا۔ تھوڑے سے ساتھ چلے اللہ پاک نے راستے میں آزمایا۔ ایک نہر آ گئی سارے پیاسے تھے امیر نے حکم دیا کہ اس نہر میں سے کوئی پانی نہیں پیے گا مگر ایک چلو یا دو چلو پانی پی سکتے ہو۔ اکثر لوگوں نے نافرمانی کی کہ دیکھو امیر ہو کے پانی سے روکتا ہے اکثروں نے زیادہ پانی پی لیا وہیں گر گئے' ڈھیر ہو گئے چل ہی نہیں سکتے تھے۔

## تین سو تیرہ

روایات میں آتا ہے صرف تین سو تیرہ کے قریب آدمی تھے جنہوں نے امیر کی اطاعت کی۔

جب ان تین سو تیرہ کو لے کر حضرت طالوت' جالوت کے لشکر کے سامنے گئے تو وہ ہنسنے لگا کیونکہ اس کے پاس لاکھوں کا لشکر تھا اس نے کہا کہ دیکھو تین سو تیرہ میرا مقابلہ کرنے کے لئے اور مجھے قتل کرنے کے لئے آئے ہیں یہ میرا کیا بگاڑیں گے؟ میں اکیلا ان کے مقابلے میں نکلتا ہوں۔

اس نے لوہے کی زرہ باندھی اور بہت کچھ تیار کیا اور اکیلا ان کے مقابلے میں آیا۔

حضرت طالوت نے حضرت داود علیہ السلام کے والد سے کہا کہ اپنے بیٹوں کو بلائیں انہوں نے اپنے تینوں بیٹوں کو بلایا۔ حضرت داود علیہ السلام سب سے چھوٹے اور کمزور تھے ان کے کاندھے پر ہاتھ رکھ کے کہا جاؤ تم جالوت کا مقابلہ کرو۔

دکھانا یہ تھا کہ جنگ افرادی قوت اور ساز وسامان کے ساتھ نہیں ہوتی بلکہ جنگ تو اللہ



پاک کی نصرت سے ہوتی ہے۔

اب وہ یہ بھی کر سکتے تھے کہ کسی طاقت ور کو بھیجتے کہ جالوت تین سو تیرہ کے مقابلے میں اکیلا کھڑا ہوا تھا مگر اس کے مقابلے میں کمزور ترین کو بھیجا تا کہ دنیا کو یہ پتہ چل جائے کہ مسلمانوں کے پیچھے اللہ کی طاقت ہوا کرتی ہے ذلک بان اللہ مولی الذین امنوا اللہ ایمان والوں کا مولی ہے مددگار ہے۔

وان الکافرین لا مولی لھم کافروں کا کوئی مولیٰ و مددگار نہیں۔

مسلمانوں پر مشکل آئے گی تو وہ اللہ کو پکاریں گے اور کافر پر جب مشکل آئے گی تو وہ گائے کو پکارے گا۔

ارے گائے تو خود مسلمانوں کی چھری کے نیچے ہوگی وہ کیا ان کی مدد کرے گی۔

حضرت داود علیہ السلام میدان میں نکلے بچوں کے پاس اس زمانے میں ایک پٹہ ہوا کرتا تھا چمڑے کا، آگے پتھر رکھنے کی جگہ بنی ہوئی ہوتی تھی اس میں پتھر ڈال کے اس کو گھماتے تھے گھما کے زور سے پتھر کو نشانے پر مارتے تھے۔

حضرت داود علیہ السلام نے وہ پٹہ لیا اور گھما کے پتھر مارا جو اس کے سر میں لگا اور سر کو چیرتا ہوا پار ہو گیا اور وہ ختم ہو گیا۔ قرآن مجید نے ذکر کیا وقتل داود جالوت حضرت داود نے جالوت کو قتل کر دیا۔

اللہ پاک نے داود علیہ السلام کو بادشاہت عطا فرمائی حکمت عطا فرمائی تھی۔

## جہاد سے فساد ختم ہوتا ہے

اس قصے کے بعد اللہ پاک یہ فرماتے ہیں کہ دیکھو دنیا والو! جالوت نے پوری دنیا پر فساد برپا کر دیا تھا لیکن میں نے جہاد کے عمل کے ذریعے اس فساد کو ختم کر دیا۔

تو قیامت تک جو فساد بھی آئے گا، قیامت تک جتنا بڑا ظلم کیوں نہ ہو' قیامت تک جتنی بڑی قوت کیوں نہ ہو مسلمانوں کے مقابلے میں مگر جب مسلمان جہاد میں آئیں گے تو اللہ پاک اس قوت کو ختم فرمائیں گے۔

ولولا دفع الله الناس بعضهم ببعض لفسدت الارض اگر یہ سلسلہ نہ ہوتا تو دنیا میں ظلم ہی ظلم ہوتا۔

## عبادت گاہوں کی حفاظت

دوسری آیت میں خاص ظلم کو بیان کیا۔

دنیا کے ظالموں کی عادت یہ ہے کہ جب بھی کسی علاقے پر قبضہ کرتے ہیں تو سب سے پہلے اللہ کے گھر کو تباہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ سب سے پہلے قرآن کو جلانے کی کوشش کرتے ہیں۔

کافر ہم سے دشمنی بعد میں رکھتا ہے پہلے اللہ سے دشمنی رکھتا ہے۔ چنانچہ جن چیزوں کی نسبت اللہ کی طرف ہے پہلے ان چیزوں کو ختم کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ بعد میں مسلمانوں کو ختم کرتا ہے۔ تو اللہ پاک نے مسلمانوں کو متنبہ کیا کہ دنیا میں تم جو مساجد بنا لیتے ہو ان کے بنانے کا بڑا اجر ہے لیکن یہ مساجد بڑے خطرے کی حالت میں ہیں ان کے تحفظ اور دفاع کی بھی ضرورت ہے۔

ولولا دفع الله الناس بعضهم ببعض اگر اللہ کا یہ جہاد والا سلسلہ نہ ہوتا۔

لهدمت صوامع تو اپنے اپنے زمانے میں یہودیوں اور نصرانیوں کی عبادت گاہیں تباہ ہو جاتیں اور اس زمانے میں اللہ کی مسجدیں ڈھیر کر دی جاتیں ختم کر دی جاتیں۔

يذكر فيها اسم الله كثيرا جس میں اللہ کا نام لیا جاتا ہے۔

تفسیر قرطبی میں لکھا ہے کہ ان آیات سے معلوم ہوا کہ لولا الجهاد لهدمت الدين اگر جہاد نہ ہوتو پورا دین منہدم ہو جائے۔ اس لئے کہ جب مساجد و مدارس نہیں رہیں گے جب قرآن نہیں رہے گا جب مسلمان نہیں رہیں گے تو دنیا سے دین کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## ثمرقند و بخارا کے چشم دید واقعات

ان آیات کی صحیح تفسیر ہمیں اس وقت معلوم ہوئی جب ہم بخارا اور ثمرقند کے علاقوں میں



گئے۔

بخارا اور ثمرقند کے علاقے جو ماوراء النہر کے علاقے کہلاتے ہیں۔ جتنا علم آج مسلمانوں کے پاس موجود ہے اس کا اکثر حصہ ان علاقوں سے آیا ہے۔ حدیث کی سب سے مستند کتاب ''صحیح بخاری شریف'' کے مصنف امام محمد بن اسماعیل بخاری رحمۃ اللہ علیہ بخارا کے علاقے میں پیدا ہوئے تھے وہ آج ازبکستان کا ایک شہر ہے۔

فقہ کی ہماری سب سے مشہور کتاب ہدایہ کے مصنف علامہ برہان الدین رحمۃ اللہ علیہ ان ہی علاقوں میں پیدا ہوئے تھے۔

تصوف کا پورا سلسلہ انہی علاقوں سے چلا۔ خواجہ بہاؤالدین نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ انہی علاقوں میں پیدا ہوئے، عرب کے لوگ آ کے ان سے فیض حاصل کرتے تھے چنانچہ خواجہ کی قبر کے ساتھ امیر عرب جو یمن کے ایک بہت بڑے عالم تھے ان کی قبر موجود ہے جو ان سے فیض حاصل کرنے آئے تھے۔

فقہ کی مشہور کتاب ''نوادر'' لکھنے والے اور تصوف کی مشہور کتاب تنبیہ الغافلین لکھنے والے علامہ ابواللیث ثمرقندی کا تعلق ثمرقند کے علاقے سے تھا۔

اتنے بڑے بڑے علماء امام ابوحفص صغیر رحمۃ اللہ علیہ امام ابوحفص کبیر رحمۃ اللہ علیہ، جن کے سامنے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ دو زانو بیٹھا کرتے تھے۔

حدیث کی مشہور کتاب سنن ترمذی لکھنے والے امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کا تعلق ترمذ کے علاقے سے تھا جو ماوراء النہر کے علاقے میں ہے۔

اسی طرح ہماری کتاب شرح عقائد جو عقیدے کے موضوع پر سب سے مشہور کتاب ہے اس کے لکھنے والے کا تعلق ''نسف'' کے علاقے سے تھا۔

وہاں کے مدارس میں دینی علوم حاصل کرنے والوں کی اتنی کثرت تھی کہ ایک ایک مدرسے میں مسلمانوں کے تیس تیس ہزار بچے پڑھتے تھے۔

اور علماء کی یہ حالت تھی کہ ہر گلی کوچے میں ایک بڑا عالم بیٹھا ہوا تھا اور دنیا ان سے فیض

حاصل کرنے کھنچی چلی آتی تھی۔

مگر وہاں کے مسلمانوں نے جہاد کے مبارک عمل کو چھوڑ دیا حالانکہ یہ علاقے حضرات صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے فتح فرمائے تھے۔

حضرت عبدالرحمٰن بن تیمورہ ان علاقوں میں تشریف لے گئے تھے۔ ابوداؤد شریف کی یہ روایت ہے کہ عبدالرحمٰن بن تیمورہ نے یہ علاقے فتح فرمائے۔

حضرت قثم بن عباس رضی اللہ عنہ نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے بیٹے جنہوں نے اللہ کے نبی ﷺ کو اپنے ہاتھوں سے دفن کیا اور سب سے آخر میں قبر سے نکلے تھے وہ اسی علاقے میں تشریف لے گئے اور آج ان کا مزار ثمرقند میں موجود ہے۔

اسی طرح دوسرے بڑے بڑے صحابہ حضرت سعید بن عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ ان کے پوتے سید معزالدین رحمہ اللہ علیہ ان علاقوں میں تشریف لے گئے۔

یوں لگتا تھا کہ اللہ پاک نے ان علاقوں کے لئے ان اکابر کو چن لیا ہے۔

اللہ اللہ کیا فضا تھی۔ کہیں سلسلۂ نقشبندیہ کی خانقاہ چل رہی ہے۔ کہیں امیر عرب کا مدرسہ چل رہا ہے۔ یہ ساری چیزیں تھیں مگر جب جہاد کا عمل نکل گیا تو ان علاقوں میں کافر داخل ہوگئے۔ ثمرقند میں دو ہزار مساجد کو شہید کردیا گیا۔ بعض کو کلب بنایا۔ بعض کو شراب خانہ بنایا۔ اس وقت کوئی دفاع کرنے والا نہیں تھا۔

کچھ دیوانے اس وقت اٹھے انہوں نے علماء کی کنڈیاں کھٹکھٹائیں اور ان سے کہا کہ اب تو باہر آجاؤ! اب تو کفار دروازوں پر پہنچ گئے۔ علماء کہتے تھے نیک اعمال کرو یہ کافر خود بخود پیچھے ہٹ جائیں گے۔

ایک بزرگ کے پاس پہنچے کہ حضرت اب تو خواجہ بہاؤالدین کا علاقہ ہم سے چھننے والا ہے۔ خدا کے لئے کچھ کرو۔ کہتے تھے بیٹھ کے خوب اللہ اللہ کرو انشاءاللہ یہ روسی خود بخود پیچھے بھاگ جائیں گے۔

یہانتک کہ وہ دن آیا جب روسی ظالم داخل ہوگئے۔ ایک بزرگ نے کتاب لکھی ہے جو



ثمرقند سے آکر کراچی میں آباد ہوئے فرماتے ہیں:

''اعلان ہو رہا تھا کہ سب لوگ بخارا کے سب سے بڑے چوک میں جمع ہوجائیں۔ ہم سب چوک میں جمع ہوگئے تو ایک آدمی نے کھڑے ہوکے اعلان کیا کہ لوگو! آج ہم نے بخارا سے تمہارے خدا کو نکال دیا ہے ابھی خدا کا (نعوذ باللہ) جنازہ نکلے گا تم سب لوگ اس میں شریک ہوگے۔ ایک چارپائی لائی گئی جس پر لکڑی کا بت رکھا ہوا تھا اور اس چارپائی کو لے جاکر شہر سے باہر پھینکا کہ ہم نے مسلمانوں کے خدا کو بخارا کی سرزمین سے باہر کردیا۔''

اتنی بڑی بڑی مساجد تباہ ہوئیں جن کا ہم تصور بھی نہیں کرسکتے۔

ہمارے رہبر نے بتایا کہ یہ مدرسہ جس کا مینار آپ کو نظر آرہا ہے اور جس کا محراب چھپن فٹ اونچا ہے یہاں شیخ عبدالقاہر جرجانی رحمۃ اللہ علیہ بیٹھ کے تعلیم دیا کرتے تھے۔

ہم جب خواجہ عبیداللہ احرار رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر گئے عجیب کیفیت طاری ہوگئی رہبر نے بتایا کہ ۱۹۴۶ء میں کمیونسٹوں نے اس مزار کو کھود کے ان کی لاش کی بے حرمتی کرنے کی کوشش کی۔ وہاں اس حد تک ظلم ہوا کہ مسلمانوں کو نماز تک پڑھنے سے منع کردیا گیا۔

اسی لئے علماء نے لکھا ہے کہ ''جہاد تمام اعمال کا محافظ ہے۔''

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے معارف القرآن میں (اس حدیث ''ایک دن میدان جہاد میں لگانا دنیا ومافیہا سے بہتر ہے'' کے ذیل میں) لکھا ہے کہ چونکہ مجاہد تمام اعمال کا محافظ ہوتا ہے اسی لئے اگر کوئی آدمی پوری دنیا کو خرچ کرڈالے اسے اتنا اجر نہیں ملتا جتنا مجاہد کو ایک دن لگانے کا ملتا ہے۔ اس لئے کہ اس کے ایک دن لگانے سے مسجدیں بھی محفوظ ہوگئیں علماء بھی محفوظ ہوگئے مدارس بھی محفوظ ہوگئے۔

لینن جو اس انقلاب کا بانی تھا اس ظالم نے اپنی کتاب ''دی اسلام'' میں لکھا ہے کہ ''ہم نے صرف تین سال کے عرصے میں پچاس ہزار علماء کو قتل کیا۔''

ٹرین میں داخل ہوجاتے اور پوچھتے کہ تم میں سے کون کون مسلمان ہے؟؟ مسلمان کہتے ہم مسلمان ہیں۔ تو ان کو چلتی ٹرین سے ریل کے ڈبے سے نیچے پھینک دیتے۔

یہ ساری باتیں آج تاریخ کا حصہ ہیں۔ اور وہ علاقے آج اس چیز کا نمونہ پیش کر رہے ہیں۔

ہم جہاں جاتے ایک نئی کیفیت دیکھتے ہمیں بتایا جاتا یہاں پر اتنا بڑا مدرسہ تھا' یہاں اتنی بڑی خانقاہ تھی' یہاں دین کا یہ کام ہو رہا تھا مگر ان تمام جگہوں کو تباہ کر دیا گیا۔

دو مسجدیں میں نے خود دیکھیں جو اب تک گودام بنی ہوئی تھیں۔ میں نے کہا ہائے یہ مسجدیں اللہ پاک کے ہاں فریاد کریں گی کہ ہمیں تو سجدے کے لئے بنایا گیا تھا' ہم تو امت مسلمہ کے تقدس کے نشان تھیں آج ہمارے ساتھ کیا ہوا۔

مسلمانوں نے اپنی جان بچانے کے لئے مسجدوں کو چھوڑا۔ نہ اپنی جان بچی' نہ مسجدیں بچیں اور نہ ایمان بچا۔

## جہاد کا نتیجہ

افغانستان میں بھی روسی فوجیں ایسے ہی داخل ہوئی تھیں جیسے بخارا و ثمرقند میں داخل ہوئی تھیں۔ لیکن علماء نے کہا ہم جہاد کریں گے' عوام نے کہا ہم جہاد کریں گے' کالج کے طلبہ نے کہا ہم جہاد کریں گے' ہم اپنے دین کا دفاع کریں گے۔

دنیا نے کہا تم پاگل ہو گئے ہو تم کیسے جہاد کرو گے ان کے مقابلے میں؟ ان کے پاس ٹینک ہیں' طیارے ہیں' بکتر بند گاڑیاں ہیں' راکٹ ہیں' میزائل ہیں۔

لیکن مسلمانوں نے کہا ہمارے پاس کچھ اور نہیں صرف اللہ رب العزت کی طاقت ہے۔

دنیا نے دیکھا ایک طرف روسی طاقت ہے دوسری طرف چند کمزور مسلمان۔

ایک طرف اللہ کا انکار کرنے والے دوسری طرف اللہ کو ماننے والے۔

ایک طرف سرخ انقلاب کا نام لینے والے دوسری طرف اللہ اللہ کر کے اسلامی انقلاب کی بات کرنے والے۔

ایک طرف ٹریننگ یافتہ فوجی دوسری طرف کمزور بچے۔

ایک طرف بڑے بڑے جرنیل دوسری طرف پگڑیاں باندھے ہوئے علماء۔



ایک طرف بڑے بڑے کمانڈوز دوسری طرف کالج اور مدارس کے طلباء۔

یہ عجیب و غریب مقابلہ تھا۔ دنیا نے کہا کہ چند دن میں روس' افغانستان پر قبضہ کر لے گا۔ روسی جرنیلوں نے کہا کہ ہم سات دن کے بعد گوادر کی بندرگاہ پر پہنچ کر پاکستان کے ساحل پر اپنی فوج ڈال دیں گے۔ پھر ہم خلیج کے تیل تک پہنچیں گے۔

لیکن افغانی ایک بات کہتے تھے کہ ہم اپنی جان دے دیں گے مگر ایمان نہیں دیں گے۔ ہم اپنا سب کچھ قربان کر دیں گے لیکن روسی نظام کو نہیں مانیں گے، ہم بہن کی بھائی کے ساتھ شادی گوارا نہیں کریں گے۔ ہم اپنا سب کچھ قربان کر دیں گے لیکن ہم اپنی مساجد کا حشر بخارا اور ثمرقند کی مساجد کی طرح نہیں ہونے دیں گے۔

مجاہدین اسلام کے لئے لڑتے رہے' علاقوں کے علاقے فتح کر لئے۔

لوگوں نے الزام لگایا تم امریکی ہو۔ مجاہدین لڑتے رہے۔

لوگوں نے کہا تمہارے پاس لینڈ کروزر اور پجیرو گاڑیاں کہاں سے آ گئیں؟ تب بھی وہ لڑتے رہے۔

زخمی ہوئے تب بھی وہ لڑتے تھے۔

دو لاکھ مجاہدین معذور ہو گئے جہاد بند نہیں کیا۔

آٹھ لاکھ عورتیں بیوہ ہو گئیں جہاد بند نہیں کیا۔

ساٹھ لاکھ لوگ مہاجر ہو گئے جہاد بند نہیں ہوا۔

مدارس کو اجاڑ دیا گیا جہاد بند نہیں ہوا۔

امریکہ نے دھوکہ دیا جہاد بند نہیں ہوا۔

اپنے مسلمانوں نے گالیاں دیں جہاد بند نہیں ہوا اس لئے کہ انہوں نے اللہ کی نصرت اپنی آنکھوں سے دیکھ لی تھی۔

آسمان سے گھوڑے اترتے وہ دیکھ رہے تھے۔

رات کو جب سوتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوتی تھی۔

اکثر مجاہدین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ان میدانوں میں کی ہے۔ جب ان کا کوئی ساتھی شہید ہوتا تھا تو خون سے خوشبو آتی تھی۔

یہ عجیب وغریب مقابلہ تھا۔ دنیا نے کہا مجاہدین کب تک ٹھہریں گے؟ لیکن ۱۹۸۸ء میں روسی فوجیں بھاگ گئیں۔ مجاہدین اپنی جگہ رہے۔

لینن کا نظام بھاگ گیا۔ اللہ کا نظام باقی رہا۔

سوشلزم ختم ہوگیا اسلام کا ایک مستحب بھی کوئی ختم نہیں کر سکا۔

یہ جنگ کفر اور اسلام کی جنگ تھی۔ اسلام باقی ہے کفر تباہ ہوگیا۔

یہ جنگ کمیونزم اور اسلام کی تھی کمیونزم ختم ہوگیا اسلام باقی ہے۔

یہ جنگ اللہ اور شیطانی طاقتوں کی تھی شیطانی طاقتیں ختم ہوگئیں اللہ کا نظام باقی ہے۔

یہ جنگ ایمان اور کفر کی جنگ تھی آج کفر وہاں سے نکل چکا ایمان وہاں باقی ہے۔

افغانستان میں مساجد کو اس طرح سے نہیں گرایا جاسکا جس طرح بخارا اور ثمرقند میں۔

بخارا اور ثمرقند کے اندر عورتیں جب گھر سے باہر نکلتی ہیں تو ان کو کوئی پتہ نہیں چلتا کہ یہ میرا بھائی ہے' یہ میرا باپ ہے۔ ہر کوئی ان پر بری نگاہ ڈالتا ہے۔

افغانستان میں کوئی عورت بغیر پردے کے باہر نہیں نکل سکتی۔

بخارا اور ثمرقند کے اندر چھپ کر نماز پڑھنا بھی منع تھا افغانستان کے اندر نماز چھوڑنا منع ہے۔

## جہاد اور شہادت

تو میں عرض کر رہا تھا کہ جہاد کا مبارک عمل جب ہوتا ہے تو مساجد محفوظ رہتی ہیں' علماء کی عزت باقی رہتی ہے' اللہ کا دین عظمت والا ہوتا ہے۔

اللہ پوری دنیا میں جہاد کو زندہ فرمادے تو ہماری مساجد کا تحفظ ہوجائے گا۔ ورنہ کتنی مساجد گر گئیں' اور کتنے مدارس تباہ ہوگئے اور کوئی پوچھنے والا نہیں۔

لیکن اب مسلمانوں کا دور ہے' اب جہاد کا دور ہے۔ اب شہادت ہمیں مرغوب ہوچکی ہے۔

مجاہدین دن کو بھی شہادت مانگتے ہیں' رات کو بھی شہادت مانگتے ہیں۔ کسی اور زندگی میں



ان کو چین نہیں آتا' کسی اور جگہ سکون نہیں آتا۔

جسے موت کے ساتھ عشق ہوجائے' جسے موت کے ساتھ محبت ہوجائے' پوری دنیا مل کر بھی اسے نہیں مار سکتی۔

آج کا مسلمان الحمدللہ میدان جہاد میں نکل کر موت سے ڈرنا چھوڑ چکا۔

مفتی نظام الدین صاحب کو افغانستان لے گئے، ہمارے ساتھی ٹریننگ کر رہے تھے اور عجیب والہانہ انداز میں نعرے لگا رہے تھے:

ترجمہ!

''یا اللہ ہم حاضر ہیں' ہماری گردنیں لے لے لیکن اپنے دین کو عزت وعظمت عطا فرما۔''

اور کوئی نعرہ لگاتا کہ ''اب نہ روسی نظام چلے گا' نہ امریکی' اب اللہ اور رسول ﷺ کا نظام چلے گا۔''

اور کوئی ان میں سے نعرہ لگاتا۔ ''آؤ ہم اسلام کو عزت دے دیں' اور اسلام کی خاطر اپنی جانوں کو کٹوا دیں۔''

مفتی صاحب یہ سب دیکھ کر روتے رہے۔ اللہ اور اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم بہادروں کو پسند کرتے ہیں بزدلوں کو پسند نہیں کرتے۔ تو آج جو نوجوان اللہ کے دین کا دفاع کر رہے ہیں' اللہ پاک انہیں ضرور کامیاب کریں گے۔

صبح جب کھانے کا وقت آیا تو مفتی صاحب نے پوچھا یہ کھاتے کیا ہیں؟ اس طرح پتھریلے راستوں پر چلتے ہیں' پہاڑوں پر چڑھتے ہیں' ان کے بازو دیکھو تو لوہے کی طرح لگتے ہیں' جب کسی ٹھکے پر نشانہ مارتے ہیں تو خطا نہیں جاتا۔

جب صبح دیکھا تو چائے بغیر دودھ والی۔ اور سوکھی روٹی کے ساتھ وہ نوجوان خوشی کے ساتھ ناشتہ کر رہے تھے اور مفتی صاحب رو رو کے کہہ رہے تھے کہ واقعی اسلام کی عظمت کا دور آگیا کہ خشک روٹی سے ناشتہ کرنے والے آج اللہ کے دین کی عظمت کے لئے نکل چکے ہیں۔

ڈاکٹر عبداللہ عزام شہید رحمۃ اللہ علیہ مجاہدین کے لئے اموال جمع کرنے جب عرب

علاقوں میں گئے تو کسی نے کہا کہ ''ڈاکٹر صاحب! جہاد بہت پسند آ گیا اس لئے کہ ڈالر اور پونڈ ملتے ہیں۔'' (ڈاکٹر عبداللہ عزام شہید رحمۃ اللہ علیہ جو کچھ عرصہ قبل پشاور میں شہید کر دیئے گئے۔ جب شہید ہوئے تو کئی لوگوں نے ان کے خون سے خوشبو سونگھی اتنے مبارک آدمی تھے۔ کئی کتابیں بھی جہاد کے بارے میں تصنیف فرمائیں۔)

ایک آدمی نے کہا: ''ڈاکٹر صاحب! بہت ڈالر ملتے ہیں پونڈ ملتے ہیں اس لئے جہاد ہو رہا ہے۔''

فرمایا: واللہ ان حرمة اموال المجاهدين على كحرمة لحم الخنزير'' ان مجاہدین کے پیسے مجھ پر اس طرح حرام ہیں جس طرح خنزیر کا گوشت مجھ پر حرام ہے۔''

پھر اس مبارک شخص نے کہا: اريد حياتكم و تريد قتلى '' میں تمہیں زندہ کرنے کے لئے پھر رہا ہوں تمہارے دروازوں پر' گلی کوچوں پر'' ۔ تم چاہتے ہو کہ تم مجھے اپنی باتوں سے قتل کر ڈالو۔''

اب ہندوستان کے مسلمان سنبھل رہے ہیں اس لئے کہ مصیبت ان کے سر پر آئی ہے۔ اور کل پوری دنیا کے مسلمان اس مسئلے کو سمجھیں گے۔

ہم چاہتے ہیں کہ مصیبت آنے سے پہلے سمجھ لیا جائے۔ کافر کنڈی کھٹکھٹائے اور آ کر کہے کہ ''میں پہنچ گیا ہوں اب جہاد کرو۔'' اس سے بہتر ہے کہ ہم اس کے دروازے پر پہنچ جائیں کیونکہ اللہ کے نبی کا یہی طریقہ تھا۔

## اسلامی فریضہ

جہاد اسلام کا فریضہ ہے اور دین کا دفاع ہے۔

جہاد کرنے کا حکم اللہ پاک نے قرآن مجید میں جگہ جگہ دیا اور اپنے نبی ﷺ کو مخاطب کر کے یوں فرمایا: فقاتل فى سبيل الله لا تكلف الا نفسك ۔ آپ اللہ کے راستے میں نکل کر لڑیئے آپ صرف اپنی جان کے جوابدہ ہیں۔

لا تكلف الا نفسك اس کی تفسیر میں مفسرین نے لکھا ہے کہ اگر ایک آدمی بھی آپ



کے ساتھ جانے کے لئے تیار نہ ہو تو آپ ﷺ اکیلے نکل جائیں۔ فتح و شکست دینا تو اللہ کے ہاتھ میں ہے افرادی قوت سے کچھ نہیں ہوگا۔

كم من فئة قليلة غلبت فئة كثيرة باذن الله کتنی چھوٹی جماعتیں بڑی جماعتوں پر اللہ کے حکم سے غالب آ جاتی ہیں۔

اس جہاد میں نکلنے کے بے شمار فضائل ہیں۔ اس جہاد کے راستے میں جو مٹی لگتی ہے اس پر اللہ پاک جہنم کا دھواں حرام کر دیتے ہیں۔

اس راستے میں گاڑی میں اگر جھٹکا لگتا ہے تو اس پر بھی اجر ملتا ہے دھوپ ہو اس پر بھی اجر ملتا ہے پیاس ہو اس پر بھی اجر ملتا ہے۔

بخاری شریف کی روایت ہے ایک شخص آیا اور کہنے لگا: ''یا رسول اللہ! میں پہلے مسلمان ہو جاؤں یا جہاد کروں؟''

فرمایا: ''پہلے مسلمان ہو جاؤ پھر جہاد کرو۔'' کہنے لگا: ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' یہ کہا اور میدان جہاد میں گیا' لڑتا ہوا شہید ہو گیا۔

اللہ کے نبی ﷺ نے خود اس کو قبر میں ڈالا' قبر میں ڈال کر جلدی سے باہر نکل آئے۔ صحابہ ڈر گئے کہ کہیں عذاب قبر تو نہیں محسوس ہوا۔

اللہ کے نبی ﷺ نے فرمایا: ''نہیں اس کی حوریں وہاں پہنچ چکی تھیں اس لئے میں نکل آیا۔''

فرمایا: عمل قليل و اجر كثير عمل بہت تھوڑا کیا مگر اجر بہت زیادہ حاصل کر لیا۔

جہاد کے بغیر دین کا دفاع نہیں ہو سکتا۔ اگر ہم اپنے دین اور مسلمانوں کا دفاع کرنا چاہتے ہیں تو جہاد کا فریضہ اختیار کرنا پڑے گا۔ اس میں ہمارا بھی تحفظ ہے' مساجد اور مدارس کا بھی تحفظ ہے اور پورے دین کا تحفظ ہے۔

اللہ رب العزت ہم سب کو جہاد کا فریضہ اختیار کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

و ما علينا الا البلاغ

# شہادت کی موت

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

اما بعد:

فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ومالکم لاتقاتلون فی سبیل اللہ والمستضعفین من الرجال والنساء والولدان الذین یقولون ربنااخرجنا من ھذہ القریۃ الظالم اھلھاواجعل لنامن لدنک ولیاواجعل لنا من لدنک نصیرا (النساء:۷۵)



قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: اذاترکتم الجھاد فسلط اللہ علیکم الذلۃ (کنزالعمال)

اللہ رب العزت نے ہمیں اس دنیا میں چند دن کے لئے بھیجا ہے اور دنیا کی یہ مختصری زندگی معلوم نہیں کس دن ختم ہو جائے گی۔

دنیا کا ویزہ جو اللہ پاک نے ہمیں دیا ہے یہ نا قابل توسیع ہے۔اس کی مدت میں اضافہ نہیں ہو سکتا۔

جب ہماری موت کا وقت آجائے گا ہم مسجد میں ہوں یا اپنے گھر میں' کسی سڑک پر ہوں یا اپنی دوکان میں' کسی اسپتال میں ہوں یا میدان جہاد میں' موت وہاں پہنچے گی۔

اسی کو رب العزت نے قرآن مجید میں بیان فرمایا: اینما تکونوا یدرککم الموت تمہیں ہر حال میں موت پہنچے گی ہر جگہ تمہیں موت پالے گی۔

ولو کنتم فی بروج مشیدۃ (النساء آیت ۷۸)

اگرچہ تم ان قلعوں کے اندر چلے جاؤ جو بہت ہی مضبوط قلعے ہیں لیکن موت سے تم نہیں بچ سکتے۔

اور جتنی زندگی اللہ پاک نے انسان کی لکھ دی ہے اس سے ایک منٹ پہلے کوئی نہیں مر سکتا اگرچہ اپنے گھر میں ہو' مسجد میں ہو' میدان جہاد میں ہو' دشمن کی توپوں کی زد میں ہو' اپنی دوکان میں ہو۔

پوری کائنات اس کی مخالف ہو جائے زمین وآسمان کے تمام شیاطین اور تمام قوتیں اس کے خلاف جمع ہو جائیں اگر اللہ کے ہاں اس کی موت کا وقت نہیں لکھا تو دنیا کی کوئی طاقت اسے نہیں مار سکتی۔

سیدنا خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی زندگی میں ایک سو سے زائد جنگوں میں شرکت کی ہے۔میدانوں میں گھس جاتے تھے اور دشمن کے خلاف گھمسان کی لڑائیاں لڑتے تھے پورا جسم چور چور تھا جسم پر تیر و تلوار کے بہت سارے زخم تھے۔

جب مرض الموت میں بستر پر پڑے تھے تو بزدلوں کو کہنے لگے: ''بزدلو! میدان جہاد سے دور رہنے والو! تمہاری آنکھیں نہ سوئیں، تمہیں کبھی آرام نصیب نہ ہو، اگر میدان جہاد میں موت ہوتی تو خالد بن ولید ؓ کسی میدان میں ختم ہو چکا ہوتا۔ کسی میدان میں شہید ہو چکا ہوتا۔ لیکن میدان جہاد میں موت نہیں لکھی تھی زندگی کا ایک وقت مقرر تھا چنانچہ آج میں بستر پر جان اللہ کے سپرد کر رہا ہوں۔''

## اللہ سے ملنے کا شوق

موت کا یقین اور اللہ پاک سے ملنے کا شوق، یہ وہ عقیدہ ہے کہ اس عقیدے پر مسلمان کا جتنا پختہ یقین ہوگا مسلمان کو اتنی ہی اعلیٰ زندگی نصیب ہوگی۔

جسے مرنا آ جائے، جو موت کے لئے تیار رہے اللہ پاک اسے زندہ رہنے کا مزہ نصیب فرما دیتے ہیں جاگنے کا مزہ تو اسی کو ملتا ہے جو سوتا ہو۔

جس کی آنکھ لگے اور پھر جاگے تو جاگنے کا مزہ آئے گا۔

اور جاگنے کا مزہ اس وقت آئے گا جب اس کے بعد پھر سونا ہو۔

تو زندہ رہنے کا مزہ اس وقت آتا ہے جب انسان موت کے لئے ہر وقت اپنے آپ کو تیار رکھے۔

موت تو مؤمن کے لئے مرغوب ترین چیز ہے۔

یہ دنیا امتحان کی جگہ، مصیبت کی جگہ، منافقت کی جگہ، بیماری کی جگہ، پریشانی کی جگہ ہے۔

اور آخرت لذت کی، اطمینان کی جگہ، سکون کی جگہ، ٹھنڈی چھاؤں کی جگہ، جنت کے محلات اور اللہ کی رضا کی جگہ، اللہ کے دیدار کی جگہ ہے۔

ارے دنیا اور آخرت کیسے برابر ہو سکتی ہے۔ یہاں کھانا کھائیں تو پیٹ میں درد، جنت میں کھائیں تو فوراً ہضم ہو جائے۔

یہاں جس سے دوستی رکھیں وہ اپنی بغل میں خنجر چھپائے ہوئے ہے منافقت چھپائے ہوئے ہے اور جنت میں منافقت کا تصور بھی نہیں ہے۔



اسی لئے کہا گیا ہے کہ موت مؤمن کے لئے محبوب چیز ہوتی ہے۔

من احب لقاء اللہ    جسے اللہ سے ملنے کا شوق ہو گیا۔

احب اللہ لقائہ اللہ بھی اس سے ملنے کا شوق رکھتا ہے کہ میرا بندہ کب آئے گا۔

بندہ سوچتا ہے میں کب اس مولا کے سامنے جاؤں گا جس کے لئے میں سجدے میں سبحان ربی الاعلیٰ پڑھا کرتا تھا۔

میں کب اس مولا کے سامنے جاؤں گا جس کے لئے طواف میں لبیک اللھم لبیک لاشریک لک لبیک پڑھا کرتا تھا۔

میں کب اس مولا کے پاس جاؤں گا جس کے لئے صبح سے رات تک روزہ رکھا کرتا تھا بھوکا پیاسا رہا کرتا تھا۔

میں کب اس مولا کے پاس جاؤں گا جس نے دنیا کو حسن بخشا معلوم نہیں وہ خود کتنا حسین اور جمال والا ہوگا۔

کب اس دنیا سے جان چھوٹے گی جس میں بیماری جس میں تکلیف جس میں پریشانی ہے۔

مؤمن ہر وقت یہ سوچتا ہے اور اللہ بھی کہتے ہیں کہ اے میرے بندے تو کب میرے پاس آئے گا تیرا اکرام کروں گا، اپنے فرشتوں کو استقبال کے لئے بھیجوں گا، تیرے اوپر خوب رحمتیں نازل کروں گا، قبر میں تجھے آرام سے سلا دوں گا، قبر کی مٹی اور سانپ تجھے کچھ نہیں کہہ سکیں گے۔

لیکن ومن کرہ لقاء اللہ جسے اللہ سے ملنے کا شوق نہیں ہے ڈرتا ہے کہ مر جاؤں گا موت آ جائے گی حق بات کروں گا مر جاؤں گا میدان جہاد میں نکلوں گا مر جاؤں گا۔

کرہ اللہ لقائہ اللہ بھی اس سے نفرت کرتے ہیں۔

## موت سے ڈرنے کا سبب

مؤمن کے لئے اللہ سے ملنے کے شوق میں سب سے بڑی رکاوٹ ایک بیماری ہے جس کا نام بزدلی ہے جسے عربی میں ''جبن'' کہا جاتا ہے۔

صحیح بخاری شریف کی روایت ہے کہ جناب نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی حضرت عبدالرحمٰن بن عوف ﷺ فرماتے ہیں کہ ہم اپنے بچوں کو ایک دعا اس طرح یاد کراتے تھے جس طرح قرآن مجید کی کوئی سورت اور آیت یاد کرائی جاتی ہے اس لئے کہ وہ دعا اللہ کے نبی نے ہمیں بڑے اہتمام کے ساتھ یاد کرائی تھی۔

وہ دعا کیا ہے؟ اللھم انی اعوذبک من الجبن یا اللہ بزدلی سے ہم تیری پناہ مانگتے ہیں۔

بزدلی کفر شرک اور منافقت کی طرح ایک گندی چیز ہے واعوذبک من البخل اور اس سے بھی پناہ مانگتے ہیں کہ پیسے کے غلام بن جائیں اور بخل کی وجہ سے ایک پیسہ بھی اللہ کے راستے میں خرچ نہ کریں۔

جناب رسالت مآب حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا جب دنیا سے جانے کا وقت قریب آ گیا تو قرآن مجید کی سورت نازل ہوئی۔ اذا جاء نصر اللہ والفتح الخ۔

صحابہ خوش ہو رہے ہیں کہ اللہ کی نصرت اور فتح آ گئی۔ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ رو رہے ہیں کہ اللہ کے نبی کے وصال کا وقت قریب آ گیا کہ جب لوگ فوج در فوج اسلام میں داخل ہوں گے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو واپس چلے جائیں گے۔

اللہ کے نبی مسجد میں تشریف لائے لوگوں کو جمع کر کے فرمایا: ”اے لوگو! اگر تم میں سے کسی کو اپنی حالت کا اندیشہ ہو تو مجھ سے دعا کرا لے۔“

حضرات صحابہ میں سے ایک شخص کھڑے ہوئے کہا اے اللہ کے نبی ﷺ دو بیماریاں مجھے لگی ہوئی ہیں جن کی وجہ سے میں اللہ سے دور ہو گیا ایک بزدلی کی بیماری کہ ڈرتا ہوں موت نہ آ جائے ہر وقت خوف طاری رہتا ہے دوسرا زیادہ نیند آتی ہے سوتا ہی رہتا ہوں۔

اللہ کے نبی ﷺ نے دعا کی۔ یا اللہ! اس کی بزدلی بھی ختم کر اور زیادہ سونے کی عادت بھی ختم کر۔

صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کہتے ہیں اس دن کے بعد ہم دیکھتے تھے کہ وہ شخص اتنا بہادر ہو گیا



کہ میدان جہاد میں اس سے آگے جانے والا اور کوئی نہیں ہوتا تھا۔

تو بزدلی بہت گندی چیز ہے۔ اس کی وجہ سے انسان کو موت کا شوق نہیں رہتا۔ آج ہمیں موت کا شوق بالکل نہیں۔ حالانکہ موت جب آئے گی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات ہوگی صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے ملاقات ہوگی اپنے عزیز و اقارب سے ملاقات ہوگی۔

حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد گرامی ہے: ”موت سے محبت کرو موت تم سے بھاگے گی۔“ اتنا دور بھاگے گی کہ تم تمنا ہی کرتے رہو گے تمہیں موت نہیں ملے گی۔

لیکن جب موت سے ڈرنا شروع کرو گے تو دائیں طرف موت، بائیں طرف موت، اوپر موت، زمین پر موت، بستر پر موت، رات کو تالے لگاؤ گے تب بھی موت، صبح کو اٹھو گے تب بھی موت، ہر کوئی تمہیں مارتا ہی رہے گا لیکن جب تم مرنے کا فن سیکھ گئے تو دنیا کی کوئی طاقت تمہیں ختم نہیں کر سکتی۔

## بزدلی کا وبال

یہ عقیدہ ہے جس عقیدے کی کمزوری کی وجہ سے آج ہم بہت بڑے گناہ کے مرتکب ہو گئے ہیں۔

اس گناہ کی وجہ سے آج نہ مسلمانوں کی عزتیں محفوظ ہیں نہ مسلمانوں کی مسجدیں محفوظ ہیں۔ اس لئے کہ ہم موت سے ڈرتے ہیں اور موت ہر طرف سے ہمیں گھیرنے آتی ہے۔

کاش ہم جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی طرح موت کو گلے لگانے کے لئے تیار ہو جاتے

اور موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرتے تو کیا کسی ہندو کو جرأت ہوتی کہ وہ ہماری مسجد کو گرا سکتا؟

کیا کسی عیسائی کو ہمت ہوتی کہ بوسنیا میں مسلمان عورتوں کی عزت کو لوٹ سکتا؟ لیکن ہم موت سے ڈر کی وجہ سے خود بھی تباہ ہو گئے اور فریضۂ جہاد کا بھی انکار کر بیٹھے۔

احادیث میں بتایا گیا جہاد فرض ہے، ہم موت سے ڈر گئے۔

ہمیں کہا گیا اٹھو تیر چلانا سیکھو ہم موت سے ڈر گئے' ہمیں کہا گیا اٹھو بندوق چلانا سیکھو ہم موت سے ڈر گئے۔

ہمیں کہا گیا اٹھو کافروں سے مقابلہ کرو ہم موت سے ڈر گئے' ہمیں کہا گیا اٹھو عزتوں کے محافظ بن جاؤ ہم موت سے ڈر گئے۔ جس کی وجہ سے آج ہماری کوئی چیز محفوظ نہیں۔

کل جو بیماری یہودیوں کو لگی ہوئی تھی وہ بیماری آج ہمیں لگ گئی۔

یہودی دعویٰ کرتے اور بڑے فخر سے کہا کرتے تھے نحن ابناء الله و احباؤه ہم اللہ کے بیٹے ہیں۔

اللہ نے جواب دیا فتمنوا الموت ان کنتم صادقین اگر سچے ہو تو پھر موت کی تمنا کرو۔

اگر اللہ کے محبوب ہو تو محبوب کے پاس تو موت کے بعد ہی پہنچ سکتے ہو' اللہ کے بیٹے ہو تو باپ کے پاس تو موت کے بعد ہی پہنچ سکتے ہو' تمنا کرو۔

ولن یتمنوه ابدا بما قدمت ایدیهم (البقرہ) جب موت کا لفظ آیا پیچھے ہٹ گئے۔

یشترون بآیات الله ثمنا قلیلا اللہ کی کتاب کو بیچ کر پیسہ کھاتے تھے۔

وہ لوگ تجارت میں اتنے غرق ہو چکے تھے کہ حلال وحرام کی تمیز ان کے دلوں سے نکل چکی تھی۔

پیسہ ان کا مذہب تھا سونا ان کا کعبہ تھا چاندی ان کا معبود تھا انہی چیزوں کی پوجا کیا کرتے تھے۔

نہ اللہ کے دین کی پروا نہ اپنی عزتوں کا کوئی خیال اور نہ عظمتوں کا کوئی خیال۔

اور آج ہم بھی کہتے ہیں دین پر عمل تو کرنا ہے لیکن جس دین میں تکلیف نہ ہو، جس میں دوکان کو نہ چھوڑنا پڑے جس دین میں تجارت پر اثر نہ آئے۔

صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین جن سے کہا گیا جہاد تم پر فرض ہے۔ صحابہ تین سو تیرہ تھے۔



عرض کیا یا رسول اللہ! ﷺ ہم جہاد کے لئے تیار ہیں اور اگر آپ حکم کریں کہ سمندر میں چھلانگ لگا دو ہم سمندر میں چھلانگ لگا دیں گے۔

صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کھڑے ہیں پوچھا جہاد کے لئے کون کون تیار ہے؟

بچے اپنے پنجوں کے بل کھڑے ہو کر اپنے آپ کو اونچا کر کے کہتے ہیں اللہ کے نبی ہم تیار ہیں ہمیں لے جائیے۔

ایک بچے کا نام مجاہدین کی فہرست میں آ گیا دوسرا رونے لگا کہ میں شہادت کی موت سے محروم ہو جاؤں گا میں جہاد کی موت سے محروم ہو جاؤں گا۔

کہا: اے اللہ کے نبی! میرے اور اس کے درمیان کشتی کرا لیجئے اگر میں جیت جاؤں تو پھر مجھے بھی لے جائیں۔

دونوں کی کشتی ہونے لگی چھوٹے نے بڑے کے کان میں کہہ دیا کہ ارے تو جہاد میں منتخب ہو چکا اب میرا وقت ہے خدا کے لئے تو گر جا تا کہ میں جیت جاؤں اور مجھے بھی شہادت کا رتبہ مل جائے۔

## جذبۂ جہاد

جہاد سے بہانہ کر کے گھروں میں بیٹھ جانے والے ذرا سوچیں تو سہی' صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کس انداز سے جہاد میں جاتے تھے۔

بیوی سامنے آئی، چھوڑ کر میدان میں نکل گئے۔

حضرت حنظلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ واجب غسل کو چھوڑ کے میدان میں نکل گئے۔

حضرت سعد ؓ زخمی حالت میں پڑے ہوئے ہیں کسی نے جا کر پوچھا کیف حالک آپ کا کیا حال ہے؟

کہا واللہ انی لاجد ریح الجنة "خدا کی قسم جنت کی خوشبو مجھے محسوس ہو رہی ہے۔"

انہی لوگوں کے بارے میں قرآن مجید نے یہ اعلان کیا۔ کہا اگر تم ان جیسا ایمان لاؤ تو تمہارا ایمان معتبر ہے دوسرا کوئی ایمان معتبر نہیں ہوگا۔

## شہادت کی موت

موت کا وقت مقرر ہے اور سب سے افضل موت شہادت کی موت ہے۔

نوجوان دوستو! ہماری بخشش کے لئے شہادت کے علاوہ اور کوئی راستہ نہیں ہے۔

شہادت تمام گناہوں کو مٹا دیتی ہے۔

شہادت کی موت میں تکلیف تک نہیں ہوتی۔

شہادت کی موت میں اللہ کی طرف سے شفاعت کا مقام ملتا ہے۔

شہادت کی موت میں عذاب قبر نہیں ہوتا۔

اور جب شہید کا خون زمین پر گرتا ہے تو اس کے نتیجے میں خدا کبھی قیصر و کسریٰ کو تباہ کرتا ہے تو کبھی سوویت یونین کو تباہ کرتا ہے۔

آج پوری دنیا میں اللہ کا نام ذلیل ہو گیا۔

آج پوری دنیا میں دین اسلام ذلیل ہو گیا۔

دنیا میں سوشلزم نافذ ہے۔

دنیا میں کیپٹلزم نافذ ہے۔ دنیا میں سیکولرازم نافذ ہے' اسلام کا نام لینے والا کوئی نہیں۔

اللہ کی کتاب کو لوگوں نے اپنے پاؤں کے نیچے روند دیا۔

قرآن کو کافروں نے گولیوں کا نشانہ بنایا۔

مگر پھر بھی دین اور عزتوں کے محافظ کچھ نوجوان میدان میں نکل کر اعلان کر رہے ہیں۔

لبیک اسلام البطولة کلنا نفد الحمی

لبیک واجعل من جماجمنا لعزک سلما

یا اللہ ہم حاضر ہیں ہماری کھوپڑیوں کے مینار تعمیر کر لیکن اپنے دین کو عظمت دیدے۔ دین کو عزت دیدے۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقے کو عزت دیدے۔



اور کہا: واللہ یار جال انا حامل البندوقیہ اب ہمارے ہاتھ میں بندوق آچکی ہے اللہ کے نبی کے ہاتھ میں تلوار تھی ہمارے ہاتھ میں بندوق ہے۔ نبی ﷺ نے تلوار اٹھانے کا حکم دیا تھا ہم نے اٹھالی ہے۔ اب دنیا میں کفر کو سوائے موت اور غلامی کے اور کچھ نہیں ملے گا۔

چنانچہ اللہ کی نصرت آئی کفر کو شکست ہوئی اور ایسے معرکے بپا ہوئے کہ زمین بھی حیران رہ گئی۔

آسمان بھی تعجب کرتا تھا کہ پینتیس نوجوان نکلتے ہیں اور دشمن کے ۲۵۰ ٹینکوں کو خاک میں تبدیل کر دیتے ہیں۔

## اللہ مسلمانوں کی جانوں کا خریدار

جہاد فرض ہے۔ یہ جان میری اور تمہاری نہیں یہ اللہ رب العزت کی امانت ہے۔ اگر تم نے اس جان کو اپنی جان سمجھا تو گھٹیا ہو جاؤ گے۔ رب کریم نے اس جان کو خرید لیا ہے اب اللہ کے ساتھ دھوکہ کوئی نہ کرے:

ان اللہ اشتری من المؤمنین انفسهم واموالهم بان لهم الجنة

(التوبہ:۱۱۱)

اللہ نے جنت کے بدلے میں اس جان کو خرید لیا۔ اللہ نے جنت کے بدلے اس مال کو خرید لیا۔

مگر ہم نے اللہ سے کہا کہ ہم جان نہیں دیں گے ہم نے اللہ سے کہا کہ ہم تجھے مال نہیں دیں گے اللہ نے ہم پر ذلت کو مسلط کر دیا:

اذا ترکتم الجهاد فسلط اللہ علیکم الذلة

جب تم جہاد کو چھوڑو گے تو اللہ تم پر ذلت کو مسلط کرے گا۔

آج ہمارے مسائل اقوام متحدہ اور امریکہ حل کرتا ہے۔

